# خواتین ڈائجسٹ


بانی و مدیرِ اعلیٰ — محمود ریاض

مدیرہ — سادرہ خاتون

مدیر — آذر ریاض

نائب مدیرہ — رضیہ جمیل

مدیرہ خصوصی — امت الصبور
بلقیس بھٹی

نفسیات — عدنان

اشتہارات — خالدہ جیلانی

خط و کتابت کا پتہ

خواتین ڈائجسٹ

37- اردو بازار کراچی

MEMBER APNS CPNE
رکن آل پاکستان نیوز پیپرز سوسائٹی
رکن کونسل آف پاکستان نیوز پیپر ایڈیٹرز

زرِ سالانہ بذریعہ رجسٹری

| | |
|---|---|
| پاکستان (سالانہ) | 700 روپے |
| ایشیا، افریقہ، یورپ | 5000 روپے |
| امریکہ، کینیڈا، آسٹریلیا | 6000 روپے |





آپ سے کیا پردہ




خاتون کی ڈائری








انٹرویو




ناول




مکمل ناول




ناولٹ




افسانے




نظمیں غزلیں































ستمبر 2015

جلد 43 شمارہ 5

قیمت 60 روپے

خط و کتابت کا پتہ: خواتین ڈائجسٹ، 37 - اردو بازار، کراچی۔

پبلشر آزر ریاض نے ابن حسن پرنٹنگ پریس سے چھپوا کر شائع کیا۔ مقام: بی 91، بلاک W، نارتھ ناظم آباد، کراچی



Phone: 32721777, 32726617, 021-32022494 Fax: 92-21-32766872

Email: info@khawateendigest.com Website www.khawateendigest.com

مدیرہ

# کچھ کہنی ہے

ستمبر کا شمارہ آپ کے ذوقِ مطالعہ کی نذر ہے۔

پاکستان کی تاریخ میں ستمبر کے مہینے کو ہمیشہ یاد رکھا جائے گا۔ چھ ستمبر 1965ء جب پڑوسی ملک نے حملہ کیا اور پاکستانی قوم کا وہی جوش اور جذبہ سامنے آیا جس نے پاکستان کے قیام کا معجزہ کر دکھایا تھا۔ کامل یک جہتی، مکمل اتحاد، ہم سب ایک قوم تھے۔ اور ہماری پہچان مسلمان اور پاکستان۔ پاکستان کے دشمنوں نے بھانپ لیا جب تک ہماری صفوں میں اتحاد ہے۔ ہمیں شکست دینا ممکن نہیں۔ اسی لیے ان کا اگلا نشانہ ہمارا اتحاد بنا۔

پاکستان دولخت ہوا۔ ہم بہت مشکل ادوار سے گزرے لیکن اللہ کا کرم ہے کہ پاکستان ایک بار پھر مستحکم ہو رہا ہے۔ امن و امان کی صورت حال بہتر ہوئی ہے۔ اور دیگر شعبوں میں بھی تبدیلی آ رہی ہے۔

ماتوں رات کچھ بھی تبدیل نہیں کیا جا سکتا۔ تبدیلی خواہش اور کوشش کا عمل ہے۔ ہماری نیت، ہمارا انتخاب ہی زندگی کا رُخ متعین کرتا ہے۔ اصل فیصلہ تو قادرِ مطلق کے ہاتھ میں ہے لیکن کامیابی کے راستے پختہ ارادے، نیک نیتی، صاف دلی اور جہدِ مسلسل سے عبارت ہیں۔

مثبت سوچ اور نیک نیتی ہمارے راستوں کا چراغ ہے جو منزل کی طرف رہنمائی کرتی ہے۔ آنار چڑھاؤ، خوشی، غم، اندھیرا، اجالا، زندگی ہمیں ہر رنگ دکھاتی ہے اور کامیاب وہی ہیں جو ہر رنگ میں جینے کا ڈھنگ جانتے ہیں۔ انہیں وقت کے ساتھ چلنے کا ہنر آتا ہے۔ اور موسم کی ہر کروٹ کے ساتھ سمجھوتے کی راہ اپنالتے ہیں۔ کامیابی مشکل ضرور ہوتی ہے، ناممکن نہیں۔ آج اگر زندگی میں کوئی دکھ، تکلیف یا پریشانی ہے تو یقین رکھیں کہ وقت ہمیشہ ایسے ہی نہیں رہے گا۔

## روبرو،

ہماری بہت سی قارئین نے فرمائش کی ہے کہ بہن تنزیلہ ریاض کا انٹرویو شائع کیا جائے۔ قارئین تنزیلہ ریاض کے بارے میں جاننا چاہتی ہیں اور "عہد الست" کے حوالے سے بھی ان کے ذہن میں کئی سوالات ہیں۔ اس لیے ہم نے سوچا کہ بہن تنزیلہ ریاض سے انٹرویو ہمارے قارئین خود کریں۔

آپ تنزیلہ ریاض سے جو سوالات کرنا چاہتی ہیں، ہمیں بھجوا دیں۔ ہم ان تک پہنچا دیں گے۔ وہ آپ کے سوالات کے جواب دیں گی۔ سوالات اس طرح بھجوائیں کہ 30 ستمبر تک ہمیں موصول ہو جائیں۔

## اس شمارے میں،

- آسیہ مرزا کا مکمل ناول۔ فیصلہ سامنے تھا،
- ہمزہ احمد کا مکمل ناول۔ نمل،
- امت العزیز شہزاد کا مکمل ناول۔ شہرآشوب،
- فرح بخاری کا ناولٹ۔ جان،
- سمیرا حمید، بشریٰ احمد، مصباح علی، قرۃ العین رائے اور عائشہ دہاب کے افسانے،
- عنیزہ احمد اور عفت سحر طاہر کے ناول،
- ٹی وی اینکر ارسلان خالد سے ملاقات،
- باتیں نادیہ جیبیں سے،
- حرفِ سادہ کو دیا اعجاز کا رنگ۔ مصنفین کے جوابات،
- کرن کرن روشنی۔ احادیثِ نبوی صلی اللہ علیہ وسلم کا سلسلہ،
- نفسیاتی ازدواجی الجھنیں اور دیگر سلسلے شامل ہیں۔
- خواتین کا یہ شمارہ آپ کو کیسا لگا؟ آپ کی رائے کے منتظر ہیں۔

قرآن پاک زندگی گزارنے کے لیے ایک لائحہ عمل ہے اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی زندگی قرآن پاک کی عملی تشریح ہے۔ قرآن اور حدیث دین اسلام کی بنیاد ہیں اور یہ دونوں ایک دوسرے کے لیے لازم و ملزوم کی حیثیت رکھتے ہیں۔ قرآن مجید دین کا اصل ہے اور حدیث شریف اس کی تشریح ہے۔

پوری امت مسلمہ اس پر متفق ہے کہ حدیث کے بغیر اسلامی زندگی نامکمل اور ادھوری ہے' اس لیے ان دونوں کو دین میں حجت اور دلیل قرار دیا گیا۔ اسلام اور قرآن کو سمجھنے کے لیے حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی احادیث کا مطالعہ کرنا اور ان کو سمجھنا بہت ضروری ہے۔

کتب احادیث میں صحاح ستہ یعنی صحیح بخاری' صحیح مسلم' سنن ابوداؤد' سنن نسائی' جامع ترمذی اور موطا مالک کو جو مقام حاصل ہے' وہ کسی سے مخفی نہیں۔

ہم جو احادیث شائع کر رہے ہیں' وہ ہم نے ان ہی چھ مستند کتابوں سے لی ہیں۔

حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی احادیث کے علاوہ ہم اس سلسلے میں صحابہ کرام اور بزرگان دین کے سبق آموز واقعات بھی شائع کریں گے۔

# کرن کرن روشنی

ادارہ

## فال لینا

حضرت عمرو بن عامر سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس فال گیری کا ذکر کیا گیا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔

"ان میں سب سے اچھی چیز تو نیک فال ہے اور (بدفالی) کسی مسلمان کو کام سے نہ روکے۔ چنانچہ جب تم میں سے کوئی شخص ناگوار چیز دیکھے (جس سے بدشگونی کا وسوسہ پیدا ہو) تو یہ دعا پڑھے۔"

"یا اللہ! تیرے سوا کوئی بھلائیاں نہیں پہنچاتا تیرے سوا کوئی برائیاں نہیں ٹالتا اور برائیوں سے بچنا اور نیکی کرنے کی قوت سے بہرہ ور ہونا تیری ہی توفیق سے ممکن ہے۔"

(یہ حدیث صحیح ہے۔ اسے ابو داؤد نے صحیح سند سے روایت کیا ہے۔)

## تصویریں بنانا

"حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔

"بے شک وہ لوگ جو یہ تصویریں بناتے ہیں۔ قیامت کے دن ان کو عذاب دیا جائے گا (اور) ان سے کہا جائے گا۔ تم نے جو تصویریں بنائی تھیں ان کو زندہ کرو۔" (ان میں روح ڈالو۔) (بخاری و مسلم)

## فوائد و مسائل

اس سے معلوم ہوا کہ تصویر سازی بہت بڑا گناہ ہے جس پر عذاب ہوگا۔ تاہم جو تصویر حکومت کی طرف سے لازم قرار دی گئی ہو' جیسے شناختی کارڈ' پاسپورٹ اور ڈومیسائل وغیرہ میں' ان میں چونکہ انسان مجبور ہے' اس میں اس کی اپنی مرضی کا دخل نہیں' اس لیے ان پر انہیں عذاب نہیں ہوگا' ان شاء اللہ۔ بشرطیکہ انسان ان ضرورتوں سے تجاوز نہ کرے۔

## تصویریں بنانا

حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ایک سفر سے تشریف لائے اور میں نے گھر کی ڈیوڑھی یا طاقچے پر ایک پردہ ڈالا ہوا تھا جس پر تصویریں تھیں چنانچہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔

"اے عائشہ! قیامت والے دن اللہ کے ہاں سب سے زیادہ سخت عذاب ان لوگوں کو ہوگا جو اللہ کی پیدا کی ہوئی چیزوں میں اس کی نقل اتارتے ہیں۔"

حضرت عائشہ فرماتی ہیں۔ چنانچہ ہم نے اس پردے کو کاٹ دیا اور اس سے ایک یا دو تکیے بنالیے۔ (بخاری و مسلم)

## فوائد و مسائل

1 - اس سے بھی معلوم ہوا کہ تصویریں بنانا اور انہیں گھروں میں نمایاں کرکے آویزاں کرنا کبیرہ گناہ ہے۔ تاہم انہیں پھاڑ اور کاٹ کر ایسی چیز بنالی جائے جو قابل احترام نہ ہو اور لوگ اسے روندتے رہیں تو تصویر والے کپڑے کا ایسا استعمال جائز ہے، جیسے حضرت عائشہؓ نے اس کپڑے کے تکیے بنالیے تھے۔

## تصویر بنانے والا

حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے سنا۔

"ہر تصویر بنانے والا جہنمی ہے۔ اس کی ہر تصویر کے بدلے میں جو اس نے بنائی ہوگی، ایک شخص بنایا جائے گا جو اسے جہنم میں عذاب دے گا۔" حضرت ابن عباس نے فرمایا۔ "چنانچہ اگر تم نے تصویر ضرور ہی بنانی ہو تو درخت کی اور ایسی چیز کی تصویر بناؤ جس میں روح نہ ہو۔" (بخاری و مسلم)

## فوائد و مسائل

1۔ مصور (تصویر بنانے والے) نے جتنی تعداد میں تصویریں بنائی ہوں گی، اسی حساب سے اسے عذاب ہوگا۔ جتنی زیادہ تصویریں اتنا ہی زیادہ عذاب۔ اس میں شادیوں اور جلسوں وغیرہ کی ویڈیو فلمیں بنانے والوں کے لیے سخت وعید ہے کہ وہ بیک وقت سیکڑوں، ہزاروں اور بعض دفعہ لاکھوں آدمیوں کی تصویریں بنالیتے ہیں۔ اگر وہ اس کاروبار کو حرام جانتے ہوئے محض تساہل کی وجہ سے کررہے ہوں گے تو اس کی سخت نہایت سخت سزا ان کو جہنم میں بھگتنی پڑے گی اور اگر وہ اسے حلال سمجھتے ہوئے کریں گے۔ درآں حالیکہ وہ جانتے ہیں اسلام میں یہ حرام ہے، تو وہ اپنے اس فعل سے کافر قرار پائیں گے اور ان کا دائمی ٹھکانا جہنم ہوگا۔

2۔ جو لوگ یہ سمجھتے ہیں کہ یہ وعید صرف ان لوگوں کے لیے ہے جو ہاتھ سے تصویر بناتے یا مجسمے تراشتے ہیں اور کیمرے کی تصویر، تصویر نہیں بلکہ عکس ہے تو ایسا سمجھنا بالکل غلط ہے۔ تصویر ہاتھ سے بنائی گئی ہو یا کیمرے اور ویڈیو کے ذریعے سے، وہ تصویر ہے اور اس کا بنانے اور بنوانے والا نار جہنم کی وعید کا مستحق۔ البتہ قدرتی مناظر کی، جیسے نہر، درخت، پہاڑ وغیرہ جن میں روح نہیں ہے، تصویر بنانا جائز ہے۔

حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ ہی سے روایت ہے کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے سنا۔

"جس نے دنیا میں کوئی تصویر بنائی اسے قیامت والے دن مجبور کیا جائے گا کہ وہ اس میں روح پھونکے، جبکہ وہ روح پھونکنے پر قادر نہیں ہوگا۔" (بخاری و مسلم)

## سب سے زیادہ عذاب

حضرت ابن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے سنا۔

"قیامت والے دن سب سے زیادہ سخت عذاب میں مبتلا تصویر بنانے والے ہوں گے۔" (بخاری و مسلم)

## ظالم

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے سنا آپ صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے تھے۔

اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔ "ان لوگوں سے بڑا ظالم کون ہے، جو میرے پیدا کرنے کی طرح پیدا کرنے لگتے ہیں۔ انہیں چاہیے کہ وہ ایک ذرہ (یا چیونٹی) ہی پیدا کر دکھائیں یا (کسی غلے کا) ایک دانہ پیدا کردیں یا ایک جو ہی پیدا کردیں۔" (بخاری و مسلم)

**فائدہ۔**

**1۔ اس میں مصورین (فوٹو گرافروں اور ویڈیو سازوں) کے لیے سخت وعید ہے جو صفت خالقیت میں اللہ کی مشابہت اختیار کرتے ہیں۔**

## کتایا تصویر

حضرت ابو طلحہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے بے شک رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔

"فرشتے اس گھر میں داخل نہیں ہوتے جس میں کوئی کتایا تصویر ہو۔" (بخاری و مسلم)

**فائدہ۔**

فرشتوں سے مراد رحمت کے فرشتے ہیں جن کی آمد سے گھروں میں اللہ کی رحمت و برکت نازل ہوتی ہے۔ ورنہ حفاظت و نگرانی پر مامور فرشتے تو ہر وقت ہی انسان کے ساتھ رہتے ہیں' وہ جدا ہی نہیں ہوتے۔

## فرشتوں کا داخلہ

حضرت ابن عمرؓ فرماتے ہیں کہ حضرت جبریل علیہ السلام نے (ایک مرتبہ) رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس حاضر ہونے کا وعدہ کیا' لیکن انہوں نے آنے میں تاخیر کردی' حتیٰ کہ (یہ انتظار) رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر نہایت گراں گزرا۔ بالآخر آپ صلی اللہ علیہ وسلم باہر تشریف لائے تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو جبریل ملے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان سے (دیر سے آنے کی) شکایت کی تو جبریل نے فرمایا۔

"ہم اس گھر میں داخل نہیں ہوتے جس میں کوئی کتایا تصویر ہو۔" (بخاری)

حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے کہ حضرت جبریل نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے کسی ایک گھڑی میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس حاضر ہونے کا وعدہ کیا۔ چنانچہ وہ گھڑی تو آگئی لیکن جبریل نہ آئے۔ حضرت عائشہ فرماتی ہیں اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے ہاتھ میں ایک لاٹھی تھی آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اسے اپنے ہاتھ سے پھینک دیا اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی زبان مبارک پر یہ الفاظ تھے۔

"اللہ تعالیٰ اپنے وعدے کے خلاف نہیں کرتا اور نہ اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم۔"

پھر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے نظر دوڑائی تو دیکھا کہ آپ کی چارپائی کے نیچے ایک پلا (کتے کا بچہ) ہے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔

"یہ کتا کب اندر گھس آیا ہے؟"

(حضرت عائشہؓ فرماتی ہیں۔) میں نے کہا۔ "اللہ کی قسم! مجھے تو اس کا پتا نہیں۔"

چنانچہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کی بابت حکم دیا اور اسے باہر نکالا گیا تو اس کے بعد حضرت جبریل علیہ السلام آئے تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔

"تم نے مجھ سے وعدہ کیا تھا' میں تمہارے لیے بیٹھا رہا' لیکن تم آئے نہیں؟"

جبریل علیہ السلام نے عرض کیا۔

"مجھے اس کتے نے روکے رکھا جو آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے گھر میں تھا۔ ہم اس گھر میں داخل نہیں ہوتے' جس میں کتایا کوئی تصویر ہو۔" (مسلم)

## فوائد و مسائل

1۔ اس حدیث سے گزشتہ حدیث کی وضاحت ہوگئی کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے گھر میں آپ کی لاعلمی میں کتے کا ایک بچہ گھس آیا تھا جو جبریل علیہ

السلام کے لیے گھر کے اندر آنے میں رکاوٹ بنا رہا۔ لیکن آج بہت سے مسلمان محض انگریزوں کی نقالی میں بڑے شوق سے کتے پالتے اور ان کو گھروں میں رکھتے ہیں۔

2 ۔ اسی طرح اکثر گھروں میں تصویریں بھی آویزاں ہیں۔ کسی نے آرائش کے لیے مختلف جانوروں کی تصویریں شوکیسوں میں رکھی ہوئی ہیں' کسی نے اپنی اور اپنی بیوی بچوں کی تصویریں سجا رکھی ہیں' کسی نے اپنے مرحوم باپ یا دادا کی تصویر اور کسی نے "برکت" کے لیے اپنے پیر یا کسی بزرگ یا کسی ننگ دھڑنگ ملنگ کی تصویر لٹکا رکھی ہے' حالانکہ تصویر تو رحمت و برکت سے محرومی کا سبب ہے نہ کہ برکت کے حصول کا سبب۔

حضرت ابو ہیاج حیان بن حصین بیان کرتے ہیں۔ کہ مجھ سے حضرت علی بن ابی طالب رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا۔

"کیا میں تجھے اس کام پر نہ بھیجوں جس پر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھے بھیجا تھا؟ (وہ یہ ہے کہ) کوئی تصویر دیکھو تو اسے مٹا ڈالو اور کوئی اونچی قبر پاؤ تو اسے برابر کردو۔" (مسلم)

## فوائد و مسائل

1 ۔ تصویریں اور ایک بالشت سے زائد اونچی قبریں' یہ ان منکرات میں سے ہیں جن کو ختم کرنا اور مٹانا مسلمان حکمرانوں کی ذمہ داری ہے۔

2 ۔ برابر کرنے سے مراد یہ نہیں کہ انہیں زمین کے برابر کردو' بلکہ مطلب ہے کہ حکم شریعت کے مطابق ان کی زیادہ اونچائی ختم کرکے ایک بالشت کے برابر کردو۔

حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو سنا آپ فرماتے تھے۔

"جو شخص شکار یا مویشی کی حفاظت کے علاوہ (کسی اور مقصد سے) کتا پالے تو اس کے اجر میں سے ہر روز دو قیراط گھٹ جاتے ہیں۔" (بخاری و مسلم)

## ایک جوتے میں چلنا

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ ہی سے روایت ہے کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے ہوئے سنا:

"جب تم میں سے کسی کے جوتے کا تسمہ ٹوٹ جائے تو دوسرے (یعنی صرف ایک) جوتے میں نہ چلے' یہاں تک کہ وہ اس کی مرمت کرلے۔" (مسلم)

**فوائد و مسائل :** یہ تسمہ' ہمارے آج کل کے تسموں سے مختلف ہوتا تھا۔ اس تسمے کے بغیر جوتا پاؤں میں نہیں ٹھہرتا تھا۔ یہ تسمہ گویا جوتے کو پاؤں کے ساتھ باندھ کر رکھتا تھا اور تسمہ ٹوٹ جانے کی صورت میں جوتا پہن کر چلنا ممکن ہی نہیں ہوتا تھا' اس لیے فرمایا کہ پہلے ٹوٹے ہوئے تسمے کی مرمت کرائے اور پھر دوسرا جوتا بھی پہن لے' کیونکہ ٹوٹے ہوئے تسمے کے ساتھ ایک پاؤں ننگا اور ایک میں جوتا ہوگا جو ممنوع ہے' تاہم کوئی عذر ہو تو اور بات ہے۔

## گھر کے اندر جلی ہوئی آگ چھوڑنے کی ممانعت

حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

"سوتے وقت تم اپنے گھروں میں آگ (جلتی ہوئی) نہ چھوڑا کرو۔" (بخاری و مسلم)

حضرت ابو موسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ بیان فرماتے ہیں کہ مدینہ میں ایک گھر' گھر والوں سمیت رات کو جل گیا۔ جب ان کی بابت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو بتلایا گیا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

"یہ آگ تمہاری دشمن ہے۔ جب تم سونے لگو تو اسے بجھا دیا کرو۔" (بخاری و مسلم)

## سوتے وقت

حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

"برتنوں کو ڈھانپ دیا کرو' مشکیزے کا منہ باندھ دیا کرو' دروازے بند کردیا کرو اور چراغ بجھا دیا کرو' اس لیے کہ شیطان بندھے ہوئے مشکیزے کو' بند دروازے کو اور ڈھکے ہوئے برتن کو نہیں کھولتا۔ اگر تم میں سے کسی کو کوئی چیز نہ ملے تو اس کی چوڑائی میں لکڑی ہی رکھ دے اور اللہ کا نام لے' بلاشبہ ایک چوہیا بھی گھر کو گھر والوں سمیت جلا دیتی ہے۔" (بخاری و مسلم)

**فوائد و مسائل :**

1۔ مذکورہ احادیث میں رات کو سوتے وقت آگ بجھا کر سونے کی تلقین کی گئی ہے' یہ آگ چراغ کی شکل میں ہو یا سردیوں میں گرمی حاصل کرنے کے لیے انگیٹھی اور سوئی گیس کے ہیٹر وغیرہ ہوں' تجربات و مشاہدات سے واضح ہے کہ ان کو جلتا ہوا چھوڑ کر سونا نہایت خطرناک ہے۔

برتنوں اور پانی پینے کے مشکیزوں' صراحی اور مٹکوں وغیرہ کو بھی ہر وقت ڈھانپ کر رکھنا چاہیے' تاکہ ان میں کوئی گندی چیز یا جانور وغیرہ داخل نہ ہوں جو نقصان کا باعث بن سکتے ہیں۔ اسی طرح رات یا دوپہر کو' بلکہ آج کل تو ہر وقت ہی دروازوں اور کھڑکیوں کو بند رکھنا ضروری ہے تاکہ چوروں اور ڈاکوؤں سے بچاؤ رہے۔

چیزوں کو رکھتے اور استعمال کرتے وقت اللہ کا نام لینا یعنی بسم اللہ پڑھنا مستحب ہے۔

## تکلف اختیار کرنے کی ممانعت' اور یہ قول و فعل میں بلا مصلحت مشقت کا نام ہے

اللہ تعالیٰ نے فرمایا:

"(اے پیغمبر!) کہہ دے: میں تم سے اس پر (اللہ کی طرف بلانے کی) کوئی مزدوری نہیں مانگتا اور نہ میں تکلف کرنے والوں میں سے ہوں۔" (ص۔86)

## تکلف

حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' وہ بیان فرماتے ہیں کہ ہمیں تکلف اختیار کرنے سے منع کیا گیا ہے۔ (بخاری)

**فائدہ :** تصنع اور بناوٹ بھی تکلف ہے' جس کا مظاہرہ بعض لوگ اپنی گفتگو' لباس اور چال ڈھال میں کرتے ہیں۔ کھانے پینے میں یا مہمان نوازی اور خاطر داری میں ضرورت سے زیادہ مشقت اٹھانا اور انواع و اقسام کے کھانے تیار کرنا بھی تکلف ہے۔ ہر قسم کا تکلف ممنوع اور سخت ناپسندیدہ ہے' لیکن بدقسمتی سے مسلمان قوم نے اس تکلف' یعنی دعوتوں میں اسراف و تبذیر کو اپنا شعار اور وطیرہ بنالیا ہے۔

## گناہ اور قرض سے اللہ کی پناہ مانگنا

حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کہا کرتے تھے۔

"اے اللہ! میں تیری پناہ مانگتا ہوں سستی سے' بہت زیادہ بڑھاپے سے' گناہ سے' قرض سے اور قبر کی آزمائش سے اور قبر کے عذاب سے اور دوزخ کی آزمائش سے اور دوزخ کے عذاب سے اور مالداری کی آزمائش سے اور تیری پناہ مانگتا ہوں محتاجی کی آزمائش سے اور تیری پناہ مانگتا ہوں مسیح دجال کی آزمائش سے' اے اللہ! مجھ سے میرے گناہوں کو برف اور اولے کے پانی سے دھو دے اور میرے دل کو خطاؤں سے اس طرح پاک کردے جس طرح تو نے سفید کپڑے کو میل سے پاک صاف کردیا اور مجھ میں اور میرے گناہوں میں اتنی دوری کردے جتنی مشرق اور مغرب میں دوری ہے۔"



# قصہ درخت تلے دبے آدمی کا

انشاء جی

آج ہم میاں مچھر خاں کے شایان شان استقبال کے لیے بیٹھے تھے۔ دروازے پر چلمن 'نیچے چارپائی۔ چارپائی پر مچھردانی تنی ہوئی۔ گلوب کی کوائل یعنی جلیبی سلگتی ہوئی ایک ہاتھ میں ڈی ڈی ٹی کی پچکاری۔ دوسرے میں عصائے تنبیہہ الغافلین یعنی ڈنڈا۔ باہر ہم نے ہرکاروں کی ڈاک بھی بٹھادی تھی کہ جو نہی غنیم نظر آئے نقارے پر چوب لگادیں۔ گھر والے بھی توپوں اور منجنیقوں سے لیس کھڑے تھے۔ ہم نے پنجابی فلم کے ولن کی طرح منہ پر الٹا ہاتھ رکھ کر بکرا بلایا۔ یعنی اب آئے کون مائی کا لال آتا ہے یکایک کہیں سے آواز آئی۔ "یہ کیا بدتمیزی ہے؟"

ہم نے کہا۔ "کون ہے؟ کہاں ہے؟ ہینڈز اپ۔"

مچھر خان کا مانوس قہقہہ سنائی دیا۔ بولا "اب یہ ناٹک ختم بھی کیجئے۔ کوائل بجھایئے 'اس کی بو مجھے پسند نہیں۔"

ہم نے کہا۔ "مچھر خان؟ تم ہو یا تمہاری روح بول رہی ہے؟"

جواب ملا "فی الحال تو میں ہی بول رہا ہوں۔ اتنی دیر سے اس پچکاری کی پھننگ پر بیٹھا آپ کی تیاریاں دیکھ رہا تھا۔ اچھا اب ہوش کی دوا کیجئے۔ مچھردانی کا نقاب اٹھایئے اور کہانی سماعت فرمایئے۔"

ہم نے مری ہوئی آواز سے کہا۔ "کون سی کہانی 'کل والی؟"

بولا "جی ہاں کل والی۔ اس شخص کی جو سیکریٹریٹ کے احاطے میں جامن کے درخت تلے دب گیا تھا اور فائل ایک محکمے سے دوسرے میں جارہی تھی کہ "اس درخت کو کون ہٹوائے۔"

"ہاں یاد آگیا۔" ہم نے کہا۔ "محکمہ تجارت نے کیس محکمہ زراعت کو بھیجا۔ زراعت والوں نے محکمہ باغبانی یعنی ہارٹی کلچرل والوں کو بھیجا کیونکہ جامن پھل دار درخت تھا۔ انہوں نے صاد نہ کیا تو آدمی کو دھڑ سے کاٹنے اور پلاسٹک سرجری سے جوڑنے کی تجویز ہوئی۔ یہ اس ضدی آدمی نے منظور نہ کی۔ اب آگے چل..."

"سنیے۔" مچھر خاں نے سلسلہ کلام کو جوڑا۔

"رات کو مالی نے دبے ہوئے آدمی کے منہ میں کھچڑی کے لقمے ڈالتے ہوئے اسے بتایا۔ "اب معاملہ اوپر چلا گیا ہے۔ کل سیکریٹریٹ کے سارے سیکریٹریوں کی میٹنگ ہو گی۔ اس میں تمہارا کیس رکھا جائے گا۔ امید ہے کام ٹھیک ہو جائے گا۔"

دبا ہوا آدمی ایک آہ بھر کر بولا۔

ہم نے مانا کہ تغافل نہ کرو گے لیکن
خاک ہو جائیں گے ہم تم کو خبر ہونے تک

مالی نے حیرت سے کہا۔ "کیا تم شاعر ہو؟"

دبے ہوئے آدمی نے آہستہ سے سر ہلا دیا۔

دوسرے دن مالی نے چپراسی کو بتایا۔ چپراسی نے کلرک کو' کلرک نے ہیڈ کلرک کو' تھوڑے ہی عرصے میں سیکریٹریٹ میں خبر پھیل گئی کہ دبا ہوا آدمی شاعر ہے۔ بس پھر کیا تھا۔ لوگ شاعر کو دیکھنے آنے لگے۔ شام تک محلے محلے سے شاعر جمع ہونا شروع ہو گئے۔ اور دبے ہوئے آدمی کے گرد مشاعرہ برپا ہو گیا۔ کچھ شاعر اسے اپنی غزلیں اور نظمیں سنانے لگے۔ کئی کلرک اس سے اپنی غزلوں پر اصلاح کے لیے مصر ہونے لگے۔

ہم نے کہا۔ "میاں مچھر خان! دیکھا۔ آخر ادیب کے کام ادیب ہی آتا ہے۔ ہزار کوس سے آتے ہیں غم گسار چلے۔ اچھا تو ان لوگوں نے مل ملا کر اس غریب کو بوجھ تلے سے نکالا۔ شاباش!"

بولا۔ "آپ کہانی سنیے! جب یہ پتا چلا کہ دبا ہوا آدمی شاعر ہے تو سیکریٹریٹ کی سب کمیٹی نے فیصلہ دیا کہ اس فائل کا تعلق نہ ایگریکلچرل ڈپارٹمنٹ سے ہے' نہ ہارٹی کلچرل ڈپارٹمنٹ سے' بلکہ صرف کلچرل ڈپارٹمنٹ سے ہے۔ لہٰذا کلچرل ڈپارٹمنٹ سے استدعا کی گئی ہے کہ شاعر کو اس شجر سایہ دار سے رہائی دلائی جائے۔

فائل کلچرل ڈپارٹمنٹ کے مختلف شعبوں سے گزرتی ہوئی ادبی اکیڈمی کے سیکریٹری کے پاس پہنچی۔ وہ بے چارا فوراً اپنی گاڑی میں سوار سیکریٹریٹ پہنچا اور دبے ہوئے آدمی سے انٹرویو لینے لگا۔

"تم شاعر ہو؟" اس نے پوچھا۔

"جی ہاں!"

"کیا تخلص کرتے ہو؟"

"اوس۔"

"اوس!" سیکریٹری زور سے چیخا "وہی اوس جس کا گراں

قدر مجموعہ "اوس کے پھول" حال میں شائع ہوا ہے۔"
دبے ہوئے آدمی نے اثبات میں سر ہلایا۔
"کیا تم ہماری اکیڈمی کے ممبر ہو؟"
"نہیں۔"
"حیرت ہے کہ تم ہماری اکیڈمی کے ممبر نہیں۔ اف اتنا بڑا شاعر گوشہ گمنامی میں دبا پڑا ہے۔" سیکریٹری نے کہا۔
"گوشہ گمنامی میں نہیں' درخت کے نیچے دبا ہوں' براہ کرم مجھے نکالیے۔"
"ابھی بندوبست کرتا ہوں۔" سیکریٹری بولا اور اپنے محکمہ کو رپورٹ کی۔
دوسرے دن سیکریٹری بھاگا بھاگا شاعر کے پاس آیا۔
"مبارک ہو' مٹھائی کھلاؤ۔ ہماری سرکاری اکیڈمی نے تمہیں اپنی مرکزی کمیٹی کا ممبر چن لیا ہے۔ یہ رہا پروانہ انتخاب۔"
"مگر مجھے اس درخت کے نیچے سے تو نکالو۔" دبے آدمی نے کراہ کر کہا۔
"یہ ہم نہیں کر سکتے' جو کر سکتے تھے کر دیا۔ تم مر جاؤ تو البتہ تمہارا یوم وغیرہ منایا جا سکتا ہے۔"
"میں ابھی زندہ ہوں۔" شاعر رک رک کر بولا۔ "مجھے زندہ رکھو۔"
"مصیبت یہ ہے۔" سرکاری ادبی اکیڈمی کا سیکریٹری بولا۔ "درخت کاٹنے کا معاملہ قلم دوات سے نہیں۔ آری کلہاڑی سے متعلق ہے۔ اس لیے فارسٹ ڈپارٹمنٹ کو لکھ دیا ہے اور ارجنٹ لکھا ہے۔"
شام کو مالی نے آکر دبے ہوئے آدمی کو بتایا۔ "کل فارسٹ ڈپارٹمنٹ کے آدمی آکر اس درخت کو کاٹ دیں گے۔ تمہاری جان بچ جائے گی۔"
مالی بہت خوش تھا۔ دبے ہوئے آدمی کی صحت جواب دے رہی تھی لیکن وہ اپنی زندگی کے لیے لڑے جا رہا تھا۔
دوسرے دن فارسٹ ڈپارٹمنٹ کے آدمی آری کلہاڑی لے کر پہنچے تو ان کو درخت کاٹنے سے روک دیا گیا۔ معلوم ہوا محکمہ خارجہ سے حکم آیا ہے اس درخت کو نہ کاٹا جائے وجہ یہ تھی کہ اس درخت کو دس سال پہلے حکومت پی ٹونیا کے وزیراعظم نے سیکریٹریٹ کے لان میں لگایا تھا۔ اب اگر یہ درخت کاٹا گیا تو شدید اندیشہ ہے کہ حکومت پی ٹونیا سے ہمارے تعلقات ہمیشہ کے لیے بگڑ جائیں گے۔"
"مگر ایک آدمی کی جان کا سوال ہے۔" ایک کلرک غصے سے چلایا۔
"دوسری طرف دو حکومتوں کے تعلقات کا سوال ہے۔" دوسرے کلرک نے پہلے کو سمجھایا۔ "اور یہ بھی تو دیکھو کہ حکومت پی ٹونیا ہماری حکومت کو کتنی امداد دیتی ہے۔"
لیکن معاملہ چونکہ فائل پر تھا۔ امید باقی تھی۔ انڈر سیکریٹری نے سپرنٹنڈنٹ کو بتایا۔ آج صبح وزیراعظم دورے سے واپس آگئے ہیں۔ آج چار بجے محکمہ خارجہ اس درخت کی فائل ان کے سامنے پیش کرے گا۔ جو فیصلہ وہ دیں گے' وہ سب کو منظور ہوگا۔
شام کو پانچ بجے سپرنٹنڈنٹ خود شاعر کے پاس آیا اور فائل خوشی سے لہرا کر کہا۔ "سنتے ہو۔ وزیراعظم نے اس درخت کو کاٹنے کا حکم دے دیا ہے۔ اس واقعے کی ساری بین الاقوامی ذمہ داری اپنے سر لے لی ہے۔ کل یہ درخت کاٹ دیا جائے گا۔"
شاعر خاموش رہا۔
"ارے سنتے ہو؟" سپرنٹنڈنٹ نے شاعر کا بازو ہلا کر کہا۔ مگر شاعر کا ہاتھ سرد تھا۔ اس کی زندگی کا درخت کٹ کر گر چکا تھا۔ اس کی فائل مکمل ہو چکی تھی۔
"یہ کس کی کہانی ہے؟" ہم نے کہا۔
"کرشن چندر کی۔"
"کرشن چندر کون؟ نام سے تو ہندو معلوم ہوتا ہے۔"
"جی ہاں۔"
"تو پھر انڈیا میں رہتا ہوگا؟"
ہاں انڈیا میں رہتا ہے۔"
"ہاں تو انڈیا میں ایسا ہی ہوتا ہوگا میاں مچھر خاں۔" ہم نے کہا۔ "اس ملک میں بڑی بے انتظامی ہے۔"
"اور آپ کے ملک میں نہیں ہے؟" مچھر خان نے طنز میں بجھے لہجے میں کہا۔
"جناب یہ فائل کا درخت جامن کے درخت سے زیادہ بھاری ہوتا ہے۔ یہاں بھی فائلیں دفتروں میں گھومتی رہتی ہیں۔ عدالتوں میں مقدموں کی تاریخیں پڑتی رہتی ہیں اور لوگ....."
"بہرحال یہ کہانی تو انڈیا کی ہے۔" ہم نے کہا۔ "کسی نے اسمگل کی ہوگی۔ ہم اسمگلنگ کے مال کو ہاتھ نہیں لگاتے۔ ہم اس کہانی سے سبق کیوں لیں۔ ہم بڑے محب وطن آدمی ہیں۔"
☆



آل اِن وَن

# باتیں نادیہ حسین سے

شاہین رشید

1 "اصلی نام؟"
"نادیہ حسین خان۔"

2 "پیار کا نام؟"
"کوئی ایسا نام نہیں.... نادیہ ہی کہتے ہیں۔"

3 "تاریخ پیدائش / شہر؟"
"11 جنوری / لندن۔"

4 "بہن بھائی / ستارہ؟"
"میرا ایک ہی چھوٹا بھائی ہے / اور ستارہ Capricorn (جدی) ہے۔"

5 "تعلیمی قابلیت؟"
"او لیول + اے لیول ' بی ڈی ایس ڈاکٹر ہوں اور کچھ ڈپلومہ کورسز بھی کیے ہیں میں نے۔"

6 "شادی؟"
"11 سال ہو گئے ہیں ماشاء اللہ سے شادی کو۔"

7 "شوبز میں آمد؟"
"پندرہ سولہ سال سے ہوں۔ ابتداء ہوسٹنگ سے کی۔"

8 "پہلی کمائی / خرچ؟"
"25 ہزار / جیولری ' جوتوں اور کپڑوں پہ خرچ کر دیے۔"

9 "شوبز کی برائی؟"
"کافی برائیاں ہیں مگر ایسا تو ہر فیلڈ میں ہوتا ہے۔"

10 "بچپن کا خواب؟"
"میڈیکل کے متعلق ہی خواب دیکھا کرتی تھی اور اپنے اس خواب کو پورا کیا اور ڈینٹل ڈگری حاصل کی۔ ہاں پریکٹس نہیں کر سکی۔"

11 "آپ کی صبح کب ہوتی ہے؟"
"بچوں کے اسکول کھلے ہوتے ہیں تو صبح چھ بجے اٹھتی ہوں۔ ورنہ صبح ساڑھے دس تک اٹھتی ہوں۔"

12 "اور رات؟"
"بہت دیر ہو جاتی ہے۔ بچوں کی چھٹیوں میں دو ڈھائی بج

جاتے ہیں جبکہ عام دنوں میں بارہ ساڑھے بارہ بجے تک سو جاتی ہوں۔"

13 "صبح اٹھتے ہی دل چاہتا ہے کہ ؟"
"کہ میں ایکسر سائز کروں۔"

14 "ٹین ایج میں گھر والوں کی کون سی بات بری لگتی تھی؟"
"جب امی کسی کام سے روکتی تھیں یا کہتی تھیں کہ یہ کپڑے نہ پہنو' یہ نہ کرو۔ تو مجھے برا لگتا تھا۔"

16 "اپنی جسمانی ساخت میں کیا کمی محسوس کرتی ہیں؟"

"میرے بال بہت ہلکے ہیں۔"

17 "شدید بھوک میں چڑچڑی ہو جاتی ہیں؟"
"نہیں چڑچڑی تو نہیں ہوتی.... اور نہ بھوکی رہتی ہوں' کیونکہ مجھے کھانے کا بہت شوق ہے۔"

18 "کس دن کا انتظار ہے؟"
"ہر روز کا.... کیونکہ ہر دن کچھ نیا کرنے کو ملتا ہے۔"

19 "اتوار کے بعد پیر کیسا لگتا ہے؟"
"میرا تو سنڈے 'منڈے ایک جیسا ہی ہوتا ہے کیونکہ میرا سیلون شروع ہو گیا ہے تو اس میں مصروف رہتی ہوں۔"

21 "خوشی کا اظہار کس طرح کرتی ہیں؟"
"یہ تو منحصر ہے کہ خوشی کونسی ہے۔ پرائیویٹ سے ہٹ کر ہو تو پھر سوشل میڈیا کا استعمال کرتی ہوں۔"

22 "شدید غصہ کب آتا ہے؟"
"جب سامنے والا میرے منہ پر جھوٹ بول رہا ہوتا ہے' اور اپنی غلطی نہیں مانتا۔"

23 "کیفیت؟"
"غصہ تو ضرور نکالتی ہوں' چاہے چیخنا ہی کیوں نہ پڑے۔"

24 "اپنے ایمپلائز کو کتنا فری ہینڈ دیتی ہیں؟"
"بالکل بھی نہیں دیتی۔ ہر چیز پہ ان کو مانیٹر کیا جاتا ہے۔"

25 "طبیعت میں ضد ہے؟"

"ہاں ہے۔ بالکل ہے۔"

26 "مردوں میں کیا بات اچھی لگتی ہے اور کیا بری لگتی ہے؟"
"مردوں میں ذہانت اچھی لگتی ہے' حس مزاح ہونی چاہیے اور اپنی فیملی کا جس طرح وہ خیال رکھتے ہیں۔ یہ سب کچھ اچھا لگتا ہے۔ ہاں ان میں شک والا عنصر ہوتا ہے' وہ برا لگتا ہے۔"

27 "کوئی غیر مرد مسلسل گھورے تو؟"
"میں تو جا کر بہت سنا دیتی ہوں۔ مجھے کوئی مسئلہ نہیں ہوتا۔"

28 "گھر میں کس کے غصے سے ڈر لگتا ہے؟"
"گھر میں تو میں ہی غصہ کرتی ہوں اور تو کوئی غصہ نہیں کرتا۔"

29 "پرائز بانڈ نکلنے پر یقین رکھتی ہیں؟"
"بالکل نہیں۔"

30 "کچھ جو وقت سے پہلے مل گیا ہو؟"
"اپنی اب تک کی زندگی پر نظر دوڑاتی ہوں تو وقت سے پہلے ہی سب کچھ ملا ہے۔ خاص طور پر کامیابیاں۔"

31 "محبت کا اظہار کھل کر کرتی ہیں؟"
"ہاں جی.... بالکل۔"

32 "جوائنٹ اکاؤنٹ ہونا چاہیے؟"
"منحصر ہے کہ کس کے ساتھ ہے۔ اگر شوہر کے ساتھ ہے تو شوہر کے ساتھ تو جوائنٹ اکاؤنٹ نہیں ہونا چاہیے۔ ماں یا بچوں کے ساتھ ہونا چاہیے۔"

33 "کس ملک کی شہریت لینا چاہیں گی....؟"
"میرے پاس پہلے سے ہی انگلینڈ کی شہریت ہے۔"

34 "شاپنگ میں خریداری کے لیے پہلی ترجیح؟"
"پرسنل آئیٹم زیادہ خریدتی ہوں' جیولری اور میک اپ وغیرہ۔"

35 "ونڈو شاپنگ کا شوق ہے؟"
"نہیں جی.... ٹائم ہی نہیں ہے۔"

36 "کبھی ٹرانس میں وقت گزارا؟"
"بالکل.... زندگی کے سفر میں ٹرانس تو آتا ہی ہے۔"

37 "کس بات سے موڈ اچھا ہو جاتا ہے؟"

"میرا چھوٹا بیٹا آٹھ ماہ کا ہے تو جب میں اپنے بچوں کے ساتھ ہوتی ہوں تو میرا موڈ اچھا ہی رہتا ہے۔"

38 "بہترین تحفہ آپ کی نظر میں؟"

"کچھ بھی ہو سکتا ہے۔ اس کے پیچھے خلوص ہونا ضروری ہے۔"

39 "آنکھ کھلتے ہی بستر چھوڑ دیتی ہیں یا؟"

"تھوڑی دیر آرام سے لیٹی رہتی ہوں اور لیٹے لیٹے فون چیک کرتی ہوں اگر جلدی اٹھنا ہو تو پھر اٹھ ہی جاتی ہوں۔"

40 "خلوص کس میں ہوتا ہے اپنوں میں یا غیروں میں؟"

"اپنوں میں ہی ہوتا ہے پرائے تو بری نظر سے ہی دیکھتے ہیں۔"

41 "چھٹی کا دن کہاں گزارنا پسند ہے؟"

"ہوتا ہی نہیں چھٹی کا دن۔"

42 "لباس میں کیا پسند ہے؟"

"منحصر ہے کہ دن میں نے کہاں گزارنا ہے۔"

43 "عورت ذہین ہونی چاہیے یا حسین؟"

"لازمی ہے کہ وہ ذہین ہو۔"

44 "گھر کے کس کونے میں سکون ملتا ہے؟"

"اپنے بستر پر ہی سکون ملتا ہے۔"

45 "جس کے ایس ایم ایس کے جواب فوراً دیتی ہیں؟"

"اپنے میاں کے۔"

46 "بوریت کس طرح دور کرتی ہیں؟"

"بور ہونے کے لیے ٹائم ہی نہیں ملتا۔"

47 "کسی کو فون نمبر دے کر پچھتائیں؟"

"نہیں بالکل نہیں' کیونکہ اب اگر آپ کو کوئی تنگ کرے تو آپ اس کا نمبر بلاک کروا سکتی ہیں۔"

48 "مہمانوں کی آمد؟"

"اب آج کل کہاں آتے ہیں مہمان۔"

49 "اگر آپ پاور میں آجائیں تو؟"

"تو تعلیم پر زور دوں گی اور کچھ قوانین نافذ کروں گی۔"

50 "کون سی چیزیں جمع کرنے کا شوق ہے؟"

"جیولری' جوتیاں' کپڑے وغیرہ۔"

51 "انسان کی زندگی کا بہترین دور؟"

"20 سے 30 سال کے دوران کا وقت یا دور بہترین ہوتا ہے۔"

52 "وقت کی پابندی کرتی ہیں؟"

"کچھ چیزوں میں کرتی ہوں کچھ میں نہیں' کچھ باتوں میں ایزی گوئنگ ہوں۔"

53 "کن پہ دل کھول کر خرچ کرتی ہیں؟"

"بچوں پہ۔"

54 "کھانے کے لیے بہترین جگہ۔ چٹائی' ڈائننگ ٹیبل یا اپنا بیڈ؟"

"ڈائننگ ٹیبل.... بستر پہ کھانا تو زہر لگتا ہے۔"

55 "ہاتھ سے کھاتی ہیں یا چھری کانٹے سے؟"

"چھری کانٹے سے نہیں بلکہ ہاتھ سے۔"

56 "آپ کے علاوہ ساری دنیا سو جائے تو کیا لینا پسند کریں گی؟"

"بہت اچھا آرٹ ورک' آرٹ پینٹنگز وغیرہ۔"

57 "دیسی کھانے پسند ہیں یا بدیسی؟"

"مکس.... دونوں طرح کے۔"

58 "کون سی کھانے کی ڈش آپ خود بھی اچھی پکالیتی ہیں؟"

"اٹالین کھانے اور پاستا وغیرہ۔"

59 "عورت نرم دل ہوتی ہے یا مرد؟"

"مرد زیادہ نرم دل ہوتے ہیں۔"

60 "کوکنگ چینلز سے لگاؤ؟"

"بالکل بھی نہیں ہے۔"

61 "کیا محبت اندھی ہوتی ہے؟"

"ماں اور اولاد کی محبت اندھی ہوتی ہے۔ ماں کو اپنا بچہ چاہے کیسا ہی کیوں نہ ہو دنیا کا سب سے خوب صورت بچہ لگتا ہے۔"

62 "رویے جو دکھ دیتے ہیں؟"

"بے حسی کے رویے۔"

63 "شادی کی رسومات میں پسندیدہ رسم؟"

"مہندی۔"

64 "شادی میں تحفہ دینا چاہیے یا کیش؟"

"تحفہ دینا چاہیے اور میں تحفہ ہی دیتی ہوں اور اگر تحفہ نہ لے سکوں تو پھر کیش دے دیتی ہوں۔"

65 "عموماً" کھانا خود پکاتی ہیں؟"

"نہیں ٹک آتا ہے وہ ہی پکا تا ہے۔"

66 "کس تاریخی شخصیت سے ملنے کی خواہش ہے؟"

"اگر حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانے میں پیدا ہوتی تو کیا ہی بات تھی۔"

67 "اپنا فون نمبر کتنی بار تبدیل کیا؟"

"آج تک نہیں کیا۔"

68 "کس چیز کا فوبیا ہے؟"

"الحمدللہ ایسا کچھ نہیں ہے۔"

69 "کن چیزوں کو لیے بغیر گھر سے نہیں نکلتیں؟"

"اپنا فون اور والٹ... لازمی لے کر نکلتی ہوں۔"

70 "ماں ناراض ہو جائے تو؟"

"نہیں وہ ناراض نہیں ہوتیں۔"

71 "اپنی غلطی کا اعتراف کر لیتی ہیں آپ؟"

"جی بہت آسانی سے۔"

72 "دل کی سنتی ہیں یا دماغ کی؟"

"میں دماغ کی سنتی ہوں۔"

73 "آپ کی اچھی اور بری عادت؟"

"میں کبھی شکایت نہیں کرتی، بہت جذباتی نہیں ہوں۔ میری سوچ پریکٹیکل ہے۔ اب اسے اچھی عادت کہہ لیں یا بری۔"

74 "بچپن کا ایک کھلونا جو آج بھی آپ کے پاس ہے؟"

"میرے پاس تو محفوظ نہیں ہے، میری ماں کے پاس ہے۔"

75 "غصے میں پہلا لفظ؟"

"سچویشن پہ ہی منحصر ہے۔"

76 "کبھی غصے میں کھانا پینا چھوڑا؟"

"نہیں کبھی نہیں۔"

77 "شہرت مسئلہ بنتی ہے؟"

"اکثر اوقات بنتی ہے۔ خاص طور پر ڈرائیونگ کے دوران۔"

78 "بستر پہ لیٹتے ہی سو جاتی ہیں یا کروٹیں بدلتی ہیں؟"
"جب بہت تھکی ہوئی ہوتی ہوں تو فوراً" سو جاتی ہوں۔ ورنہ ذرا مشکل سے ہی نیند آتی ہے۔"

79 "بیڈ کی سائیڈ ٹیبل پہ کیا کیا چیزیں رکھتی ہیں؟"
"پانی' بے بی کی کچھ دوائیاں' کیونکہ وہ میرے ساتھ ہی سوتا ہے۔ فون اور کچھ مزید ضروری چیزیں۔"

80 "کس رنگ کے کپڑے زیادہ استعمال کرتی ہیں؟"
"یہ تقریب پر منحصر ہے۔ ویسے برائٹ کلر زیادہ پہنتی ہوں۔"

81 "خدا کی حسین تخلیق؟"
"جانور' جیسے سمندر کے جانور' جن کی وجہ سے سمندر میں بہت خوب صورتی آجاتی ہے۔ ان کے خوب صورت رنگوں کی وجہ سے۔"

82 "کبھی زندگی بری لگی؟"
"نہیں اللہ کا شکر ہے ایسا کبھی نہیں ہوا۔"

83 "کھانے کی ٹیبل پہ کیا نہ ہو تو کھانے کا مزہ نہیں آتا؟"
"اچار.... جو کہ مجھے بہت پسند ہے۔"

84 "ویلن ٹائن ڈے مناتی ہیں؟"
"اگر ٹائم ہو تو....."

85 "محنت سے پیسہ ملتا ہے یا قسمت سے؟"
"دونوں کی وجہ سے.... لیکن قسمت زیادہ رول پلے کرتی ہے آپ کی زندگی میں۔"

86 "کوئی گہری نیند سے اٹھا دے تو؟"
"اتنا ایشو نہیں ہو گا۔ کیونکہ کسی کو کوئی مسئلہ ہوتا ہے تو کوئی گہری نیند سے اٹھاتا ہے۔"

87 "جھوٹ کب بولتی ہیں؟"
"ریگولرلی چھوٹا موٹا جھوٹ تو بولنا ہی پڑتا ہے۔"

88 "دن کے کس حصے میں اپنے آپ کو فریش محسوس کرتی ہیں؟"
"میں تو پورا دن ہی فریش ہوتی ہوں' مجھے تھکن کا احساس زیادہ نہیں ہوتا۔"

89 "گھر آکر پہلی خواہش؟"
"بچوں کو دیکھوں اور گلے لگاؤں۔"

90 "آئینہ دیکھ کر کیا خیال آتا ہے؟"
"کچھ نہیں.... بس یہ دیکھتی ہوں کہ کوئی دانہ وغیرہ تو نہیں ہے۔"

91 "سینما میں سب سے پہلی فلم کونسی دیکھی تھی؟"
"سپرمین دیکھی تھی۔"

92 "فقیر کو کم سے کم کتنا دیتی ہیں؟"
"کم سے کم 10 روپے۔"

93 "اپنے تجربات سے سیکھتی ہیں یا دوسروں کے تجربات سے؟"
"اپنے ہی تجربے سے سیکھتی ہوں۔"

94 "اچانک چوٹ لگ جائے تو؟"
"آوچ نکلتا ہے۔"

95 "لوگ آپ سے مل کر پہلی فرمائش کیا کرتے ہیں؟"
"تصویر بنوانے کی۔"

96 "لوگ کن باتوں میں اپنا وقت ضائع کرتے ہیں؟"
"گوسپ میں۔"

97 "کس ملک کے لیے کہتی ہیں کہ کاش ہمارا ہوتا؟"
"کسی کے لیے نہیں اور میرے پاس تو ویسے ہی انگلینڈ کی شہریت ہے۔"

98 "اگر آپ کی شہرت کو زوال آجائے تو؟"
"اللہ مالک ہے اور میرے پاس کوئی ایک شعبہ نہیں ہے اور میں شہرت کے لیے تو اس فیلڈ میں نہیں آئی۔ بس مجھے تو کام کرنا تھا اور کر رہی ہوں۔"



# حرفِ سادہ کو دیا اعجاز کا رنگ

امت الصبور

میرے روز و شب تھے بندھے ہوئے موسموں کے مزاج سے
کبھی ایک لمحہ بھی سال تھا ' کبھی سال پل میں گزر گیا

آپ کی محبتوں کے ساتھ ایک اور سال کا سفر تمام ہوا۔

43 برسوں پر محیط یہ سفر جتنا مشکل تھا ' اتنا ہی آسان بھی تھا کہ اس سفر میں لگن اور شوق شامل تھا جس نے تھکنے نہیں دیا۔

گردش ماہ و سال کی نیرنگیوں میں کئی راستوں سے گزرے ' کئی اتار چڑھاؤ دیکھے لیکن قافلۂ شوق رکنے نہیں پایا ' وہ شوق ' وہ جستجو ' وہ تلاش آج بھی جاری ہے۔

اس طویل سفر میں ہماری مصنفین نے ہمارا بھرپور ساتھ دیا۔ ان کی سوچ اور فکر کے رنگ لفظوں میں ڈھلے تو ان میں زندگی کے سارے منظر سمٹ آئے۔ ان کی تحریروں میں عہد حاضر کی کرب ناک حقیقتوں کی آگہی کے ساتھ ساتھ شگفتگی ' دل آویزی اور خوابوں کے دلکش رنگ بھی شامل تھے انہوں نے اپنی تحریروں کے ذریعے لاکھوں قارئین کے جذبات و احساسات کی ترجمانی کی ' ان کے دلوں میں امید کے چراغ روشن کیے ' یہی وجہ ہے کہ خواتین ڈائجسٹ کے ذریعے مصنفین کو اپنی پہچان کے ساتھ ساتھ قارئین کی بے پایاں محبت و تحسین بھی ملی۔

فطری بات ہے ' ہم جن کو پسند کرتے ہیں ' جن سے لگاؤ رکھتے ہیں ' ان کے بارے میں زیادہ سے زیادہ جاننا چاہتے ہیں ' ہماری قارئین بھی مصنفین کے بارے میں ان کی ذات کے حوالے سے جاننا چاہتی ہیں۔

سالگرہ نمبر کے موقع پر ہم نے مصنفین سے سروے ترتیب دیا ہے ' سوالات یہ ہیں۔

1 لکھنے کی صلاحیت اور شوق وراثت میں منتقل ہوا ؟ یا صرف آپ کو قدرت نے تخلیقی صلاحیت عطا کی۔ گھر میں آپ کے علاوہ کسی اور بہن ' بھائی کو بھی لکھنے کا شوق تھا ؟

2 آپ کے گھر والے ' خاندان والے آپ کی کہانیاں پڑھتے ہیں ؟ ان کی آپ کی تحریروں کے بارے میں کیا رائے ہے۔

3 آپ کی کوئی ایسی کہانی جسے لکھ کر آپ کو اطمینان محسوس ہوا ہو۔ اب تک جو لکھا ہے ' اپنی کون سی تحریر زیادہ پسند ہے ؟

4 اپنے علاوہ کن مصنفین کی تحریریں شوق سے پڑھتی ہیں ؟

5 اپنی پسند کا کوئی شعر یا اقتباس ہماری قارئین کے لیے لکھیں۔

آیئے دیکھتے ہیں ' مصنفین نے ان کے کیا جوابات دیے ہیں۔

## فائزہ رابعہ

سب سے پہلے سالگرہ نمبر کی مبارک باد ' انسان کی زندگی میں سالگرہ ایک سال کم ہونے کا اشارہ کرتی ہے لیکن رسالوں اور اداروں کی زندگی میں ایک سال بڑھنا بہت اچھا شگون ہوتا ہے۔ دعا ہے کہ اللہ رب العزت ہر سال آپ کے ڈائجسٹوں میں ایک تحریر تو ضرور پسند کر لیا کرے۔ مصنفین ' ناشرین ' ادارتی عملے کی عاقبت میں سرخروئی کے لیے۔ آپ کی ہر

کاوش کو شرف قبولیت عطا کرے۔

اب سوالوں کے جواب۔

1۔ لکھنے اور پڑھنے کے دونوں شوق ورثے میں ملے۔ اردو ڈائجسٹ، قومی ڈائجسٹ سے لے کر ادب عالیہ کے نمائندہ رسالے نقوش تک سب اباجی نے لگوائے ہوئے تھے۔ مہینے کی پہلی تاریخ سے پندرہ بیس آجاتی تھی روزانہ ہی ڈاکیہ کئی کئی رسالے دے کر جاتا تھا اور گھر کا ہر فرد کسی نہ کسی رسالے میں منہ دیے پایا جاتا تھا۔ امی خود پڑھنے کی بہت شوقین تھیں۔ بچوں کو فیڈ کرتے ہوئے نسیم حجازی کے تمام ناول (لالٹین کی روشنی میں) جس طرح انہوں نے پڑھے۔ اکثر اسے گوش گزار کیا کرتی تھیں۔ بہت اچھی داستان گو تھیں۔ واقعہ کی تمام تر تفصیلات بمعہ جزبات کے افسانوی انداز میں سناتی تھیں۔ میرے نانا حکیم محمد عبداللہ سو سے زائد کتب کے مصنف تھے۔ ان کی صرف طبی کتب ہی نہیں، سفرنامے اور یادداشتیں بھی بڑے ادبی پیرائے میں شائع ہو چکی ہیں۔ ان کی طبی کتب کا دنیا کی ہر مشہور زبان میں ترجمہ ہو چکا ہے۔ ان کا انداز تحریر سادہ، مگر دل پسند ہوتا لیکن میرے اباجی لکھتے تھے تو ان کے اندر کا مزاح نگار بھی انگڑائیاں لے کر اٹھ بیٹھتا تھا۔ ان کی کتاب "جنات اور جادو، حقیقت اور علاج" میں تو ہر صفحے پر یہی انداز غالب ہے۔

(اصل پیاری۔۔۔ یہ تحریر مارچ کے اوائل میں شروع کی تھی اور تکمیل تک پہنچتے پہنچتے اگست کا آخری عشرہ آن پہنچا۔ اوپر والے سوال کے جواب میں "شرف قبولیت" کا لفظ لکھ تو دیا تھا، لیکن اس دوران پیش آنے والے واقعات نے بتایا کہ یہ شرف ایسے ہی نہیں حاصل ہو جاتا بلکہ کٹہرے میں کھڑا ہونا پڑتا ہے، ملزم کہلوانا پڑتا ہے وغیرہ وغیرہ۔ خیر ابھی تو Bail پر چل رہے ہیں۔ کیس عدالت میں جائے گا تو مجرم ثابت ہوں گے یا بری ہوں گے۔ میرے رب نے جو کہہ دیا ہے افنجعل المسلمین کالمجرمین۔ اللہ تعالیٰ آگے مجرم نہ بنائیں یہی کافی ہے۔)

2۔ گھر کے افراد سے مراد اگر بچے اور ان کے ابا حضور ہیں تو حضرت نامدار نے مطالعہ کے لیے کبھی افسانے کی صنف منتخب ہی نہیں کی کجا بیوی کے (وہ بھی اپنی) افسانے، ہاں بچیاں بہت کڑی نقاد ہیں۔ یہ کیا لکھا ہے۔ بسا اوقات یہ بھی کہہ دیتی ہیں اچھی تحریر ہے۔ اصل میں ہمارے ہاں "نفس کو پھولنے نہیں دیتے۔" اگر گھر والوں سے مراد خاندان ہے تو بالعموم تعریف ہی ہوتی ہے اور ان کی تعریف پر جہاں دل خوش ہونے لگتا ہے۔ آنکھ کا کونا بھیگ جاتا ہے۔ اے کاش اوپر والا بھی روز حشر تعریف کر دے۔

3۔ یادگار افسانے نہیں، ان کا پس منظر ہوتا ہے اور ہر دور میں ایک آدھ افسانہ اپنے پس منظر کی وجہ سے بہت یادگار بن جاتا ہے۔ مثلاً "میرا افسانہ "قاتلوں کا شہر" جامعہ کراچی کے اس سنہری دور سے تعلق رکھتا ہے جب شاعری میں خلیل اللہ فاروقی، انٹرویوز میں طاہر مسعود کا طوطی بولتا تھا۔ متین صاحب (متین الرحمان مرتضیٰ) شعبہ صحافت کے ہیرو تھے۔ شفیق حماد صاحب کی جملہ بازی سے بڑے بڑے مصنفین پسینہ پونچھتے تھے۔ صلاح الدین صاحب تکبیر شروع کر چکے تھے۔ اس پس منظر میں یہ افسانہ میں نے بہت درد سے لکھا اور بار بار روئی۔ اس کے بعد حج کی خواہش مند ہمارے محلے کی خاتون "تائی ریاں" پر لکھا جانے والا افسانہ "کالی کملی والا۔" اس کے بعد لیلۃ القدر بہت سے افسانے ہیں۔

4۔ پسندیدہ مصنفین کی فہرست بھی ہر دور (ذہنی پختگی) کے حساب سے بدلتی رہی ہے۔ پھر بھی سلمیٰ آپا (سلمیٰ یاسمین نجمی) کی تحریر ہر دور میں پسند آئی ہے اور بار بار پڑھی ہے اس کے بعد عمیرہ احمد کو دل سے پڑھا ہے اور عنیزہ سید کو دماغ سے کہ بہت ٹھہر ٹھہر کر اور سوچ سمجھ کر پڑھنا پڑتا ہے۔ اب سمیرا حمید اور سائرہ رضا بلکہ سچ پوچھیں تو آپ کے ڈائجسٹ کو بس کا لفظ بہت موافق آیا ہے۔ سحر ساجد کے علاوہ بھی اس سے شروع ہونے والے بہت سے نام ہیں اگر انگریزی کا ایس کرلیں تو تعداد میں بہت زیادہ اضافہ نظر آئے گا۔

جیسے صدف آصف، صائمہ وغیرہ۔ کوئی بھی تحریر اگر واضح سوچ، مقصدیت کے ساتھ ادبی چاشنی لیے ہوئے ہو تو دل میں خود ہی جگہ بنالیتی ہے۔

5۔ پسندیدہ اقتباس اور اشعار بے شمار ہیں، کہاں تک سنو گے کہاں تک سنائیں۔۔۔ اقتباسات صرف افسانوں کے ہی نہیں کالموں، سیرت کی کتب سے بھی شاندار اور جاندار مل جاتے ہیں۔ ننھے حضور صلی اللہ علیہ وسلم میں سے کئی پیراگراف ایسے ملے کہ چھم سے آنکھوں کے سامنے میرے پیارے آقا کا بچپن آتا رہا۔۔۔ آنکھیں بھیگتی رہیں اب "یارم" میں سے کئی کئی جملے خط کشیدہ کیے رکھے ہیں، اس کا مطلب ہے ڈائری میں اتارو اور بار بار پڑھو۔۔۔ تعداد سیکڑوں میں ہے۔ رہی بات اشعار کی تو نعیم صدیقی، سلیم احمد اور اقبال کو پڑھنے کی کوشش کی ہے۔ بہت سے اشعار ہیں لیکن بات انتخاب کی ہے تو شعر ہمیشہ حالات کی ترجمان والا ہی زبان پر رہتا ہے۔ چلتے چلتے ایک آدھ اقتباس اور اشعار چکھ لیجیے۔

(1) سلف صالحین ایک دوسرے سے ملاقات کرتے تو ان کا حال احوال نہیں، دین کا حال احوال دریافت کرتے تھے۔

(2) ابن حجر عسقلانی نے لکھا کہ عرب کا ایک شاعر مسلمان ہوا اور اس نے نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی شان میں شعر کہنا شروع کیے۔ وہ نعتیہ اشعار کہتے کہتے چالیس ہزار اشعار کہہ گیا لیکن ان چالیس ہزار اشعار پر مشتمل نعت کا اختتام ان اشعار پر کرتا ہے جو حفیظ تائب نے ترجمہ کیے ہیں۔

؎ تھکی ہے فکر رسا اور مدح باقی ہے
قلب ہے آبلہ پا اور مدح باقی ہے
تمام عمر لکھا اور مدح باقی ہے
ورق تمام ہوا اور مدح باقی ہے

عسقلانی نے چالیس ہزار اشعار پر مشتمل نعت کو معجزہ قرار دیا ہے۔ اب اشعار۔

اثر ہوا تو یہ تحریر کا کمال نہیں
میرا خلوص مخاطب تھا میں کہاں بولا

؎ حیات جس کی امانت تھی اسی کو لوٹا دی
میں آج چین سے سوتا ہوں پاؤں پھیلا کر

؎ کشیدہ کار ازل تجھ کو اعتراض نہ ہو
کہیں کہیں سے اگر زندگی رفو کرلوں۔

؎ تنہائی گوارہ نہیں فطرت کو کسی کی،
دل جس کو دیا ہے اسے غم ساتھ دیا ہے۔

## راشدہ رفعت

سب سے پہلے تو خواتین ڈائجسٹ کی سالگرہ پر دلی مبارک باد قبول کیجیے۔

سروے کے جوابات حاضر خدمت ہیں۔

1۔ لکھنے کی صلاحیت اور شوق یقیناً "وراثت میں ہی منتقل ہوا ہے۔ امی، ابو، نانا ابا اور دادا ابا ان چاروں میں کوئی باقاعدہ ادیب اور لکھاری تو نہ تھا، لیکن سب ہی علمی، ادبی ذوق رکھتے تھے۔ نانا ابا انگریزی کے استاد تھے۔ انگریزی صرف و نحو پر انہوں نے کئی کتابیں تحریر کیں، لیکن اردو زبان میں وہ خطوط جو انہوں نے زندگی کے آخری چند برسوں میں اپنی نواسیوں یعنی ہم بہنوں کے نام تحریر کیے، اگر انہیں کتابی شکل میں سامنے لایا جائے تو ادب کے قدر دان یقیناً "اس کتاب کو پذیرائی بخشیں گے۔ دادا ابا (مرحوم) بھی وسیع المطالعہ شخص تھے۔ پڑھنے کی "لت" میرے ابو کو اپنے ابا جی سے لگی تو مجھے اپنے ابو سے۔ گھر میں میرے علاوہ بشریٰ باجی (بشریٰ احمد) لکھتی ہیں اور ان سے آپ بخوبی واقف ہوں گے اور اب سب سے چھوٹی تابندہ بھی لکھنے کے لیے پر تول رہی ہے۔

2۔ اگر تین سال پہلے مجھ سے یہ سوال پوچھا جاتا تو میں جواب میں سب سے پہلے اپنی پیاری امی کا نام لکھتی۔ امی نہ صرف میری کہانیاں بہت شوق سے پڑھتی تھیں، بلکہ اگلے ماہ چھپنے والے تعریفی، تنقیدی خطوط بھی ضرور پڑھتی تھیں۔ میری تخلیقی صلاحیت کو جلا بخشنے میں میری امی کی حوصلہ افزائی کا بہت عمل

دخل ہے۔ اب میری تحریریں پڑھ کر میری پیٹھ تھپکنے والوں میں میری تینوں بہنیں شامل ہیں۔ نندیں بھی شوق سے پڑھتی ہیں۔ اقربا پروری کہہ لیں یا فطری محبت میرے اپنے میری تحریروں کی دل کھول کر تعریف کرتے ہیں۔

3 ۔ اکثر مصنفین کی تحریروں میں وقت گزرنے کے ساتھ مزید نکھار' روانی اور پختگی آتی ہے' لیکن مجھے اپنے ہنستے مسکراتے وہ افسانے زیادہ پسند ہیں جو میں نے بالکل شروع شروع میں لکھے۔ آج بھی پرانے ڈائجسٹ کھولوں تو وہ تحریریں پڑھ کر نئے سرے سے لطف آجاتا ہے۔ "سعدی اسٹریٹ" "سیما کے خطوط" "سرقہ یا توارد" "دنیا گول ہے" اور ایسے بہت سے افسانے ہیں جو آج بھی ہونٹوں پر مسکراہٹ لانے کا سبب بنتے ہیں۔ جہاں تک اطمینان کا تعلق ہے تو ہر وہ کہانی جو میری سستی کی وجہ سے بہت عرصے تک ادھوری رہنے کے بعد پایہ تکمیل کو پہنچے' دلی اطمینان کا باعث بنتی ہے۔

4 ۔ ڈائجسٹ میں لکھنے والی مصنفین کا تعلق ہے تو میں نمرہ احمد کو بہت شوق سے پڑھتی ہوں۔

سمیرا حمید کی پہلی تحریر جو میں نے پڑھی' وہ مری میں چند کزنز سیر سپاٹا کرنے جاتے ہیں اور شاید کسی کرنل وغیرہ کے گھر ہیروئن کو ایمرجنسی میں قیام کرنا پڑتا ہے۔

سمیرا مجھے اپنی کہانیوں کے نام یاد نہیں رہتے' اس لیے معذرت کہ کہانی کا نام نہیں لکھا۔ بہرحال وہ کہانی پڑھ کر میں نے صفحے پلٹے اور غور سے رائٹر کا نام دیکھا اور پھر تو ماشاء اللہ سمیرا آئیں اور چھا گئیں اور مجھے ثمینہ عظمت علی کا طرز تحریر بہت پسند ہے۔

ابھی کچھ دنوں پہلے نقلی نوٹ پر قائداعظم کی تصویر والا افسانہ' کتنا پیارا افسانہ تھا۔ "نوٹ نقلی ہے پر بابا تو اصلی ہے۔" فقرہ سیدھا دل میں اتر گیا۔ (قائد اور قائد کے پاکستان سے بے تحاشا و بے حساب محبت بھی ہمیں اپنے ابو سے ورثے میں ملی ہے۔)

آمنہ مفتی نے اب بہت عرصے سے ڈائجسٹ کے لیے کچھ نہیں لکھا' ان کی تحریریں بھی میں بہت شوق سے پڑھتی تھی۔

سینئر مصنفین کے وہ بڑے بڑے نام جنہیں پڑھنے کا بہت شوق تھا' مگر افسوس جب ہم نے پڑھنا شروع کیا' ان میں سے بیشتر لکھنا چھوڑ چکی تھیں' لیکن رفعت ناہید سجاد کا تذکرہ کیے بنا میری پسندیدہ مصنفین کی فہرست ہرگز مکمل نہ ہوگی۔ ہماری خوش قسمتی کہ کچھ عرصے پہلے رفعت جی نے "چراغ آخر شب" خواتین ڈائجسٹ کے لیے لکھ ڈالا۔ میری پڑھنے کی رفتار حیران کن حد تک تیز ہے' لیکن یہ ناول میں نے ٹھہر ٹھہر کر پڑھا اور بلاشبہ ہر سطر سے پڑھنے کا صحیح لطف کشید کیا۔

5 ۔ شفیق الرحمن' کرنل محمد خان' پطرس بخاری' ابن انشاء ان میں سے کسی کی بھی کوئی سی کتاب اٹھالیں اور درمیان کا کوئی سا صفحہ کھول کر کوئی سا بھی پیراگراف پڑھ لیں۔ وہ پیراگراف میرے پسندیدہ اقتباسات میں سے ایک ہوگا اور اگر مسکرانے کی ایکسر سائز کرنے کا جی نہ چاہ رہا ہو تو آپ کے اور میرے' ہم سب کے پیارے بابا جی اشفاق احمد کی کوئی کتاب اور چلیں کوئی مشکل کتاب نہ سہی۔ زاویہ (1) ہی اٹھالیں۔ کتاب آپ کے پاس نہیں ہے تو کسی دوست سے ادھار مانگ لیں۔ یہ کتاب تو بہت زیادہ چھپنے والی کتابوں میں سے ایک کتاب ہے۔ ادھر' ادھر' آس پڑوس' کسی دوست' سہیلی' کہیں سے بھی مل جائے گی' اس کتاب کا بھی کوئی سا صفحہ کھول کر کوئی سا بھی پیراگراف پڑھ لیں اور جان لیں۔ وہ پیراگراف میرا پسندیدہ پیراگراف ہے' لیکن مجھے یقین ہے کہ آپ پڑھیں گی اور پڑھتی ہی جائیں گی۔ کتاب ہاتھ سے رکھنے کو جی ہی نہ چاہے گا اور صحیح ہے نا۔

جلدی جلدی پڑھ لیں۔ عاریتاً" مانگی ہوئی کتاب سہیلی کو واپس بھی تو کرنی ہے۔

اس دعا کے ساتھ اجازت چاہوں گی کہ خواتین ڈائجسٹ دن دگنی رات چوگنی ترقی کرتا رہے اور اسی طرح دھوم دھام سے اپنی سالگرہ مناتا رہے۔ (آمین)






# ارسلان خالد سے دلچسپ ملاقات

شاہین رشید

کرنٹ افیئرز سے متعلق ٹاک شوز کی ریٹنگ لسٹ میں اگر آپ جائیں تو آپ کو اکثر ٹاپ ریٹنگ میں "سچ" ٹی وی کا پروگرام "گویا" نظر آئے گا۔ اپنی سچی اور کھری باتوں کے ساتھ اس پروگرام کی "ارسلان خالد" میزبانی کرتے ہیں اور شرکا کے اندر سے باتیں نکال لیتے ہیں جو کہ واقعی کمال کی بات ہے۔

"کیسے ہیں ارسلان خالد صاحب اور کیا مصروفیات ہیں آج کل؟"

"جی اللہ کا شکر ہے۔ ریڈیو بھی چل رہا ہے اور کرنٹ افیئرز کا پروگرام بھی چل رہا ہے اور میرا مین فوکس اب جرنلزم کی طرف ہی ہے۔"

"شروعات آپ نے ریڈیو سے کی؟"

"جی شروعات ریڈیو سے ہوئی اور اور میری پہلی محبت ریڈیو ہی ہے اور ریڈیو سے آج بھی پروگرام کرتا ہوں اور ہفتے کی رات ایف ایم 100 سے گیارہ سے تین بجے تک پروگرام ہوتا ہے میرا۔"

"پہلی محبت ریڈیو سے اور آخری محبت؟"

"بس سمجھیں کہ ہو چکی ہے۔ جو پہلی محبت ہوتی ہے وہ ہی آخری بھی ہوتی ہے اور ویسے میں ابھی تک بیچلر ہوں اور تلاش ابھی جاری ہے ——— دیکھیں کہ والدین اس میں کب کامیاب ہوتے ہیں۔"

"اس زمانے میں بھی والدین کی پسند کو ترجیح دیں گے۔ ورنہ تو لڑکے پسند کرتے ہیں اور والدین کو رشتے کے لیے بھیج دیتے ہیں؟"

"مگر میں بہت فیملی اور ینٹ ٹائپ بندہ ہوں اور والدین اور فیملی کا بڑا گہرا رشتہ ہے اور چونکہ ایک ہی بیٹا ہوں والدین کا تو ان کی خوشی میری پہلی ترجیح ہے۔"

"گڈ ۔۔۔ ریڈیو اور ٹی وی کی فیلڈ سے وابستہ ہوئے

کتنا عرصہ ہو گیا ہے؟"

"تقریباً" چھ سال' چھ سال قبل ریڈیو جوائن کیا تھا۔ اور تقریباً" ساڑھے چار سال سے ٹی وی سے وابستہ ہوں۔ اور پہلے میں مختلف چینلز سے وابستہ رہا۔ مثلاً" جرمنی رہا اور "وائس آف جرمنی" کے لیے کام کیا۔ 2014ء میں میری واپسی ہوئی تو میں نے 'سچ' ٹی وی جوائن کیا۔ بہ حیثیت کرنٹ افیئرز اینکر۔ اللہ نے کامیابی دی اور ریٹنگ اچھی آگئی۔"

"ارسلان! اکثر آپ کا پروگرام ٹاپ ریٹنگ پہ ہوتا ہے تو پھر آپ کسی مشہور چینل سے منسلک کیوں نہیں ہوئے؟"

"میرے خیال میں آپ جتنے بڑے چینل پہ ہوتے ہیں اتنے ہی زیادہ ایکسپوز ہوتے ہیں اور میں سمجھتا ہوں کہ میں ابھی لرننگ فیز میں ہوں بہت ساری چیزیں سیکھ چکا ہوں اور بہت ساری چیزیں وقت کے ساتھ ساتھ سیکھ رہا ہوں اور ہر چیز کا ایک صحیح وقت ہوتا ہے اور جب وہ وقت آئے گا تو میں کسی اچھے اور دوسرے چینل کو جوائن کروں گا اور اگر ایمان داری سے بتاؤں تو میں "سچ" چینل پہ کام کرکے بہت مطمئن ہوں۔ کیونکہ بڑی اچھی ٹیم ہے۔ بڑی اچھی مینجمنٹ ہے اور سب سے بڑی بات کہ مجھے فری ہینڈ دیا ہوا ہے' کہ میں اپنی مرضی سے پروگرام کروں اور مجھے کوئی خاص ہدایات نہیں دی جاتیں' نہ ہی مائنڈ سیٹ کیری کرنے کو کہا جاتا ہے۔ ہاں آگے بڑھنے کی خواہش تو پھر ہر ایک کو ہوتی ہے اور وہ مجھے بھی ہے۔"

"آپ نے بتایا کہ آپ جرمنی میں تھے تو وہاں بھی کام کرتے تھے تو واپس کیوں آئے' جبکہ لوگ تو پاکستان سے بھاگنے کا سوچ رہے ہیں؟ اور آپ کے پاس موقع تھا؟"

ہنستے ہوئے "ہاں جی' بہت اچھا موقع تھا۔ وہاں رہا' کافی عرصہ رہا' یورپ کے تیرہ چودہ ممالک گھوما اور بہت کچھ سیکھا لیکن کچھ فیملی معاملات ایسے تھے کہ وہاں رہنا ممکن نہ تھا۔ اکلوتا ہونے کی وجہ سے کچھ ذمہ داریاں میری بھی تھیں اور اکیلے ہونے کی وجہ سے بہت سی چیزیں والدین کے ساتھ جڑی ہوئی ہوتی ہیں۔

جب عید آتی تھی یا کوئی اور موقع آتا تھا تو میں اپنے والدین کو بہت پریشان دیکھتا تھا تب پھر میں نے سوچا کہ پاکستان واپس جانا چاہیے اور پاکستان میں بھی میں بہت اچھی جاب کرسکتا ہوں اور چونکہ میں نے آغاز ریڈیو سے کردیا تھا تو پھر مستقل طور پر پاکستان آنے کا فیصلہ کرلیا میں نے۔ کچھ مواقع تھے میرے پاس تو بس پاکستان کو ترجیح دی اور مجھے پاکستان آنے کا افسوس اس لیے نہیں ہے کہ میں نے یہاں آکر بہت اچھا پروگریس کیا ہے۔"

"آپ اپنے والدین کو بھی تو جرمنی بلا سکتے تھے؟"

"والدین کو بلانا اتنا آسان نہیں تھا' کافی وقت درکار تھا اور اتنا لمبا ٹائم میں اپنے والدین کو اکیلا نہیں چھوڑ سکتا تھا اور پھر میں تو یورپ کے ان ممالک کی سیر کرچکا تھا جن کو دیکھنے کو لوگ ترستے ہیں۔"

"ریڈیو کرنے میں زیادہ مزہ آرہا ہے یا کرنٹ افیئرز کے پروگرام کرنے میں؟"

"دونوں بہت مختلف شعبے ہیں۔ جب میں کرنٹ افیئرز کا پروگرام کررہا ہوتا ہوں اور سیاست دانوں سے بات کررہا ہوتا ہوں تو اس کا اپنا ایک مزہ ہے' اس کا اپنا ایک فیڈ بیک ہے اور دوسری طرف جب رات کو بارہ سے تین بجے ریڈیو پہ پروگرام کررہا ہوتا ہوں تو وہ ایک بہت ہی مختلف قسم کا پروگرام ہوتا ہے۔ اپنے دونوں موڈ کو سوئچ کرنا پڑتا ہے۔ اب پرابلم یہ ہے کہ جو ریڈیو کے میرے فینز ہیں وہ ٹی وی پہ مجھے فالو نہیں کرتے اور جو ٹی وی پہ مجھے دیکھتے ہیں وہ ریڈیو پہ مجھے قبول نہیں کرتے۔ دونوں الگ الگ میڈیم ہیں۔ ریڈیو کو میں اس لیے ترجیح دیتا ہوں کہ آپ کا ڈائریکٹ رابطہ ہوتا ہے لوگوں سے فوری طور پر آپ کو رسپانس مل رہا ہوتا ہے۔ تو ریڈیو کو چھوڑنے کا تو میں سوچ بھی نہیں سکتا۔ ریڈیو نے ہی مجھے بولنا سکھایا اور اس کے ذریعے میں ٹی وی تک پہنچا اور اینکر بنا۔ تو مدر آرگنائزیشن ریڈیو ہی ہے۔ آپ کو پتا ہی ہے کہ کرنٹ افیئرز بہت ڈرائی سبجیکٹ ہے آپ کے لیے کوئی جگہ نہیں ہوتی کہ

آپ اختلاف رکھیں یا حمایت کریں۔ پھر بہت پڑھنا پڑتا ہے ریسرچ کرنی پڑتی ہے۔"

"آؤٹ ڈور بھی کیے پروگرام؟"

"جی 'جی بالکل کیے اور آؤٹ ڈور پروگرام کرنا بہت اچھا لگتا ہے ابھی حال ہی میں سیلاب کی کوریج کے لیے چترال سے اپر دیر اور اس کے گردو نواح کے علاقوں میں بھی گیا 'گزشتہ سال پنجاب کے سارے علاقوں کی کوریج کی' جہاں جہاں سیلاب آیا تھا تو آؤٹ ڈور میں عوام کے ساتھ رابطہ رہتا ہے اور ان کے خیالات سے بھی آگاہی ہوتی ہے۔"

"اینکرز کے لیے کہا جاتا ہے کہ وہ اپنے ٹاک شو میں بس سیاست دانوں کو "چٹکی" بھرتے ہیں اور پھر تماشا شروع ہو جاتا ہے۔۔۔ ایسا ہے؟"

قہقہہ۔۔۔ "بدقسمتی سے یہ ایک حقیقت بھی ہے اور میں اس سے انکار بھی نہیں کروں گا۔ ایسا بہت سارے لوگ کر بھی رہے ہیں اور ایسا ہوتا بھی ہے۔ لیکن ہر مرتبہ ایسا نہیں ہوتا اور اب تو اس قسم کے تماشے سے لوگ بھی تنگ آگئے ہیں۔ اب لوگ اس تماشے کو پسند نہیں کرتے۔ اب عوام سمجھ دار ہو گئی ہے اب وہ اس تماشے کو دیکھنا پسند نہیں کرتی نہ ہی انجوائے کرتی ہے۔ اب لوگ ایشو پہ بات کرنے والے پروگرام پسند کرتے ہیں۔ سلوشن دینے والے پروگرام پسند کرتے ہیں اور چونکہ چینلز کی بھرمار ہے 8 بجے سب چینلز پہ ٹاک شو ہو رہے ہوتے ہیں تو بڑا مشکل ہے کہ آپ اپنی ویورشپ کو اپنے پروگرام کی طرف راغب کریں تو اس کے لیے آپ کو ایسے سالڈ پروگرام دینے پڑتے ہیں کہ لوگ آپ کے پروگرام کی طرف مائل ہوں۔ اب پروگرام کے لیے بہت محنت کرنی پڑتی ہے۔"

"ایسی صورت حال میں کیا کرتے ہیں' وقفہ لے کر سمجھاتے ہیں 'کیا کرتے ہیں؟"

"بہت بار ایسا ہوا کہ معاملات اتنے بگڑ گئے کہ مجھے پروگرام ختم کرنا پڑا۔ تھوڑی بہت تکرار تو گوارا ہوتی



ہے' مگر کچھ لوگ ایسے ہوتے ہیں جو حد سے تجاوز کر جاتے ہیں۔ ایسے میں ہمیں فوری طور پر بریک پہ جانا پڑتا ہے اور وقفے میں انہیں ٹھنڈا کرتے ہیں۔ کیونکہ لوگ دیکھ رہے ہوتے ہیں اور پھر جو زبان استعمال کی جا رہی ہوتی ہے وہ کسی طریقے سے بھی مناسب نہیں ہوتی اور کئی بار مجھے اپنا پروگرام وقت سے پہلے ختم کرنا پڑا اور اب تو اللہ کا شکر ہے کہ بہت سے سیاست دان ایسے بھی ہیں جن کو چٹکی بھری بھی جائے تو وہ تماشہ نہیں لگاتے' کیونکہ انہیں بھی سمجھ آگئی ہے' وہ اب غصے میں نہیں آتے۔ آپ دیکھیے گا کہ آہستہ آہستہ اینکر بھی مجبور ہو جائیں گے۔ سیاست دان بھی اور ناظرین کی بھی ایک چوائس ہو جائے گی تو وقت کے ساتھ ساتھ بہت بہتری آجائے گی۔"

"پروگرام کے حوالے سے بھی اور انفرادی طور پر بھی آپ کی کئی سیاست دانوں سے ملاقات ہوئی ہو گی' تو کس کو بہت تیز پایا' کون بہت بھولا بھالا ہے' کون بہت چالاک و مکار ہے اور کس میں جھوٹ کوٹ کوٹ کر بھرا ہوا ہے؟"

"بہت مشکل ہو جائے گا یہ سب کچھ بتانا۔ کیونکہ مجھے آئندہ بھی پروگرام کرنے ہیں۔۔۔ لیکن خیر۔۔۔ کون

"بیلا کا بھائی ہرگز میرے لیے اجنبی نہیں مما! اور فیصلے پر تو میں پہنچ چکی ہوں یہ اور بات ہے کہ آپ وہ فیصلہ تسلیم کرنے پر تیار نہیں 'بہرحال صرف آپ کی خاطر میں ایک بار غیر جانبداری سے اس معاملے پر مزید سوچوں گی۔" اس نے ممی کی خوش گمانی قائم رہنے دی۔



ڈرائیور اسے گاؤں چھوڑ آیا تھا۔ ہمیشہ کی طرح اس کا پرتپاک استقبال کیا گیا۔ بیلا بھی اس کی اچانک آمد پر ششدر رہ گئی تھی۔

"بس مجھے لگا میری سہیلی کو اس وقت میری ضرورت ہے 'سو میں آگئی۔" اس نے بیلا کے حیران چہرے کو بہت محبت سے دیکھا تھا۔

"مجھے تمہاری واقعی بہت ضرورت تھی عنائزہ! مجھے کم از کم ایک کندھا تو ایسا میسر ہوتا جس پر سر رکھ کر میں اپنے سارے آنسو بہا سکوں۔" بیلا دھیرے سے بولی تھی۔

"کیوں 'کیا فائنل فیصلہ ہو گیا۔" اس نے متوحش ہو کر پوچھا۔

"کل ہو جائے گا۔" بیلا نے کرب سے آنکھیں موندیں۔ جیسے وہ متوقع فیصلے سے پہلے ہی آگاہ ہو۔

"بابا جان کل اپنے سب بھائیوں کو اکٹھا کر کے تینوں پرپوزلز پر غور کریں گے اور امید ہے ان تینوں میں سے ایک کو منتخب کر لیا جائے گا۔"

"کون سے تینوں؟" عنائزہ نے بے تابی سے پوچھا۔

"شیر دل کے علاوہ تینوں۔" بیلا کے لبوں پر پھیکی سی مسکراہٹ پھیلی۔

"لیکن کیوں؟" عنائزہ چیخ ہی تو پڑی۔

"رات کو چچا جان اور بابا کی باتیں سنی تھیں۔ وہ تینوں رشتوں کو ہی ڈسکس کر رہے تھے۔ شیر دل کا تو نام تک نہ لیا بابا جان نے۔"

"اور اس خاندانی میٹنگ میں میری مما کو مدعو ہی نہیں کیا گیا۔" وہ اچنبھے سے گویا ہوئی۔

"پھوپھو حویلی کی بیٹی ہیں اور ان معاملات میں بیٹیوں سے مشورہ نہیں لیا جاتا۔" بیلا نے جیسے اس کی کم عقلی پر تاسف کا اظہار کیا۔

"اور تمہارا بھائی وہ تو حویلی کا بیٹا ہے نا۔ وہ تمہارے لیے کچھ نہیں کر سکتا۔" عنائزہ نے بے چینی سے استفسار کیا۔

"بھائی کا یہاں کیا ذکر۔" بیلا نے نگاہیں چرائیں اور اس سے عنائزہ کو اس کی بے بسی پر رونا ہی آگیا۔

"اچھا تم پریشان مت ہو۔ دونوں مل کر اللہ سے دعا کرتے ہیں جو بھی فیصلہ ہو اللہ اس فیصلے کو تمہارے لیے بہترین ثابت کرے اور تمہارا دل خود بخود اس فیصلے پر راضی ہو جائے۔" اس نے بیلا کے ہاتھ تھام کر اسے تسلی دینے کی اپنی سی کوشش کی۔ بیلا نے تو دھیرے سے اثبات میں سر ہلا دیا 'لیکن عنائزہ کے اپنے دل کو کسی طور قرار نہ مل رہا تھا۔ بیلا کی بے بسی اسے شدید اضطراب میں مبتلا کر رہی تھی۔ ایک بار تو اس کا جی چاہا کہ وہ بیلا کے بھائی کو جا کر کھری کھری سنائے۔

وہ کیسا بھائی تھا اپنی بہن کے دل کی حالت سے سرے سے بے خبر تھا یا حویلی کے دوسرے مردوں کی طرح بے حس۔

عنائزہ کا جب اس سے آمنا سامنا ہوا تو اتفاق سے وہ اکیلا نہ تھا۔ منجھلے ماموں کا طلحہ اس کے ساتھ تھا۔ وہ دونوں کسی کام سے حویلی سے باہر جا رہے تھے۔ عنائزہ کو دیکھ کر بیلا کا بھائی رکا۔ شائستگی سے اس کا حال احوال دریافت کیا۔ مما' پاپا کی خیریت جانی اور رسمی سی ایک دو باتوں کے بعد چلا گیا۔

عنائزہ اس کی چوڑی پشت کو دیکھتی رہ گئی۔

کتنا شاندار شخص تھا۔ کاش یہ اس حویلی کا مکین نہ ہوتا۔ دل کی اس انہونی سی خواہش پر وہ خود ششدر رہ گئی تھی۔

اور اگلے روز حویلی کے ہال کمرے میں بیلا کی قسمت کے فیصلے کے لیے میٹنگ بلائی گئی تھی۔ بیلا' عنائزہ کے ساتھ ہال کمرے سے ملحق کمرے میں موجود

تھی اور سفید پڑتے چہرے کے ساتھ اپنی قسمت کا فیصلہ سننے کی منتظر تھی۔

سب سے پہلے شبیر ماموں نے اپنے سالے کے حق میں دلائل دینا شروع کیے تھے۔ چھوٹے ماموں کا ووٹ تبریز کی طرف تھا اور امجد ماموں نے ظاہر ہے اپنی بیوی کے بھتیجے کی ہی تعریفیں کرنی تھیں۔ بڑے ماموں عجب تذبذب میں مبتلا تھے۔ کسی ایک بھائی کا مشورہ مان کر وہ باقی دو کو ناراض نہیں کرنا چاہتے تھے۔ بحث جب طول پکڑ گئی تو سبکتگین نے مداخلت کی تھی۔

"آپ لوگ اس معاملے کو منطقی انجام تک پہنچانے کے لیے دادا جان والا طریقہ اختیار کیوں نہیں کر لیتے۔" اس کی بات پر کمرے میں موجود تمام نفوس اسے تکنے لگے۔

"بابا ہی تو بتاتے ہیں کہ جب دادا جان کو کوئی ایسا مسئلہ درپیش ہوتا تھا' جس کے ایک سے زیادہ ممکنہ حل ہوتے تھے تو وہ قرعہ ڈال کر کسی فیصلے پر پہنچتے تھے۔"

"او میرے خدا! بیلا کی زندگی کا فیصلہ بذریعہ قرعہ اندازی ہوگا۔ کیا نادر حل تجویز کیا تھا بیلا کے بھائی نے۔" اشتعال کی شدید لہر نے عنائزہ کو اپنی لپیٹ میں لے لیا تھا اور حیرت کا مقام یہ تھا کہ ہال کمرے میں بیٹھے سب افراد سبکتگین کی تجویز سے فورا" متفق ہو گئے تھے۔ ملازم کو آواز دے کر فورا" شیشے کا کھلے منہ والا جار منگوایا گیا تھا۔ اب سبکتگین کاغذ پر امیدواروں کے نام تحریر کر رہا تھا۔

"خالہ جان بھی تو شیر دل کا رشتہ لائی تھیں۔ آپ کہیں تو بابا' شیر دل کے نام کی پرچی بھی ڈال دوں۔" اس نے جیسے برسبیل تذکرہ پوچھا تھا۔

"ہاں' ہاں لڑکا تو وہ بھی اچھا ہے اس کا نام بھی لکھ لو۔" تجویز کی فوری تائید کرنے والے چھوٹے ماموں تھے۔ شاید اس لیے کہ ان کا کوئی سسرالی رشتہ دار

صورت رنگ پھیلے تھے۔ عنائزہ نے صدق دل سے اس کے لیے دعا کی تھی۔ شیر دل کا ساتھ ملنے کا ایک امکان تو پیدا ہوا تھا۔ اس نے پھر دروازے کی جھری سے جھانکنا شروع کر دیا۔ بیلا کا بھائی اب جار میں پرچیاں ڈال رہا تھا۔

کتنا بزدل شخص تھا وہ۔ اس نے شیر دل کا نام لیا اس سے صاف ظاہر تھا کہ وہ بہن کے دل کی خوشی سے کسی حد تک آگاہ تھا' لیکن وہ اپنے بڑوں کے سامنے لاڈلی بہن کے لیے کوئی اسٹینڈ نہ لے سکا۔ قرعہ اندازی کے ذریعے شیر دل کا نام نکلنے کا بس اک موہوم سا امکان ہی تھا نا۔ کیا بیلا کا کڑیل جوان بھائی اپنی بہن کی خوشیوں کے لیے اتنی سی ہی کوشش کر سکتا تھا۔

وہ دروازے کی جھری میں سے سبکتگین کو طیش کے عالم میں گھورے جا رہی تھی۔ اس کی بزدلی پر اسے شدید ترین تاؤ چڑھ رہا تھا۔

بیلا کے بھائی نے جار میں پرچیاں ڈال کر جار کو اچھی طرح ہلایا' پھر چھوٹے ماموں کے سب سے چھوٹے بیٹے ریان کو ان پرچیوں میں سے ایک پرچی نکالنے کا کہا۔

"جو قرعہ نکلے گا وہی حتمی تصور ہوگا نا بھائی جان؟" چھوٹے ماموں بڑے ماموں سے پوچھ رہے تھے۔ انہوں نے اثبات میں سر ہلا دیا۔

"آجاؤ بیلا دیکھ لو۔ تمہاری قسمت کا فیصلہ ہوا چاہتا ہے۔" عنائزہ نے بیلا کے لیے جگہ خالی کی۔ اب عنائزہ کی جگہ بیلا آن کھڑی ہوئی۔ عنائزہ تاسف سے بیلا کو دیکھنے لگی۔

آج کے دور میں کسی لڑکی کی ایسی بے بسی سمجھ سے بالاتر تھی۔ جو حق اسے شریعت نے دے رکھا تھا وہ اس کے اپنے بڑوں نے سلب کر لیا تھا۔ جیون ساتھی کے انتخاب کے لیے اس کی مرضی پوچھنے کی زحمت

امیدواروں کی فہرست میں نہ تھا' وہ قدرے غیر جانب دار تھے۔ بڑے ماموں نے بھی سر ہلا کر اس بات سے اتفاق کر لیا۔

بیلا کے چہرے پر خوش امیدی کے بڑے خوب

کے بجائے پرچیاں ڈال کر اس کے ہونے والے شوہر کا انتخاب کیا جا رہا تھا اور ممّا چاہتی ہیں کہ ایسے فرسودہ رسم و رواج رکھنے والے خاندان میں میری شادی ہو جائے' اس نے استہزائیہ انداز میں سوچا تھا۔

"شیر دل۔" اتنے میں بڑے ماموں کی بارعب آواز گونجی تھی۔
ریان نے پرچی نکال کر انہیں تھمائی تھی اور انہوں نے پرچی کھول کر اس پر لکھے نام سے سب کو آگاہ کیا تھا۔ بیلا کی خوشی کے مارے چیخ نکلتے نکلتے رہ گئی تھی۔ جوش مسرت میں عنائزہ نے اسے اپنے ساتھ لپٹا لیا۔
"دیکھا بیلا! اللہ نے ہماری دعائیں سن لیں۔ انہونی ہونی بن گئی۔" عنائزہ کی خوشی بھی دیکھنے کے لائق تھی اس کی ہمجولی کے من کی مراد پوری ہو گئی تھی۔ وہ خوش کیوں نہ ہوتی۔
"شیر دل بہت اچھا لڑکا ہے بابا جان۔ آپ اس کا نام نکلنے پر اتنے دل گرفتہ کیوں ہو رہے ہیں۔ مجھے یقین ہے کہ ہماری بیلا اس کے ساتھ بہت اچھی زندگی گزارے گی۔" سبکتگین باپ کا مایوس چہرہ دیکھ کر انہیں تسلی دینے لگا۔ یہ مایوسی اس کے دونوں چچاؤں کے چہرے پر بھی دیکھی جا سکتی تھی، لیکن انہوں نے خاموش رہنے پر اکتفا کیا۔
"ہاں برخوردار فیصلہ تو ہو گیا اب اللہ سے یہی دعا ہے کہ اس فیصلے کو ہمارے حق میں بہترین ثابت کرے۔" آفاق صاحب کہتے ہوئے اٹھ گئے۔ باقی سب نے بھی ان کی پیروی کی۔ میٹنگ توقع سے جلد برخاست ہو گئی تھی۔
عنائزہ گھر کی جملہ خواتین کو خبر دینے لگی جو سب لاؤنج میں بیٹھی تھیں۔ بیلا نے شکرانے کے نفل ادا کرنے کے لیے جائے نماز سنبھال لی۔
لاؤنج سے ہوتی ہوئی عنائزہ بہرحال کمرے کی طرف آنکلی اب وہاں کوئی موجود نہ تھا۔ کمرے کے وسط میں آبنوسی میز پر شیشے کا جار دھرا تھا۔ اس نے بلا ارادہ ہی وہ جار اٹھا لیا۔ شیر دل کے نام کی پرچی نکالی جا چکی تھی باقی تین پرچیاں اب بھی جار میں موجود تھیں۔ عنائزہ نے ویسے ہی ایک اور پرچی نکال کر کھولی تھی۔ بنا ارادے کے کیے جانے والا کام حیرت کے شدید ترین جھٹکے کا سبب بنا تھا۔
بیلا کے بھائی کی خوب صورت ہینڈ رائٹنگ میں اس پرچی پر بھی شیر دل کا نام ہی تحریر تھا۔ عنائزہ نے عجلت میں باقی دو پرچیاں کھول کر دیکھیں ان پر بھی شیر دل کا نام ہی جگمگا رہا تھا۔ وہ حیران ہو کر ان پرچیوں کو دیکھے جا رہی تھی کہ اتنے میں قدموں کی چاپ سنائی دی۔
عنائزہ نے حواس باختہ ہو کر پرچیاں مٹھی میں دبا لیں آنے والا سبکتگین تھا جو یقیناً "سب کے جانے کے بعد "ثبوت" مٹانے آیا تھا۔ عنائزہ کو دیکھ کر وہ ٹھٹک کر رکا۔ پھر اس نے خالی جار پر نگاہ ڈالی۔ اگلی سوالیہ نگاہ عنائزہ کے چہرے پر ڈالی تھی۔ اس نے چپ چاپ ہتھیلی کھول کر آگے کر دی، دونوں چند لمحوں تک ایک دوسرے کو تکتے رہے، پھر سبکتگین مسکرا دیا۔
"چلو شکر ہے یہ تم ہی تھیں۔"
"ایک فاؤل پلے کے ذریعے آپ نے اپنی بہن کو اس کی خوشیاں دلوائیں۔ کیا یہ کام سیدھے طریقے سے نہیں ہو سکتا تھا؟ اس کا تو یہی مطلب ہوا کہ آپ میں جرأت اور ہمت کا فقدان ہے۔" عنائزہ نے طنز کیا۔
سبکتگین کے چہرے پر جاندار مسکراہٹ بکھر گئی جیسے اس نے عنائزہ کا طنز انجوائے کیا تھا۔
"میری بات کا جواب نہیں ہے نا آپ کے پاس۔" عنائزہ اس مسکراہٹ پر تپ ہی تو گئی۔
"ذہانت کے بل پر جو کام آسانی سے ہو سکتا تھا۔ جرأت اور ہمت دکھا کر اس کام میں مشکل پیدا کرنا میری نظر میں حماقت تھی، لیکن اگر جرأت اور ہمت ہی واحد آپشن ہوتا تو اس کا مظاہرہ کرنے میں بھی مجھے کوئی ہچکچاہٹ نہ ہوتی کیوں کہ بہر طور مجھے اپنی بہن کی خوشیاں کسی بھی دوسری چیز سے زیادہ عزیز ہیں۔" وہ سادہ سے انداز میں کہتا واپس پلٹ گیا۔
اور دو ماہ بعد بیلا اور شیر دل کی منگنی کے ساتھ عنائزہ اور سبکتگین کی منگنی کی رسم بھی ادا کی جا رہی تھی۔
عنائزہ نے یہ فیصلہ دل کی پوری آمادگی اور رضامندی کے ساتھ کیا تھا۔ بیلا کے بھائی جیسے شخص کا ساتھ ٹھکرانا ایک حماقت ہی تو تھی اور صد شکر کہ عنائزہ یہ حماقت کرنے سے بال بال بچ گئی تھی۔

مصباح علی



بیٹھتے، چلتے پھرتے، کھاتے پیتے مسلسل ان کے مشاہدے سے وہ کنفیوژڈ ہو رہا تھا اور وہ جو سوچ رہی تھیں وہ دکھائی دینے لگا۔ کسی کام میں ان کا جی لگنا مشکل تھا۔ ہر خوشی کرکری، بدمزہ۔ شادی میں صرف پندرہ دن تھے۔ کس سے پوچھیں، کس کو بتائیں۔ دو دن میں ان کے دماغ کی رگیں تک دکھنے لگیں اور پھر اس دن وہ عتیق الرحمان کے ساتھ شادی ہال کے انتظامات کے سلسلے میں منیجر سے مل کر گھر آیا ہی تھا کہ شام تک اسے بخار ہو گیا۔ رملہ کے شک کے تابوت میں آخری کیل بھی ٹھک گئی۔ وہ بہت دیر خاموشی سے اسے دیکھے گئیں پھر چائے بنا کر دی اور خود باہر آگئیں۔ انہیں اپنی بے بسی پر رونا آرہا تھا کہ اللہ نے ایک اولاد دی، وہ بھی… آہ! وہ بہت دیر آنسو بہاتی رہیں پھر ذہن میں کوندا لپکا۔

ہو سکتا ہے اتنا بڑا مسئلہ نہ ہو جتنا مجھے لگ رہا ہے، اب وہ مجھے تو کچھ بتا نہیں رہا بس تسلی پہ تسلی… کیوں نہ ریان سے پوچھوں شاید اس سے ڈسکس کیا ہو، اگر نہیں بھی کیا تو شاید وہ خود کرے، دونوں بچپن کے گہرے دوست ہیں، پھر بے تکلف بھی…



وہ اور برکہ ٹی وی لاؤنج میں بیٹھی تھیں۔ شادی کی تیاریوں کے سلسلے میں برکہ نے جو بھی پوچھا وہ بجھے دل سے "ہاں، نہیں" میں جواب دیتی رہیں۔ غالباً" وہ ریان کا انتظار کر رہی تھیں جو خاصی دیر سے اپنے دوستوں کی طرف نکلا ہوا تھا جب وہ یہ کہہ کر جانے لگیں۔

"بھابھی! ریان آئے تو اسے میری طرف بھیجنا، ایک ضروری کام ہے۔" وہ گلاس ونڈو سے اندر کی جانب آتا دکھائی دیا۔ وہ پھر سے بیٹھ گئیں۔

وہ شکل سے خاصا الجھا ہوا دکھائی دے رہا تھا۔ کچھ دیر مناسب نہیں لگا اس سے بات کرنا۔ آخر اندر کی ممتا بے کل ہونے لگی۔

"ریان بیٹا…" وہ چونکا۔

"بیٹا تم اس دن کیا بات کر رہے تھے، کیا ٹینشن ہے وجی کو…"

"آپ نے اس سے نہیں پوچھا…؟" الٹا سوال داغنے پر یکایک ان کا لہجہ بھی بدل گیا۔

"اگر وہ بتا تا تو تم سے پوچھتی… دیکھو بیٹا، میں ماں ہوں اس کی، اسے مجھ سے شیئر کرنا چاہیے تھا۔ اور اگر اسے کوئی عار محسوس ہو رہا ہے تو تم دوست ہو اس کے، بھائیوں کی طرح ساتھ رہے ہو، کھیلے کودے ہو، ایک دوسرے کو جانتے ہو، بیٹا! کسی طرح… تم اسے اعتماد میں لو۔" رازدارانہ انداز اختیار کرتے ہوئے ان کی آواز لحہ بہ لحہ بیٹھنے لگی۔

"دیکھو بیٹا! آج کل میڈیکل سائنس نے بہت ترقی کر لی ہے، بڑے بڑے قابل ڈاکٹرز ہیں، ہر طرح کا علاج ہو جاتا ہے، تم اس سے پوچھو تو سہی، میں بھیا سے کہہ کر شادی نکاح میں بدل دوں گی…"

"وہ جی… جی…"

ان کے جملوں کا مطلب سمجھ میں آتے ہی اس کی چیخ نکلی، آنکھیں ابل پڑیں۔ برکہ ہونقوں کی طرح باری باری دونوں کو دیکھ رہی تھیں اور رملہ نے تو اب باقاعدہ رونا شروع کر دیا۔

"میں سچ کہہ رہی ہوں بھابھی، میں بہت پریشان ہوں، مجھے آج سے پہلے کبھی سیف اتنے یاد نہیں آئے، کبھی اتنی کمی محسوس نہیں ہوئی جتنی ان چند دنوں میں محسوس ہوئی، کون پوچھے اس سے، بات بھی تو ایسی ہے۔ میرا تو دل ہول رہا ہے۔"



''او مائی گاڈ'' چچی کی سمجھ پر ریان کا ماتم کرنے کو دل چاہا' ان کے ماں ہونے پر حقیقتاً'' شبہ ہوا تھا۔

''چچی جان! جو آپ سوچ رہی ہیں' ایسا خدانخواستہ کچھ بھی نہیں ہے اور اگر اسے پتا چل گیا کہ آپ کیا سمجھ رہی ہیں تو... ویسے اسے پتا چلنا چاہیے۔ اچھا ہے' مزہ لے اپنی فرمانبرداریوں کا۔ جب ڈاکٹروں کے ہتھے چڑھے اور الٹے سیدھے ٹیسٹ ہوں۔'' اس نے آخری جملے منہ میں بدبدائے۔ رملہ بھی گھبرا گئیں جانے کیا بڑبڑا رہا ہے۔

''کیا... کیا مطلب ایسا کچھ نہیں....؟'' انہوں نے ٹشو سے اپنی آنکھیں' ناک دونوں رگڑیں۔

''مطلب یہ کہ رشتہ کرنے سے پہلے اس کی مرضی پوچھی تھی؟''

''ہاں بیٹا! بات پکی کرنے سے پہلے میں نے اسے خود بتایا تھا' اسے کوئی اعتراض نہیں تھا۔''

''بتایا تھا... پوچھا تو نہیں تھا نا۔'' وہ یک لخت بولا تھا۔

''تم کہنا کیا چاہ رہے ہو' کھل کر بات کرو ریان۔'' بر کہ کے ناصحانہ انداز پر رملہ نے پہلے انہیں دیکھا پھر ریان کو دیکھتے ہوئے ہاں میں ہاں ملائی۔

''میں یہ کہنا چاہ رہا ہوں چچی' آپ نے اپنی خواہش کے اظہار سے پہلے اس کی مرضی پوچھی تھی' وہ کیا چاہتا ہے' اسے کون پسند ہے....''

''بیٹا اس نے آج تک شرٹ' ٹائی' کوئی ڈرنک اپنی مرضی سے نہیں آرڈر کیا' ہر چیز میں کہتا ہے مما پہلے آپ بتائیں۔ اب یہ معاملہ میں نے پہلے بتا دیا تو کون سی قیامت آگئی۔''

انہوں نے اپنا رونا چھوڑ کر ناک سڑکی' ہر جملے پر لہجے کا تار چڑھاؤ بدل رہا تھا۔

''مجھے تو خواہش ہی رہی کہ کبھی تو وہ ضد کرے مگر وہ تو اپنی مرضی تک نہیں کرتا۔''

''میری بھولی چچی....'' وہ ان کے شانوں کے گرد بازو پھیلاتا' بہت محبت سے اپنے قریب کرتے ہوئے بولا۔

''یہ اس کی زندگی ہے' کوئی شرٹ' ٹائی' یا ڈرنک نہیں۔ اس کی پل پل بدلتی کیفیت' اس کے دل کی ضد ہی ہے' مگر آپ تو کچھ سمجھ ہی نہیں رہیں۔'' رملہ نے ناسمجھی سے بھنویں سکیڑیں۔

''چچی جان! وہ آپ کی محبت و فرمانبرداری میں منہ سے کچھ نہیں کہہ رہا' اوپر سے آپ نے چچا جان کی خواہش کا حوالہ دے کر کہنے کے لیے چھوڑا ہی کیا ہے' حالانکہ تب حائقہ بمشکل دو سال کی ہو گی' ایسے میں وہ بے چارہ اور کیا کہے۔'' اس نے گود میں رکھا میگزین اٹھایا اور سائیڈ ٹیبل پر رکھ دیا۔

''اگر اولاد تابعداری میں اپنی مرضی والدین کی پسند میں ڈھال لے' تو کیا ضروری ہے' اس کے دل سے نکلتے ہر راستے پر والدین اپنے سرپرست ہونے کا خراج وصولتے رہیں۔'' اس کے سوالیہ سے طنز پر وہ بوکھلا گئیں۔

"تم سے کچھ کہا اس نے؟"

پھر جو وہ شروع ہوا' بر کہ تو معمول کی طرح سنتی رہی گویا سب جانتی ہوں' مگر رملہ کے چہرے پر ایک رنگ آرہا تھا' ایک جارہا تھا' دماغ سن ہونے لگا یادوں کے جھماکے شروع ہوئے۔

جس دن بھیا سے بات ہوئی تب وہ پہلے دن آفس گیا تھا' پھر سیدھا اپنے کمرے میں.... میں تھکن سمجھتی رہی' اف خدایا! نخبہ کا اس کی پسندیدہ ڈشز سیکھنا اور اولاد کے ذکر پر وجی کا قہقہہ' نخبہ کا کھسک جانا... لاؤنج میں بھی ان دونوں کے بیچ کوئی بات ہوئی تھی۔ وجی کی الجھی شکل' نخبہ کا لاہور فرار' اب ریان کی آمد' دونوں الجھے ہوئے' دبی دبی گفتگو' انہوں نے سر تھام لیا۔

"نخبہ اس سے چند ماہ ہی بڑی ہے' اتنی فرینک نیس میں یہ جذبہ تو پنپ سکتا تھا' میری سمجھ پر پتھر کیوں پڑگئے تھے' بھیا کی طرف خواہ میری ہی خوشی کے لیے جاتا ہو... اب کیا کروں.... بڑا میرا فرینڈ بنا پھرتا ہے' فرمانبردار کا دل تو قابو میں نہیں' اسے تو میں اب بتاؤں گی۔"

ان دونوں کے روکنے کے باوجود وہ سراسیمگی کی کیفیت میں وہاں سے اٹھی تھیں۔



گھر تک کے چھوٹے سے فاصلے میں ایک ہی جملہ ذہن میں گردش کرتا رہا۔

"بتایا تھا... پوچھا تو نہیں تھا نا۔" واقعی! آج تک میں نے کسی معاملے میں اس کی مرضی نہیں پوچھی۔ صرف جتاتی ہی آئی۔

کیا اچھا ہے' کیا برا ہے' کیا کھانا ہے' کہاں کھیلنا ہے' کس سے ملنا ہے اور یہ سب اسی کے لیے کیا تھا' ڈرتا بھی تو اتنا تھا۔ بس انگلی پکڑ کر ساتھ لپٹائے رکھا۔

حالانکہ برسوں پہلے His first flight (ہز فرسٹ فلائٹ) میں چھوٹے سے بگلے نے جتا دیا تھا' اولاد کو خود اعتمادی دینے کے لیے ہلکا سا دھکا دینا پڑتا ہے اور میں نے محبت میں اسے اپنے پروں میں دبا کر رکھا' احسان مندی کے خوف سے نجات ہی نہ دی۔

جانے میرے بچے نے کہاں کہاں نہ چاہتے ہوئے میری پسند کا احترام کیا۔ وجی! مجھے احساس کیوں نہ ہوا کہ تمہاری پسند جاننے کی کوشش کرتی۔ ہاں ایک بار پوچھا تو تھا "چکروکر" تب تو کہا تھا آپ پروپوز کریں گی' اب مجھے کیا پتا وہ مذاق تھا یا مناسب وقت کا انتظار... کاش! ایک بار پھر پوچھ لیتی۔



اس کا سیل بہت دیر سے تھرتھرا رہا تھا۔ پھر نانی اماں نے ریسیو کیا۔ رسمی سلام دعا کے بعد بتانے لگیں۔

"بیٹا وہ شاید اندر ہے' میں بلاتی ہوں اسے..."

انہوں نے نخبہ کو پکارا اور پھر اسے سیل تھماتے ہوئے بتایا تھا۔

"وجی کا فون ہے..."

پل بھر میں اس کا سرخ و سفید رنگ لٹھے کی مانند ہوگیا تھا۔ بڑی بڑی آنکھوں کے گرد دوحلقے ابھرتے محسوس ہوئے۔ کتنی دیر نازک ہتھیلی اسپیکر پر ثبت رہی پھر سائیڈ پر ہوتے ہوئے سیل کان کو لگا لیا تھا۔

دونوں جانب مکمل سناٹا۔

سماعتیں دل کی دھڑکن بن گئیں' دونوں اس دھڑکن کو جذب کررہے تھے۔

کان اک دوجے کی گویائی کے منتظر تھے۔ آخر وجی نے کمبل سر تک تانتے ہوئے کروٹ بدلی اور پہل کی۔

"خاموش کیوں ہو' کچھ تو بولو..."

"کہنے کو کچھ رہا ہی نہیں۔" جملہ بمشکل ادا ہوا تھا۔

"کب آؤگی...؟" ٹوٹی پھوٹی کھوکھلی آواز اسے خود بھی اجنبی محسوس ہوئی۔

"مجھے اپنی بے بسی کا تماشا نہیں دیکھنا..."

"اپنی کا نہ سہی' میری کا دیکھنے آجاؤ..."

"مشکل تو یہی ہے' تمہیں بھی تکلیف میں نہیں دیکھ سکتی۔۔۔ جب محسوس ہوگا' تم اپنی زندگی میں مطمئن ہو تو آجاؤں گی۔" نخبہ کی آواز پاتال میں اتر گئی۔

"ہونہہ' مطمئن۔۔۔؟" اس نے حظ اٹھاتے ہوئے کروٹ بدلی۔

"نخبہ! ایک بہت پرانی بات یاد آرہی ہے' شاید تمہیں بھی یاد ہو' ایک دن میں اسکول سے آیا اور مما گھر میں نہیں تھیں' تب پاپا کی ڈیتھ کو زیادہ عرصہ نہیں گزرا تھا' ماموں جان بھی آئے ہوئے تھے' وہ مما کو کسی بات کے لیے قائل کررہے تھے' شاید دوسری شادی کے لیے' کوئی پرپوزل تھا شاید۔۔۔ وہ اکثر کہتے تھے' وجی کو میں رکھ لوں گا' اس کے تایا رکھ لیں گے' بس تم اپنی زندگی آباد کرو' پہاڑ سی زندگی' مشکلات' تنہائی جانے کیا کیا۔۔۔ شاید مما ایگری بھی ہوگئیں تھیں یا مجھے لگیں اور اگلے دن میں اسکول سے آیا اور مما' ماموں دونوں غائب۔"

اس نے توقف کے دوران لمبی آہ بھری۔ "میں نے بیگ پھینکا اور تمہارے گھر دوڑ لگائی' نانی امی کو بھی معلوم نہیں تھا کہ وہ کہاں گئیں۔۔۔ نخبہ! میں اس وقت کی اپنی کیفیت کبھی ایکسپلین نہیں کرسکتا' جیسے سانس رکنے لگا ہو' جیسے کنویں میں گر گیا ہوں' پوری دنیا میں تنہا۔۔۔ مجھے پاپا بہت یاد آئے اور دنیا کا ہر شخص ہر مرد' ماموں سمیت برا لگا' مجھے شدت سے اپنی بے بسی پر رونا آیا اور میں بہت رویا بھی تھا' اس دن کا رونا میں کبھی نہیں بھولا' میں نے رو رو کر اللہ سے دعا کی' میری مما آجائیں' میں انہیں کبھی تنگ نہیں کروں گا' ہر بات مانوں گا' یقین کرو نخبہ' جب وہ آگئیں تو میری نکلی سانسیں بحال ہوگئی تھیں۔" وہ کچھ دیر بعد پھیکا سا مسکرایا۔

"یار پتا ہے' مما' ماموں جان کے ساتھ بازار گئی تھیں' گھر کا کچھ سامان لینے۔ میں جانے کیا کیا سمجھا بلکہ رات کو خوف سے ٹمپریچر بھی ہوگیا تھا' اس رات مما نے مجھے بہت پیار کیا اور ایک ہی بات سمجھائی تھی کہ ہمیں کوئی الگ نہیں کرسکتا' اگر تم میری بات مانو گے' گندے بچوں کی طرح روؤ گے نہیں' ضد نہیں کرو گے تو۔۔۔ کبھی چھوڑ کر نہیں جاؤں گی' انہوں نے تو شاید ویسے ہی بات کہی تھی مگر میرے دل پر نقش ہوگئی' جتنا رونا تھا اس دن رولیا تھا پھر کبھی نہیں رویا' صرف اس خوف سے کہ مما چلی نہ جائیں خواہش' پسند' مرضی سب میری ڈکشنری سے نکلنا شروع ہوگئے کہ بس مما کو خوش رکھنا ہے' یس مما' اوکے مما' جی مما روٹین بن گئی' ریان اور تم سے دوستی بھی اسی لیے ہوئی کہ تم دونوں مما کو پسند تھے' یہ پسند جانے کب دل کی ضرورت بن گئی مجھے پتا ہی نہ چلا۔۔۔" وہ خاموش کسی بت کی طرح سنتی جارہی تھی۔

"نخبہ میں مما کو ہر بات بتاتا تھا' صرف یہی بات چھپائی تھی' وہ بھی اس لیے کہ ابھی میں پڑھ رہا ہوں' اپنے پیروں پر نہیں کھڑا' وہ جلدی میں تایا ابو سے ذکر نہ کردیں' اگر انہوں نے اس وجہ سے انکار کردیا' تو مما کو بہت تکلیف ہوگی اور ان کی تکلیف میں برداشت نہیں کرسکتا اور جب میں کسی قابل ہوا تو بہت دیر ہوگئی تھی' میں ہزار چاہتے ہوئے بھی ان کی خواہش رد نہیں کرسکتا۔"

وہ کسی ٹرانس کی صورت بولنے کے بعد بہت دیر چپ رہا آنسو کن پٹی سے بہہ کر تکیے میں جذب ہوتے رہے۔

"یار! اس دن بھی ایک عورت کے بچھڑ جانے کے خوف نے مجھے رلا دیا تھا' اب اتنے برس گزر جانے کے بعد آج بھی اتنی ہی شدت سے اپنی بے بسی پر رونا آرہا ہے۔۔۔ صرف ایک عورت کے بچھڑ جانے کے خوف سے' تب مما تو میرے لیے آگئی تھیں مگر تم' تم شاید کبھی بھی میرے لیے نہ آؤ۔۔۔ آئی ایم سوری یار۔۔۔ یہ یتیمی بہت بری چیز ہے' انسان سے اس کی پسند اور فیصلے کا ہر حق چھین لیتی ہے۔۔۔ آہ۔"

"ٹھہر جا کمینے! تجھے اپنی یتیمی پر رونا آرہا ہے' اچھی طرح رلاتی ہوں۔۔۔"

رملہ مختلف سوچوں میں الجھی جانے کون کون سے

تانے بانے بنتی گھر تک آئیں اور سیدھی اسی کے کمرے میں آگئیں۔ جہاں وہ بخار میں پھنکتا کمبل میں لیٹا تھا اور رندھی آواز میں کسی سے فون پر اپنی بے بسی بگھار رہا تھا۔ کمبل سے ٹکرا کر آواز پھیلتی محسوس ہوئی وہ سمجھنے کے لیے مزید آگے آئیں مگر وہ اتنا محو تھا کہ ان کی آمد محسوس نہ کرسکا۔

اس کے لہجے اور جملوں پر جہاں ان کا جی بھر بھر کے آتا رہا' اپنی عقل کو کوستی رہیں وہاں فیصلے اور پسند کے حق کا سن کر جی چاہا کمبل میں لپٹے کو ہی دھنک دیں' پھر سوچا چلو جہاں اتنا چھپایا ہے تو فرمانبردار اولاد چھپا ہی رہنے دے' ویسے بھی اب ہو کیا سکتا ہے' شادی سر پر ہے' تیاریاں ہو گئیں۔ آدھے کارڈ بٹ گئے' آدھے رہ گئے۔ تمہیں تو ویسے ہی صبر کرنے اور اپنی خواہش کا گلا گھونٹنے کی عادت ہے' میں تو جابر ماں ہوں' من' مرضی کرنے والی۔



شادی میں ہفتہ تھا اور تمام تیاریاں عروج پر تھیں۔ اس کے بخار کو زیادہ خاطر میں نہ لایا گیا بس تایا ابو ہی صبح شام میں یاد سے پوچھنے آتے اور دوا کا یاد کرواتے رہے۔ دوا سے بڑی بڑی بیماری دور ہو جاتی ہے۔ یہ تو بخار تھا' بھاگ گیا البتہ نقاہت کافی تھی۔ ماموں جان کا شاہدرہ سے اسلام آباد چکر لگا' ایک اس کی طبیعت پوچھنا تھی پھر کچھ چیزوں کے سائز وغیرہ چیک کرنا تھے۔ تایا ابو کو بھی اسی سلسلے میں اچانک وہاں جانا پڑا۔ واپسی پر لاہور بھی یقیناً" گئے ہوں گے' مگر وہ ساتھ نہیں آئی تھی۔

ادھر ادھر سے تمام مہمان آگئے تھے۔ خاصی پر تکلف مہندی کی رسم ادا ہوئی۔ ہر کوئی خوش تھا۔

خلاف توقع ریان نے بھی اس حقیقت کو قبول کرلیا اور بھائی کی سہرا بندی پر بھنگڑا ڈال رہا تھا۔ اس کی بارات اسلام آباد سے براستہ موٹروے شاہدرہ کی طرف روانہ تھی۔ شاہدرہ کے ٹول پلازہ سے اتر کر گاڑی' پیٹرول پمپ پر کچھ دیر کے لیے رکی۔

ماموں جان اپنی چھوٹی بیٹی کے ہمراہ وہاں پہلے ہی منتظر تھے۔ وہ اپنی گاڑی سے اتر کر وہاں آئے۔ سہرا بندی کی مبارک باد دی۔ غالباً" انہوں نے بارات کا استقبال کرنے کے بجائے یتیم بھانجے کا باراتی بننا پسند کیا تھا۔ مبادا بیوہ بہن کے دل میں تنہائی کا خیال نہ آجائے۔ بیٹی کی بارات کا استقبال کرنے کے لیے گھر پر بہت سے عزیز تھے۔ پھر وہاں ہی جانا تھا' اپنوں میں کیا فرق پڑتا ہے۔ چھوٹی بیٹی نے آگے بڑھ کر وجی سے باگ پکڑائی (نیگ) کا مطالبہ کیا۔ وہ کوفت سے ماں کو دیکھنے لگا تھا۔

"ہاں بیٹا دو اسے' یہ بہنوں کا حق ہے' بارات چڑھنے سے پہلے ہی دیتے ہیں۔"

"اور کیا بھائی" چھوٹی چہکی۔ "اب آپ کی کوئی بہن تو ہے نہیں جو وہاں وصول کرتی' ایمرجنسی میں مجھے ہی بہنا پڑا' اسی لیے بابا جان کو بھگا لائی ہوں" آخر وہاں جاکر دودھ پلائی میں سالی کے فرائض اور پھر واپسی پر دروازہ رکائی بھی تو لینا ہے۔"

"ارے واہ!" قریب ہی سجا سنورا ریان چلایا۔ "شام تک تو خوب ٹول ٹیکس اکٹھا ہو جائے گا۔"

وجی نے اسے گھورا' آج اسے معمول سے ہٹ کر ریان پر غصہ آرہا تھا اس کی ٹک سک تیاری پر گھر میں بھی کڑھتا رہا۔

"تم کس خوشی میں اتنا سنور رہے ہو۔" اپنا دل کیا جلن رہا تھا ہر کسی کی تیاری کاٹ کھانے کو دوڑ رہی تھی۔ اوپر سے زلفیں سنوارتا ریان۔

"یار آب تیرا کوئی چھوٹا بھائی تو ہے نہیں جو شہہ بالا بنتا' چل پھر اپنے سے بڑے پر ہی اکتفا کر بچہ' تو بھی کیا یاد کرے گا۔"

اس نے وجی کی کمر پر تھپکی لگائی جواباً" اس نے آنکھیں نکالیں۔ اب اس وقت بھی اس کے چمکتے دانت اسے سب سے برے لگ رہے تھے۔ اس نے گھورتے ہوئے جیب سے پیسے نکالے اور بغیر پس و پیش کے چھوٹی کو تھما دیے اور اس نے بھی شرافت

سے رکھ لیے۔ غالباً" پٹرول پمپ پر بیگ وصولنا خاصا عجیب سا تھا۔ خواہ مخواہ لوگ سمجھ رہے ہوں گے بی بی بلیک میں پٹرول فروخت کر رہی ہے۔



بارات شاہدرہ کراس کر کے لاہور کے مشہور میرج ہال کی طرف بڑھ رہی تھی غالباً" شاہدرہ (لاہور کا نواحی علاقہ) کا میرج ہال ماموں کو پسند نہیں آیا تھا۔ پھر پہلی بیٹی کی شادی' برات بھی اچھے خاصے گھرانے کی تھی تو زبردست ہوٹل بک کروایا تھا۔

برقی قمقموں سے ٹمٹماتی ہوٹل کی پارکنگ' لان کے پودوں میں لگی وائٹ لیزر لائٹس اور راہداری کے دونوں جانب میوزیکل بینڈ کی رومانٹک دھن' زبردست سماں بندھا تھا۔

وہ تایا ابو' ماموں جان اور مما کے ہمراہ ہال کی داخلی سیڑھیوں پر قدم رکھتے ہوئے چونکا۔ سامنے موتیے' گلاب کی خوب صورت مالا پکڑے تائی امی' ریان' ممانی' پھوپی اور بھی بہت سی خواتین کھڑی تھیں۔ اسے حیرانی ہوئی۔ ابھی تو یہ لوگ بارات میں شامل تھے۔ سارا رستہ شہہ بالا کی گردان کرتا آیا اور اب استقبال لپٹا لپٹا کر کر رہا ہے۔

اپنوں میں رشتے کرنے کی عجیب ہی صورت حال ہے۔ جب جس رشتے میں فائدہ دیکھا بھاگ کر اپنا لیا۔

وہ پھولوں کی بارش میں نہاتا اسٹیج تک پہنچا تھا۔ کچھ ہی دیر بعد قاضی صاحب بھی رجسٹر بغل میں دابے آن موجود ہوئے۔ انہوں نے نکاح کا خطبہ شروع کیا تھا۔ وجہی کی دلچسپی کسی چیز میں نہیں تھی۔ صرف جوتوں کی نوک کا زور کارپٹ کے فر پر نکل رہا تھا۔ جب قاضی صاحب نے کہا قبول ہے تو وہ جیسے نیند سے جاگا اور انہیں غور سے دیکھا۔

"وجاہت سیف الرحمان آپ کو بعوض حق مہر فاطمی نخبہ عتیق الرحمان اپنے نکاح میں قبول ہے..." ہونٹ وا' سانس بھیپھڑوں میں' رولوٹ کی صورت ایک نظر سب کو دیکھا اور پھر نظر سٹی کے انداز میں ہونٹ سکیڑے ریان پر ٹک گئی۔

"اب تو پھوٹ دے' یا مما سے ہی پوچھے گا خبیث' اپنی فرمانبرداریوں میں مجھے کیوں رگڑا دے رہا ہے۔" ریان نے کان میں سرگوشی کی۔

کنپٹی' بھنویں' تنے اعصاب "اقرار" کرتے ہوئے ڈھیلے پڑ گئے۔

غالباً" یہ اس کی اور رملہ کی ملی بھگت تھی کہ جب اس نے ہم سے سب چھپایا تو ہم بھی کیوں نہ چھپائیں۔ اتنی سزا تو بنتی ہے۔ ہم خیال تایا ابو اور تائی امی نے' بھیا کو اسی لیے اچانک اسلام آباد بلا کر سارا معاملہ عتیق الرحمان نے سامنے رکھا تھا۔

"دیکھو میاں' میرے تین ہی بچے ہیں' صرف ایک غلط فیصلے سے تینوں زندگی گزاریں گے ضرور مگر ٹوٹے پھوٹے بجھے دل سے اور تمہیں کون سا اچھا لگے گا کہ تمہاری پہلی اولاد ایک ان چاہی بیوی بن کر وقت بتائے' جب کہ اس کے لیے خوشیوں کے در کھلے ہوں اور کوئی صدق دل سے چاہ رہا ہو' گھرانہ وہی ہے' فرق صرف اتنا ہے میرا چھوٹا بیٹا نہیں بڑا بیٹا۔"

ماموں نے سوچنے کا وقت مانگا۔ تین دن بعد عتیق الرحمان رسما" رشتہ مانگنے شاہدرہ گئے تھے۔

بچپن میں نانی اماں نے کہا تھا کہ اپنی بڑی نواسی کو میں خود رخصت کروں گی' کبھی کی کہی عین وقت پر پوری ہوئی۔

لاہور کے ہوٹل میں ریان اور وجہی دونوں کی ماموؤں نے مشترکہ انتظام کیا تھا۔ دونوں کا باری باری نکاح ہوا۔ ریان کی چھٹی ختم ہو رہی تھی اور چند ماہ بعد وہ اپنی چھٹیاں لے کر ضرور آئے گا کہ حائقہ کو رخصت کروا کر ہمراہ دبئی لے جائے۔ البتہ نخبہ کی رخصتی آج ہی تھی۔

زرتار۔ گلابی دوپٹے سے اس کے سرخ رخسار جھانک رہے تھے۔ اس نے پلکوں کی بھاری ردا اٹھا کر بیک ویو مرر میں وجہی کی آنکھوں میں دیکھا' جہاں زندگی کے داؤ پیچ سے بھرے کنارے مسکرا کر اسے خوش آمدید کہہ رہے تھے۔



آسیہ رزاقی

# فیصلے سامنے ہی تھا

وہی محلہ تھا' وہی گلی' وہی رہائش' لیکن کل کے مقابلے میں آج سب کچھ بہت اچھا۔ بدلا بدلا لگ رہا تھا۔ کل موسم گرم تھا۔ آج وہ بھی نرالی ردا اوڑھ کر بادلوں کے ساتھ آنکھ مچولی کھیلنے لگا تھا۔ سورج کی کرنوں نے بادلوں کے اندر سے شرمائی ہوئی چھب دکھلائی اور یکدم نارنجی رنگ کی گوٹ نے بادلوں کے کنارے سجا دیے۔ ہر سمت گلابیاں بکھر گئیں۔ خود بہ خود ایک سرشاری کی کیفیت طاری ہو گئی۔

کل بھی یہی گھر یہی محلہ تھا' لیکن دل گرفتی کے عالم میں بیٹھی سوچتی رہی کیا کروں۔ گرد آلود برآمدہ۔ پتوں سے بھرا آنگن۔ کمروں کی حالت بھی چنداں اچھی نہ تھی۔ چند گھنٹے گزارنے مشکل ہو گئے۔ دیوار پر لگی تصویروں کی گرد کپڑے سے صاف کی۔ اور اکتا کر بھاگی رافعہ کی طرف۔ لیکن آج جسم میں چونچالی تھی۔ مستعدی اور سرخوشی۔ بڑا معرکہ سر کیا تھا اس نے آج۔ زاہد ماموں کی مہربانی اور تعاون کی وجہ سے۔ رافعہ کے گھر سے اماں کو لانے میں کامیابی ہوئی۔

چار دن پہلے وہ لندن سے آئی تھی۔ مستقبل سے خوف زدہ۔ اندیشے اور تفکرات۔ معلوم تھا بلکہ اندازہ تھا کہ یہاں کوئی اس کی آمد سے خوش نہیں۔

مکمل ناول



ایئرپورٹ کی وسیع دنیا' بے شمار لوگوں کا جم غفیر۔ کوئی عزیزوں کو الوداع کہنے آیا تھا تو کوئی خوش آمدید کے لیے۔ کسی کو وطن روانگی کی خوشی تو کسی کی پلکیں خدا حافظ کہتے ہوئے بھیگی بھیگی تھیں۔ کوئی اپنوں سے ملاقات پر شاداں و فرحاں۔ کوئی جدائی کے غم سے نڈھال۔ مگر اس کو خوش آمدید کہنے والا کوئی نہ تھا۔ حالانکہ وہ رافعہ کو اطلاع دے چکی تھی۔ لیکن....

ماموں جان تو مصر تھے کہ وہ واپسی کی حماقت نہ کرے۔ اتنی شان دار جاب چھوڑ کر.... غیر یقینی حالت میں واپس جانا۔ جہاں کوئی اس کے اس اچانک پروگرام سے متفق نہ تھا۔ خود ماموں جان اسے یقین دلاتے رہے کہ وہ اس کے لیے اچھے علاقے میں اپارٹمنٹ لے کر اسے وہاں سیٹ کردیں گے۔ وہ بہت آرام سکون سے رہ سکتی ہے۔ یا پھر کسی معقول مشرقی لڑکی کے ساتھ رہ لے تنہائی کا مداوا ہو سکتا ہے۔ یا پھر۔

"اپنی اماں کو بلا کر رکھو۔ چند ماہ رہ کر وہ بھی دیکھ لیں گی۔ پھر کچھ دن بعد بلا لینا۔ انہیں بھی اطمینان ہو جائے گا۔"

لیکن.... ماموں جان کے احسانات کے باوجود۔ وہ ان سے متفق نہ ہوئی۔ فیصلے کی گھڑی آگئی تھی۔ یہ ملک اس کے لیے پانچ سال بعد بھی اجنبی تھا۔ نہ یہاں کے ماحول سے مانوس ہوئی۔ نہ معاشرت سے۔ وہ بذات خود یہاں مستقل قیام کی نیت سے نہیں آئی تھی۔

ماموں جان نے اس کی قابلیت کو صیقل کرنے کے ارادے سے یہاں کی تعلیم ضروری سمجھی۔ اب بعد میں سب نے کچھ اور پروگرام بنا لیا۔ تو اس میں وہ خود ذمے دار ہرگز نہ تھی۔ اپنا ملک بہت غیر ترقی یافتہ سہی۔ وہاں ترقی کا امکان کم سہی۔ دولت کا حصول مشکل....

تو وہ کب دولت کمانے گئی تھی۔ وہ تو صرف ماموں جان کی خواہش پر اعلیٰ تعلیم کے حصول کے لیے آئی تھی۔ بے شک ماموں جان اور مامی نے اس کا بہت خیال رکھا۔ ہر طرح کا آرام دیا۔ لیکن لندن کی پرانی عمارت۔ شہر کی خوب صورتی۔ بازاروں کی رونق' شاہراہوں کی جگمگاہٹ۔ یہاں تک کہ افسانوی موسم سے بھی ربط نہ ہو سکا۔ اجنبی تھی' اجنبی رہی۔ دھند میں لپٹا اداس شہر کوئی خوشی نہ دے سکا۔ چند دوست وہ بھی تعلیمی اداروں سے متعلق.... ہاں بس ایک سارا تھی۔ جو کبھی کبھار اسے ساتھ لے جاتی تھی سیر کے لیے۔ موسم کا لحاظ کرکے۔ ورنہ شافی کو بارش اور دھند بالکل پسند نہ تھی۔ خصوصاً" لندن کی بارش۔ اف کبھی جب سورج چمک کر رونق بکھیرتا تو لندن کے لوگ خود ہی جشن منانے تفریح گاہوں کی رونق بڑھانے آجاتے۔

اور اب.... دھند کی اداس فضا۔ سیلی ہوئی پرانی عمارتیں' کائی زدہ سوگوار ہوا۔ وہ سب کچھ چھوڑ آئی۔ ترقی' دولت' رنگینی' شہر' شاندار مستقبل۔ کسی لالچ نے سد راہ ہونے کی کوشش نہ کی۔ یا اس نے ثابت قدمی کا مظاہرہ کرتے ہوئے کامیاب ہونے نہ دیا۔ ایک احساس قوی تر تھا۔ یہ شہر اس کے لیے سازگار نہیں۔ وہ خود کو بدلنے کے لیے تیار نہ تھی اور کوئی اس کی فرسودہ خیالی کا حامی نہ تھا۔ خود اپنے پاکستانی لوگ مذاق اڑاتے۔

"دیکھنا ہے۔ یہ دوپٹہ کب تک تمہارا ساتھ دیتا ہے۔" دوپٹہ نہیں تو شال۔ اسکارف یا ٹوپی' اماں نے آتے وقت نصیحت کی تھی۔

"دیکھ بچی! جا تو رہی ہے۔ ایک بات یاد رکھنا۔ یہ دوپٹہ سر سے الگ نہ ہو۔ یہ دوپٹہ عورت کی حیا کی علامت ہے۔ کہنے کو معمولی کپڑا ہے۔ مگر دیکھنے والوں پر اس کا رعب پڑتا ہے۔ وہاں تو یہ نظر نہیں آئے گا۔ مگر تم کو یاد رکھنا ہے کہ تم یہاں پڑھنے آئی ہو۔ وہاں کا فیشن سیکھنے نہیں۔"

وہ اماں کی ہر بات پر عمل کرتی تھی۔ خواہ کوئی کتنا ہی مذاق اڑائے اور اب ماموں جان کی محبت اور احسانات کا بوجھ اٹھائے۔ واپسی کا سفر.... ہاں۔ اپنا ملک.... گرم

موسم۔ چمک دار سورج۔ گرد آلود ہوائیں۔ لوگوں کا جوش اور مجمع کی ہلچل، بہت ہی دل خوش کن تھی۔
ٹیکسی کے سفر میں پرانی یادوں کا پٹارہ کھل گیا۔ وہ کیسی معصوم اور بے فکر تھی۔ ہنستی، کھلکھلاتی شوخ۔ لوگ اسے بلبل ہزار داستان کہتے۔ اماں اس کی باتوں کو بکواس۔ ہائے اماں کی بدگمانیاں اور اس کی بے نیازیاں۔



رافعہ کا رشتہ آیا ہوا تھا تو اماں ابا سر جوڑے کچھ حساب کتاب کر رہے ہوتے۔ کپڑے، زیور، برتن، دعوت، اخراجات، وہ چپکے چپکے آکر کن سوئیاں لیتی۔ جو بات پلے پڑ جاتی۔ جھٹ جاکر پھپھو کے ہاں سناتی۔ ابھی رافعہ کا بی اے کا امتحان ختم ہوا کہ منگنی کا سلسلہ چل پڑا، ساتھ ہی پھپھو اور اماں میں سخت ناچاقی۔ ہر وہ بات جو اماں ابا کے درمیان رازداری سے طے ہوتی۔ پھپھو کو اس کا علم ہو جاتا۔ اماں حیران ہو کر ابا سے پوچھ گچھ کرتیں۔

"کتنا منع کیا تھا میں نے کہ کسی کے سامنے ذکر نہ کرنا۔ مگر آپ کیا مجال کہ کوئی بات پیٹ میں رہنے دیں۔ بہن کے آگے ضرور ہی اگلنا ہے۔"

"لو بھلا... میں نے تو کسی سے کچھ کہا ہی نہیں، پاگل ہوں، جو بیکار باتیں کروں گا۔ میرے اپنے مسائل کم ہیں، جو ہر کسی کے سامنے رونا روؤں۔"

"تو انہیں پلاٹ کے فروخت کی خبر کس نے دی۔ آ گئی تھیں اپنا حق جتانے۔"

"پلاٹ... حق... کیوں بھئی۔ میرا اپنا پلاٹ ہے۔ ترکہ تو نہیں جو۔"

"ہاں مگر ان کا کہنا ہے کہ بھائی کے ہر معاملے میں بہنوں کا حصہ ہوتا ہے۔ جائداد موروثی ہو یا ذاتی۔ پلاٹ میں ان کا بھی حصہ ہے۔"

"چلو پھر۔ میں اسے فروخت کروں گا ہی نہیں۔"

پھر ایک دن جہیز میں زیور دینے کا بھی ذکر ہوا۔ جو اس نے سنا۔ جاکر جھٹ آپا کو سنا دیا۔ پھپھو پھر آموجود ہوئیں۔

"اے بھاوج! یہ کیا سن رہی ہوں میں۔ رافعہ کو دو سیٹ دیے جائیں گے؟ تمہارے دو سیٹ ہیں ایک جہیز ایک بری کا۔ ایک رافعہ کو دینا۔ ایک شافعہ کے لیے رکھنا۔ ضروری ہے کہ قرض ادھار کر کے سمدھیانہ خوش کرو۔ ایسی کون سی اعلا سسرال مل رہی ہے بچی کو۔"

"آپا، بری کا سیٹ تو یوں بھی دینے کے لائق نہیں۔ چھلکا سا تو تھا۔ زنجیر اس کی ٹوٹ گئی۔ پتے اس کے جھڑ گئے۔ رہ کیا گیا اس میں، ذرا سی جھکنی بس۔"

"مگر میں نے سنا ہے تم قرض لے کر دوسرا سیٹ بھی دو گی۔ میرے بھائی پر تو بوجھ ہو گا ناں، آئندہ کا بھی سوچنا چاہیے۔ مگر سلیقہ اور عقل ہو تب۔"

اماں بے چاری بوکھلا گئیں۔ رات ہی ابا سے سرگوشیاں کر رہی تھیں کہ قرض لے کر ایک سیٹ بنوا لیں گی۔ پھر کمیٹیاں ڈال کر ادائیگی کر دیں گی۔ انہیں

راتوں رات یہ خبر کہاں سے ملی۔ جو آگئیں صبح صبح۔

"پوچھتی ہوں بھائی سے۔ کیسے بھائی ہو، بہنوں کا خیال نہیں۔ بہنوں کا تو میکہ بھائی کا گھر ہوتا ہے۔ بہنوں کو بھائی پر مان ہوتا ہے۔ یہ کیا کہ اپنی چھٹنکی سی بچی کا رشتہ کرنے بیٹھ گئے۔ بھانجیوں کا ذکر ہی نہیں۔ فکر ہی نہیں۔ میری تو تین بیٹھی ہیں۔ نہ تمہیں ان کے رشتے کی پروا نہ جہیز کا خیال۔"

"آپا! میں برابر فکر میں ہوں۔ کیوں پریشان ہوتی ہیں آپ۔ ماشاء اللہ آپ کی بچیوں میں کوئی کمی تو نہیں۔ اپنے وقت پر سب کے رشتے ہو جائیں گے ان شاء اللہ۔" ابا بھی گڑبڑا گئے۔

"ارے ہاں بھئی۔ تمہارا کوئی بیٹا ہوتا۔ تو مجھے کیا فکر ہوتی۔ ایک لڑکی تو تمہارے گھر نپٹ جاتی۔ دو ہوتے تو دو۔ مگر نہ جی نہ، اولاد تو مرد کے نصیب کی ہوتی ہے۔ تمہارے نصیب بھی تو لڑکیوں کی فوج لکھ دی گئی۔"

پھپھو زیادتی کر گئیں۔ خود تو چار بیٹیاں لیے بیٹھی تھیں اور دو بھتیجیوں کو فوج بنا دیا۔ گو کہ ایک بے چاری اور بھی تھی۔ مگر پیدا ہوتے ہی ختم۔ جب سے اماں اور بھی رنجیدہ رہنے لگیں۔ اس سے پہلے بھی ایک صدمہ اٹھا چکی تھیں۔ رافعہ کے بعد جڑواں بچوں کی خبر ملی۔ ایک لڑکا ایک لڑکی کرنا خدا کا ایسا ہوا کہ شافعہ تو پیدا ہو گئی ٹھیک ٹھاک۔ لڑکا سانس نہ لے سکا۔ نانی اماں نے کہا۔

"ارے یہ۔ شافی کی بچی۔ اپنے ساتھ آنے والے بھائی کو کھا گئی۔"

اسے تسلی ہوتی تھی یہ سن کر بھائی کو کھا جانا۔ آخ تھو۔ سارا الزام شافعہ کے سر آیا کہ ہے ہی منحوس جو آنے والے بھائی کا راستہ روک لیا۔ ایک کو کھا گئی۔ اگلا کوئی آیا نہیں۔ بس آئی تو وہ نہ رہی۔ ارے یہ مر جاتی۔ لڑکا زندہ ہوتا۔ کم از کم ساس نندوں کے طعنوں سے تو بچی رہتی ماں۔"

رافعہ تو سب کی لاڈلی دلاری، آنکھ کا تارا۔ شافعہ منحوس ہونے کے باعث نظروں سے گری ہوئی مخلوق

اس کا نتیجہ یہ ہوا کہ شافعہ نحوست کی "پوٹلی" کے طعنے سن سن کر ڈھیٹ ہوتی گئی۔ ڈھیٹ سے ڈھیٹ تر۔ ہنستی رہتی۔ ہنساتی رہتی۔ لوگوں کو لطیفے سنا کر خوش کرتی۔ اماں مزید ناراض۔ وہ ان کے خود جا کر لاڈ کرتی۔ اس قدر ہنسانے کی کوشش کرتی۔ بہت ہوا تو منہ پھیر کر مسکرا دیتیں۔ بس اتنی ہی محبت کافی تھی۔

نانی اماں ایک بار آئیں۔ سیڑھی سے پھسل کر گرتے گرتے بچیں۔ شافعہ نے ہی انہیں سنبھال لیا۔ ورنہ۔ نصیحت سے باز نہ آئی۔

"نانی اماں! اب یہ غرارے پہننا چھوڑ دیں۔ ابھی گر گئی ہوتیں تو ہڈی پسلی چورا چور ہو جاتی۔" پائنچے میں انگوٹھا پھنسا تھا۔ وہ اور بھی خفا۔

"اوئی۔ بدبخت۔ خدا نہ کرے کاہے کو چورا چور ہوتی ہڈی پسلی۔ کوئی آج پہلی دفعہ غرارا پہنا ہے۔ بچپن سے پہن رہی ہوں۔ اے سمیعہ! سن رہی ہے اپنی فتنی کی باتیں۔ بڈھی نانی کا مذاق اڑا رہی ہے۔ لو بھلا اس عمر میں غرارا چھوڑ کر چوڑی دار پہننے لگوں گی۔ تو ایڑی پر سے سرکائے گا کون؟ یہ ایڑی ہی تو نگوڑی، چوڑی چکلی ہے۔"

"میں، نانی اماں میں سرکاؤں گی۔ ایک شاپر ایڑی کو پہنا کر۔ پائنچہ ڈالا۔ سڑک کر کے اوپر۔ منٹ نہ لگے گا۔"

مگر نانی بھلا کب اس کی مانتیں۔

اگلے دن وہ اپنی شلوار لے آئی۔

"اچھا آج یہ پہن لیں۔ نہ ایڑی پھنسے۔ نہ پائنچہ اٹکے۔" رافعہ نے بھی اصرار کیا۔

"جی نانی اماں، غرارے کے پائنچے زمین سے رگڑ کھا کر جلدی میلے ہو جاتے ہیں۔ شلوار ٹھیک ہے۔"

"اصل میں نانی اماں۔ اب آپ کا قد سکڑ گیا ہے۔ ہماری ٹیچر نے بتایا تھا۔ بڑھاپے میں انسان کی ہڈیاں سکڑ جاتی ہیں۔ گوشت نرم اور کم ہو جاتا ہے۔ کپڑے بڑے ہو جاتے ہیں۔ ہیں نا آپی؟"

نانی اماں ہرگز نہ مانتیں اگر رافعہ گواہی نہ دی ہوتی۔

گو کہ وہ خود محسوس کر رہی تھیں کہ صحیح ناپ کے کپڑے اب ان پر ٹھیک نہیں آتے۔ آستین لمبی۔ غرارا لمبا کندھے لٹکے ہوئے۔ شلوار انہیں آرام آیا۔ مگر قدرت خدا کی دیکھیے۔

شام کو خالہ مریم سے ملنے جانا تھا۔ ٹیکسی بلائی گئی۔ انہونی ہو رہی۔ ٹیکسی میں بیٹھتے ہوئے دروازے کے کسی ابھرے ہوئے ٹین میں پائنچہ پھنسا۔ نانی امی نے زور لگایا تو ہاتھ چھوٹ گیا۔ دھڑام سے گرتے گرتے بچیں۔ وہ بھی ڈرائیور کی پھرتی سے انہیں پکڑنے کی وجہ سے۔ اس نے پائنچہ بھی آزاد کیا۔ اور انہیں کھڑا کیا۔

احسان ماننے کی تو خیر بزرگوں کو عادت نہیں ہوتی۔ جونہی سنبھل کر کھڑی ہوئیں۔ ایک عدد مکا ڈرائیور کے بازو پر جڑ دیا۔ (ضعیف ہاتھ کا کمزور سا مکا) مگر زبان تیز اور تلخ۔

"اے نگوڑے۔ ہٹ پرے منحوس۔ کیا تیرے گھر میں ماں بہنیں نہیں ہیں۔ نامحرم کمبخت۔ کیا سوچ کر ہاتھ لگایا مجھے۔ ہائیں میں نے ساری زندگی کسی غیر مرد کو چھونے نہ دیا۔ تو کہاں سے ٹپک پڑا میری عاقبت خراب کرنے کو۔ اری سمیعہ تانگہ منگالے۔ اس غارتی موئے کی تو نیت ہی خراب ہے۔"

ڈرائیور کھلکھلا کر ہنسا۔ پھر آواز میں لجاجت پیدا کر کے بولا۔

"اماں جی! آپ کے پوتے نواسے جیسا ہوں۔ خدا کی قسم۔ بزرگوں کی بہت عزت کرتا ہوں۔ بے غیرت نہیں ہوں۔ آپ کو گرتے دیکھ کر رہا نہیں گیا۔ اللہ کو جواب دینا ہے۔ معاف کردیں۔"

رافعہ شافعہ منہ پر ہاتھ رکھے ہنسی روکتی رہ گئیں۔ بارے اسی ٹیکسی پر سفر جاری رکھا گیا۔ لیکن گھر آکر وہ ابا سے شکایت کرنے پہنچیں۔

"سن رہے ہو میاں صداقت! آپ کی یہ بیٹی۔ مجھے مارنے کے جتن کیے بغیر بھلا کیسے رہے؟ آئیں۔ لو دیکھو ذرا۔ اچھا بھلا غرارا عیب لگا کر مجھے شلوار لا کر دی کہ لو پہنو۔ اچھا جو اگر وہ موا مسٹنڈا ڈرائیور مجھے پکڑ نہ لیتا۔ تو میں عین سڑک پر چاروں خانے چیت پڑی ہوتی۔ لوگ تماشا دیکھتے الگ۔ اور جو کوئی سائیکل والا ٹکر مار دیتا سو الگ اور ڈاکٹر ہسپتال کے چکر آپ کو ہی لگانے پڑ جاتے۔ وہ الگ۔"

ابا میاں بے چارے۔ معمہ حل کرنے کی صلاحیت سے عاری۔ آنکھ کے اشارے سے اماں سے ماجرا پوچھا۔ انہوں نے زیادہ ہی تفصیل بتائی۔ ساتھ ہی اعتراض۔

"یہ لڑکی ہر جگہ اپنا دخل ضروری سمجھتی ہے۔ سمجھ بوجھ سے واسطہ نہیں۔ سمجھتی ہے خود کو عقل کل۔ زبردستی کر کے اپنی شلوار اماں کو پہننے کو دی۔ کچھ ہو جاتا۔ خدا نہ کرے۔ میں تو بھائیوں کے سامنے سر نہ اٹھا پاتی۔"

سارا الزام شافعہ کے سر رہا۔ باتوں باتوں میں نانی اماں نے یہ بھی وضاحت کی کہ شافعہ کی نحوست نے اس قدر ہنگامے برپا کیے کہ سمیعہ نے میاں صداقت سے کہا۔ "اسے کہیں پھینک آؤ۔ میں اب اسے برداشت نہیں کر سکتی۔ نہ جانے کیا کیا گل کھلائے گی اس کی نحوست۔" ابا بے چارے یقیناً "خوشامد کرتے رہے ہوں گے۔ لیکن اماں ایک ڈکٹیٹر۔ میں نہ مانوں والی پالیسی کے زیر اثر۔ ابا مجبور۔ اسے اٹھا کر لے گئے اور پھپو کی گود میں پھینک کر آگئے یہ کہہ کر کہ چار تمہارے پل رہی ہیں۔ یہ بھی پل جائے گی۔

دو تین مہینے وہ پھپو کے گھر پلتی رہی۔ منتی آپا کی مہربانی سے پھر واپس کر دی گئی۔ وجہ نحوست۔۔۔ پھپھو کی نند اپنی پہلی زچگی۔ کرنے آئی ہوئی تھیں۔ ان کے گھر لڑکی پیدا ہو گئی۔ جبکہ ان کی سسرال میں کسی کے گھر پہلوٹھی کی بیٹی پیدا نہیں ہوئی تھی۔ ساری نحوست شافعہ کی ان بے چاری پہ سرائیت کر گئی۔ وہ سسرال میں نکو بن گئیں۔

شافعہ نے یہ قصہ پہلی بار سنا۔ حیران ہو کر پوچھا۔

"آپ لوگ لڑکیوں سے اتنی نفرت کس لیے کرتے ہیں نانی اماں۔ کیا آپ اور اماں پہلے مرد ہوتے تھے؟"

"جوتی کھینچ کر ماروں گی۔ فتنی کہیں کی۔ سوال جواب کرتی ہے بزرگوں سے۔ سمیعہ اسے تمیز، تہذیب سکھا۔ کیسے بات کی جاتی ہے بڑوں سے۔" جواب صاف ٹال گئیں۔

"اچھا۔ تو میں پھپھو سے پوچھ لوں گی۔" یہ کہنا غضب ہوگیا۔ آپے سے باہر ہو گئیں۔

"لو۔ اب یہ ہمیں جھٹلائے گی۔ سنا۔ اے بھئی جو سچ ہے۔ وہ حق ہے۔ لڑکی ذات کوئی فخر کرنے والی چیز تو نہیں۔ سر جھک جاتا ہے باپ، چچا کا برادری کے آگے۔"

اس کی عقل سے باہر فلسفہ تھا۔

"نانی اماں۔ قرآن شریف میں تو عورتوں کی عزت اور احترام کی تلقین کی گئی ہے۔ اور اگر ہر کسی کے گھر لڑکے ہی پیدا ہوں۔ کہیں لڑکی نہ ہو۔ تو دنیا بڑھے گی کیسے؟ اتنے کے اتنے مرد رہ جائیں گے نکمے۔"

"دیکھ لو۔ کیسی پٹر پٹر زبان چل رہی ہے۔ سمیعہ اس کو تو جلدی سے ٹھکانے لگا۔ نہیں معلوم آگے کیا ہونے والا ہے۔" اور اماں اتنی خفا کہ اس سے بات کرنا ہی چھوڑ دی۔ رافعہ بھی اس پر خفا ہوئی۔

"کیوں بحث کرتی ہو تم۔ پہلے زمانے میں لڑکیوں کی قدر نہیں ہوتی تھی۔ نانی اماں اسی زمانے کی ہیں۔"

"آپی! کیا اب قدر ہوتی ہے؟" سوال تیکھا تھا رافعہ سے جواب نہ بن پڑا۔

"مرد طاقت ور ہے۔ مرد کما کر کھلاتا ہے۔ گھر بناتا ہے۔ گھر بساتا ہے۔ عورت کی حفاظت کرتا ہے۔ اس سے نسل چلتی ہے۔"

"اُفوہ، بھئی عورت بھی یہی سب کر سکتی ہے بلکہ کرتی ہے۔ سوائے نسل چلنے کے اور یہ کونسا کمال ہے۔ مرد اکیلا نسل چلا سکتا ہے؟ عورت کی مدد کے بغیر؟" مگر کوئی اس سے متفق نہ تھا۔



پھر یک لخت ابا ختم ہو گئے۔

گھر میں جیسے سناٹے گونجنے لگے۔ اندھیرا ہو گیا۔ پھر اماں کے ایک خالہ زاد بھائی ان کے گھر آ گئے۔ اماں ڈرتی تھیں اس لیے ان کا وجود غنیمت تھا۔ گھر میں مرد کی اہمیت کا اندازہ ہوا۔

رافعہ کا رشتہ آیا ہوا تھا۔ اماں نے اپنے بھائیوں کو بلا کر مشورہ کیا۔ رافعہ کی سسرال والوں نے بھی تعاون کی پیش کش کی۔ انہیں جہیز کے سامان کی ضرورت نہیں۔ سادگی سے شادی ہو سکتی ہے۔ نہ پلاٹ بکا۔ نہ زیور آیا۔ ہاں پھپھو کو اس کا بہت قلق تھا کہ۔ پلاٹ کے عوض ابا نے ایک چھوٹا سا بنگلہ حاصل کر لیا تھا۔ وہ رافعہ کو بطور جہیز دے دیا گیا۔ اس مکان کے کاغذات دولہا کے ہاتھ میں دیے تو وہ شرمسار بھی تھے۔ خوش بھی، مشکور بھی، توقع کے خلاف تھا یہ تحفہ۔

رافعہ سسرال چلی گئی۔ نہیں بلکہ اپنے گھر ہی لیکن چند دن سسرال میں گزار کر۔ گھر فرنشڈ تھا۔ سسرال والے مختصر تھے اور بہت خوش بھی۔

اب گھر میں شافعہ تھی اور اماں کا مستقل ہدف، ماموں اس کی معصوم باتوں سے بہت خوش ہوتے۔ اماں ناراض۔ اسکول سے آتے ہی۔ بستہ پٹخ کر۔ وہ ٹیچرز کے قصے۔ لڑکیوں کی لڑائیاں منہ زبانی سنائے جاتی۔ اپنا ہر قصہ ہر سر ابھلا کر۔

میٹرک میں صوبے بھر میں فرسٹ آئی۔ صحن میں چھلانگیں لگائیں۔ چیخ چیخ کر ہنسی۔ خوب شور مچایا۔ اماں سر تھامے بیٹھی رہیں۔ پھر سر اٹھا کر کہا۔

"اچھا، اچھا بہت خوشی منالی۔ اب یہ جو صحن میں کوڑا پھیلا ہوا ہے۔ اسے سمیٹنے فرشتے نہیں آئیں گے۔ چلو اٹھاؤ جھاڑو اور ہو جاؤ شروع۔"

ساری خوشی ملیا میٹ کر کے چائے بنانے کچن میں چلی گئی۔ رات کو ماموں صاحب نے دو بڑے پیکٹ چاکلیٹ کے لا کر دیے۔ شافعہ اچھل کر بیٹھ گئی۔

"ہیں؟ ماموں صاحب یہ سب یعنی کہ اتنے بہت سے چاکلیٹ۔ میرے ہیں؟" دل کی کلی کھل کھل گئی۔

"تو رزلٹ بھی تو اتنا زبردست آیا ہے۔" صبح ہی ماموں صاحب نے گھر گھر جا کر اس کی بے مثال کامیابی

کا اعلان کیا۔ لوگ مبارک باد کو آنے لگے 'اماں کی تیوری چڑھ گئی۔

"لو یہ نیا خرچا۔ اب سب کی خاطر مدارات کہاں سے کروں گی۔"

وہ قدرے جھجک کر بولی۔ "تو سب لوگ تحفے بھی تو لا رہے ہیں۔ سوٹ' سوئٹر۔ سینڈل اور میک اپ کا سامان اور' اور خالہ مریم نے تو.... رقم بھی دی ہے۔ انعام کہہ کر۔ چچا چچی نے بھی رقم۔"

وہ تو تحائف سے اثاث بھر گئی تھی۔ اماں ہر کسی کو انکار کرتی رہیں۔ مگر کسی نے مانا نہیں۔

"بھئی بچی کے انعام ہیں یہ۔"

اس نے اماں سے دبی زبان سے کہا "اماں! خوشی سے دے رہے ہیں۔ میں نے مانگے تو نہیں ہیں۔ یہ بھی اپنائیت ہوتی ہے۔ خالہ ماہ رخ خفا ہو رہی تھیں۔ انہیں آپ کا انکار اچھا نہیں لگا۔"

اماں کمر پر ہاتھ رکھ کر تنک کر بولیں۔

"دیکھو بی بی! صاف بات ہے۔ لیتے ہوئے تو اچھا لگتا ہی ہے۔ مگر اس کو لوٹانا مشکل ہوتا ہے۔ اب میں تو سب کی مقروض ہو گئی۔ میرے پاس کون سے قارون کی دولت رکھی ہے۔ جو میں موقع پر سب کو لوٹاؤں گی۔ اس سے بہتر ہے کہ لیا ہی نہ جائے۔"

بات تو درست تھی۔ اسے افسوس بھی ہوا مگر سب اپنی محبت کا اظہار کر رہے تھے۔ کیسے سب کو منع کیا جاتا۔ ادھر رات کو رافعہ سے اماں سرگوشیاں کر رہی تھیں۔

"دیکھ لو جو سنتا ہے۔ مبارک باد کو آتا ہے۔ نہ آئیں تو تمہاری پھپو۔ اے بھئی ان کے گھر کب کسی نے فرسٹ پوزیشن لی تھی۔" یعنی اماں خوش تھیں مگر۔

رافعہ نے اسے سونے کی بالیاں دی تھیں۔ جو اماں نے جھٹ اپنے قبضے میں کر لیں۔

شانی کو بھی کئی دن انتظار رہا۔ نہ پھپو نہ منتہیٰ آپا۔ نہ ماہ نور آپا۔ کسی نے فون کرنے کی بھی زحمت نہ کی اور جب اس کا داخلہ دولہا بھائی نے کالج میں کرایا۔ تو اس کی خبر شاید سب سے پہلے پھپو کو ہی ہوئی۔ اکیلی آئیں ادھر ادھر دیکھا۔

"ہاں بھئی سنا ہے، بہت اچھے نمبروں سے پاس ہوئی ہے شانی۔ ہے کدھر پیار ہی کر لوں۔"

اماں نے خاک ساری کا مظاہرہ کیا۔

"بس آپا آپ سب کی دعا ہے۔ باپ کو بہت شوق تھا کہ وہ اچھے نمبر لے۔ محنت بھی کی تھی اس نے۔ نہ کوئی پڑھانے والا تھا نہ مدد کرنے والا۔ بس اپنی محنت کا صلہ ملا ہے۔ کالج گئی ہوئی ہے۔"

پھپو اچھل پڑیں۔ (بقول اماں کے) "اوئی بھاوج' باؤلی ہوئی ہو۔ باپ موجود نہ کوئی سرپرست 'اب اسے کالج بھیجو گی؟ کون کرے گا اس کی نگرانی' پہلے ہی اچھال چھکا دیدہ ہے' کوئی گل نہ کھلائے۔ تمہارے بھائیوں کا مشورہ ہو گا یہ۔"

اماں کو غصہ آ گیا۔ مگر ضبط کر کے کہا۔ "آپا اتنے اچھے نمبر آئے ہیں اور سب لڑکیاں کالج جایا ہی کرتی ہیں۔ اللہ رکھے۔ بہن بھائی سرپرست ہیں۔ میں زندہ ہوں۔ اسے بھی اپنی اور خاندان کی عزت کا احساس ہے۔ کبھی کوئی بے حیائی کسی نے دیکھی؟"

"رہنے دو بھاوج! کل تک گلیوں میں کدکڑے لگاتے دیکھا ہے ہم نے اور بھائی کون؟"

"اللہ رکھے رافعہ کا میاں' وہی کالج لے کر گیا تھا۔ بہت مشہور کالج میں داخلہ کرایا ہے۔ خوش خوش آیا تھا۔ ہاتھوں ہاتھ لیا سب نے۔ منٹ نہ لگا داخلے میں۔"

"چلو۔ بہنوئی بھائی ہی ہوتا ہے اور خرچہ کون اٹھائے گا کالج کا۔"

"اللہ مالک ہے۔" اماں نے بات ٹالی۔ دراصل پھپو پلاٹ کے بارے میں اماں سے پوچھنے آئی تھیں۔ اماں نے بتا دیا۔ "وہ پلاٹ دے کر مکان حاصل کیا تھا جو رافعہ کو دے دیا۔ اب یہ گھر شافعہ کا ہے۔"

"تو اب شافعہ کی شادی کیسے کرو گی؟"

"میں کہاں سے کروں گی آپا! وقت آئے گا تو آپ لوگ ہی کریں گے۔ میرا اور ہے بھی کون۔"

پھپھو کے چودہ طبق روشن ہو گئے۔ کچھ کہے بغیر چلی گئیں۔



ایک دن منجھلے ماموں جان آ گئے۔ بغیر اطلاع لندن سے آئے تھے۔ ارے بابا اس قدر لمبے تڑنگے۔ گورے چٹے۔ بہت ہی شاندار 'امیر الامراء'۔

شافی تو سن سی ہو گئی۔ برسوں کے بعد آئے تھے۔ اماں ان سے گلے مل کر رو رہی تھیں۔ وہ بھی رنجیدہ تھے۔ شام کو شافی کو بٹھا کر اس کی سرگرمیوں پر گفتگو ہوئی۔ بہت خوش تھے۔ اماں سے کہنے لگے۔

"آپا! یہ تو بہت ہی قابل 'لائق فائق ہے' اسے تو انگلینڈ میں ہونا چاہیے۔ بہت ترقی کرے گی۔ میں ساتھ لے جاؤں گا۔"

وہ رات کو یہیں رہتے۔ دن میں ملنے ملانے چلے جاتے۔ رافعہ اور رؤف بھائی سے باتیں کرتے رہے۔ مشورے۔ اسے خبر بھی نہ ہوئی اور اس کے لندن جانے کا انتظام ہو گیا۔ وہ اماں کو دیکھنے لگی۔ انہوں نے نظر چرائی۔ رافعہ بھی ادھر ادھر دیکھنے لگی۔

"اور اماں؟" اس نے ہچکچا کر پوچھ ہی لیا۔

"بیٹا' وہ تو ابھی نہیں جا سکیں گے۔ آپ تو اسٹوڈنٹ ویزے پر جاؤ گی۔ پھر کبھی آپا کو بلا لینا۔ کبھی آ کر مل لینا۔"

اسے بے چینی تھی۔ اماں کے بغیر اتنی دور اور اماں تو یوں بے فکر تھیں۔ جیسے کوئی بات ہی نہ ہو۔ شافی مگر شدید مضطرب تھی۔ ماموں جان اسے بٹھا کر سمجھانے لگے۔

"بیٹا! آپ کا وہاں داخلہ ہو گیا ہے۔ ویزا آ چکا ہے۔ یہ جو کچھ میں کر رہا ہوں' اس میں آپ کی اماں کا ہی فائدہ ہے۔ آپ کی اتنی اچھی تعلیم آپ کے ہمیشہ کام آئے گی۔ چند سالوں کی بات ہے۔ لندن اتنا دور بھی نہیں۔ چھٹیوں میں آ کر مل جایا کرنا۔۔۔ پڑھائی میں لگ جاؤ گی تو سب بھول جاؤ گی۔ میں جانتا ہوں ماں بہن سے جدائی کا کیا دکھ ہے۔ مگر یہ وقتی جدائی ہے۔ کبھی تم آ جانا کبھی آپا آ جائیں گی۔ اعلا تعلیم ترقی کے ہزار موقع دے گی۔ فون چاہو تو روز کر لینا۔"

وہ سنتی رہی سمجھ میں نہیں آیا۔ ماموں اس پر کیوں مہربان ہوئے ہیں۔ وہ آس بھری نظریں اماں پر ڈالتی۔ ادھر ایک بے نیازی۔ پتا نہیں اس کے لیے وہ کیوں سنگدل تھیں۔ خود ہی سوٹ کیس میں کپڑے ڈالتی رہیں۔ نصیحتیں کرتی رہیں۔

"آپ اماں اکیلی۔۔۔" آواز رندھ گئی۔

"تو کون سا بھیڑیا کھانے آ رہا ہے۔ تمہارے باپ کے بعد سے ہی اکیلی ہوں میں۔"

ماموں صاحب نے سمجھایا۔

"تم فکر نہ کرو۔ میں آپا کے ساتھ ہی رہوں گا۔"

وقت روانگی کتنے ہی رشتے دار آ گئے۔ وہ مڑ مڑ کر اماں کو دیکھتی۔ وہ ماموں جان سے مخاطب ہو جاتیں۔ آخر باہر نکلتے ہوئے ان سے لپٹ کر رونے لگی۔

"ہائے اماں! کس دل سے بھیج رہی ہیں مجھے اتنی دور۔"

"کوئی دور نہیں۔ ماموں کے گھر جا رہی ہے۔ رافعہ بھی تو سسرال گئی تھی۔ میں نے کیا کر لیا۔ چلو اب ہنسی خوشی ماموں کے ساتھ جاؤ۔ میرے بھائی کو تنگ نہ کرنا۔" اماں اسے تھپک رہی تھیں۔ اسے اور بھی رونا آیا۔

بڑے ماموں ابا نے بھی اسے پیار کیا ان کا بیٹا محسن ہنس کر کہنے لگا۔

"لگتا ہے آج شافی کی رخصتی ہو رہی ہے۔"

آخر کار۔۔۔ جہاز میں بیٹھ کر کچھ سکون ملا۔ باوجود جدائی کے غم کے۔

ہیتھرو ایئرپورٹ پر ماموں جان کے ایک دوست آئے تھے۔ لندن' خوابوں کا شہر۔ اسے یقین نہیں آ رہا تھا۔ سڑکیں۔ اونچی عمارتیں۔ ٹریفک۔۔۔ بسیں تک بے حد شفاف اور خوب صورت۔ خوب صورت لوگ۔

"ماموں جان۔ گھر میں اور کون کون ہے؟"

"بس بیٹا۔ میں اور تمہاری ممانی۔ بیٹی کوئی ہے

نہیں۔ بیٹا ہے وہ دوسرے شہر میں اور کبھی دوسرے ملک میں دو سال سے تو آیا بھی نہیں۔"

کتنی عجیب بات تھی۔

وہ کچھ اداس ہو گئے۔ ہائے بے چارے ماموں جان۔ اسے ترس آگیا۔ گھر میں مامی ملیں بے حد تپاک سے۔ معذرت کرنے لگیں کہ ایئرپورٹ اسے لینے نہیں جا سکیں۔ بالکل انگریز لگیں۔ پینٹ شرٹ پہنے۔ کٹے ہوئے چھوٹے بال گھر جیسے شیشے کا چمکتا دمکتا۔ ضرورت کی ہر چیز موجود۔

ماموں جان نے اماں سے اس کی بات کرائی۔

"پھپو آئی تھیں تمہاری، تمہارے جاتے ہی۔ کہتی ہیں گوجرانوالہ نند کے گھر گئی ہوئی تھیں۔ بہت خفا تھیں کہ اتنی دور بچی کو کیوں بھیجا۔ لو میں کیوں بھیجتی وہ خود گئی ہے اپنی خوشی سے۔"

اماں کہہ رہی تھیں۔ وہ چیخ پڑی۔

"میں؟ اپنی خوشی سے؟ اماں....."

انہوں نے سنا ہی نہیں۔ اپنی کہے گئیں۔

"کہنے لگیں ذرا دیر تو روک لیتیں میں مل لیتی لو بھلا، میں جہاز روک لیتی کہ بھیا ابھی ٹھہر شافی کو پھپو سے ملنا ہے۔ سب خار کھا رہے ہیں۔ ایک غریب بیوہ کی بیٹی تعلیم کے لیے لندن گئی ہے۔ کہتے ہیں۔ یہاں لاہور میں کالجوں کی کمی ہے کیا؟ اب کس کس سے کہوں۔ میری بیٹی ہے ہی اتنی لائق۔"

وہ خوشی سے پھول گئی۔ جو کہنے والی تھی کہ اماں میں بھی کہتی ہوں وہاں کالجوں کی کمی ہے کیا؟ مگر اماں کا ایک تعریفی لفظ سب کچھ بھول گئی۔



ماموں مامی دونوں جاب کرتے تھے۔ روکھی پھیکی زندگی نہ کوئی بچہ۔ نہ کوئی شور۔ ہفتہ مامی کا خاصا مصروف گزرتا۔ صفائی، کھانا پکانا۔ بلکہ کیک بسکٹ وغیرہ بھی خود بناتیں۔

اتوار کو مہمان آتے۔ بہت شوق سے اس کا تعارف کرایا جاتا۔ کچھ انگریز بھی آجاتے۔ شور شرابا تو نہیں۔ ہاں رونق خوب ہوتی۔ پاکستانی اور انڈین بھی انگریزی میں گٹ پٹ کرتے۔ وہ ان لوگوں کی باتوں کا جواب اردو میں دیتی تو سب ہنستے۔ سمجھتے سب تھے مگر۔ احساس کمتری کے مارے لوگ۔ مگر کچھ عرصہ گزرنے کے بعد وہ بھی مجبوراً "انگلش" سے کام چلانے لگی۔ ہاں رات کو ماموں مامی سے گپ شپ ہوتی۔ اردو میں خوب باتیں۔ رشتے داروں کی پرانے ملنے والوں کی۔ ماموں جان کئی سالوں سے یہاں تھے۔ وہ سب کے بارے میں پوچھا کرتے۔

"اپا تو کہہ رہی تھیں۔ تم بہت بولتی ہو۔ بک بک کر کے کان کھا جاتی ہو، مگر تم تو بس جواب دیتی ہو سوالوں کے۔ کیوں بیٹا۔ کیا خوش نہیں ہو؟ کوئی بات ہو تو بتاؤ۔"

وہ شرمندہ ہو گئی۔ کیا کہتی۔ اماں اور رافعہ کی یاد۔ وطن کی یاد۔ دوری کا غم۔ ابھی تو زیادہ عرصہ ہوا نہیں اور وہ پریشان ہو گئی۔

کالج بہت بڑا۔ بے حد وسیع اور نہایت خوب صورت تھا۔ لڑکے، لڑکیاں سب ساتھ بہت انہماک سے پڑھتے تھے۔ شرارتیں بھی ہوتیں اور کسی اور پر الزام بھی لگایا جاتا۔ سزا بھی ملتی۔ سب کچھ ویسا ہی تو تھا۔ لیکن اس کی کسی سے دوستی نہ ہو سکی تھی، سب اجنبی لگتے، لیکن وہ وہاں کے نظام میں دل جمعی سے داخل ہوئی۔ قانون سخت۔ لیکن ضروری بھی تھے۔ بہت کچھ مختلف ہونے کے باوجود وہ سمجھ گئی اور دل لگا کر پڑھتے رہنے کے سوا کوئی چارہ نہ رہا۔ مقصد کو سامنے رکھ کر دل بھی لگانا ضروری تھا۔ ایک دن ماموں جان نے مامی سے کہا۔

"بچی بے چاری گھر اور اسکول کی ہو کر رہ گئی ہے۔ اسے سیر تو کرانے لے جاؤ کہیں۔ موسم بھی اتنا اچھا ہے۔"

مامی نے کہا "ہاں سوچ رہی تھی اسٹور لے جاؤں۔ یہ بھی خریداری کر سیکھ لے اور اپنی پسند کی کوئی چیز لینا ہو تو لے لے۔ اچھا خیر۔ سارا آئے گی۔ تو اس کا تعارف کراؤں گی وہی سیر کرا لے گی۔ دوستی بھی کر لے



گی شافی سے۔"

سارا مامی کی بھانجی تھی۔ لندن میں ہی پیدا ہوئی۔ یہیں پڑھ لکھ کر فارغ ہوئی۔ بہت ہی ایڈوانس۔ شافی نے اسے دیکھا۔ اور سوچتی رہ گئی۔ اس سے کیسے دوستی ہو گی۔ ٹانگوں سے چپکی ہوئی اٹنگی پینٹ۔ بغیر آستین کھلے گلے کی شرٹ۔ جو پیٹ سے اوپر تک ہی رک گئی۔ یعنی کچھ چھپا نہ رہا۔ بھورے بالوں کا سر پر گچھا۔ تیز چمکتی آنکھیں۔

ماں باپ میں علیحدگی ہو چکی تھی اور سارا اب باپ کے ساتھ رہتی تھی۔ آئے دن باپ سے لڑ کر آجاتی۔ پھر باپ کا فون آجاتا۔ تو چلی جاتی۔ اسے دیکھ کر شافی کو حیا آگئی۔ اس نے دوپٹے کو جسم پر لپیٹ لیا۔ وہ بھی اسے عجیب نظروں سے دیکھ رہی تھی۔ پھر ہنس پڑی۔ ہنستی رہی۔

"یہ چیز کیا ہے؟" یہی الفاظ اس پر بھی صحیح بیٹھتے تھے۔ شافی کے خیال میں۔

"وہ جیسی بھی ہے۔ تم اسے لندن کی سیر کرا دو۔ دوستی کر لو۔"

"اس حلیے میں؟ اوہ نو۔ میں اسے ساتھ لے جا کر تماشا بننا پسند نہیں کروں گی۔"

یہی بات وہ بھی کہہ سکتی تھی۔ مگر چپ رہی۔ انگریز لڑکیاں بھی کچھ اس قسم کے حلیے میں نظر آتی تھیں۔ مگر گھر کے اندر سارا ہی پہلی بار اس حلیے میں نظر آئی تھیں۔

اسے ماموں کے سامنے، بہت شرم آئی۔ اور یہ شرم اس کا پیچھا نہ چھوڑ سکی۔ نہ دوپٹہ اس سے جدا ہوا۔ اسکول میں بھی عجائبات کی کمی نہ تھی۔ رفتہ رفتہ اس کی سمجھ میں آتی گئی۔ ہر لڑکی کا بوائے فرینڈ تھا۔ اسے بھی بہت سنبھل کر چلنا تھا۔ ماموں جان اس کی جھجک دیکھ کر سمجھاتے۔

"تمہیں تعلیم سے غرض ہونی چاہیے۔ نہ نقل کرو نہ اعتراض۔ اپنا رویہ اور راستہ درست رکھو۔ یہ سمجھو تم ابھی پاکستان میں ہو۔ یہاں کیا ہو رہا ہے۔ اس سے غرض نہ رکھو۔"

ایک رات اس کی آنکھ کھلی۔ ماموں جان فون پر تھے۔ وہ سمجھ گئی۔ اماں کا فون ہو گا۔ اٹھ کر بیٹھ گئی یہ بتانے کے لیے کہ وہ جاگ رہی ہے۔ اماں سے بات کرنے آتی ہے۔ ابھی دوپٹہ اوڑھ رہی تھی کہ ماموں جان کی آواز آئی۔

"ارے نہیں آپا۔ نحوست کیا ہے۔ صرف وہم ہے آپ کا۔ یہاں تو کوئی خرابی نہیں ہوئی اس کے آنے سے۔ کوئی نحوست نہیں پھیلائی اس نے۔ چلو پھر میں ثابت کر کے دکھاؤں گا کہ وہ منحوس نہیں ہے۔ کروں گا یہ کہ فہد سے شادی کر کے اپنے پاس رکھ لوں گا' پیاری بچی ہے۔ پھر اور بھی عزیز ہو جائے گی۔"

وہ اپنی جگہ دم سادھے بیٹھی رہی۔ تو اماں کے دل سے وہ وہم ابھی نکلا نہیں۔ تو اماں نے اس کی نحوست کی وجہ سے اسے دور پھنکوا دیا ہے۔ ماموں جان فون بند کر کے کمرے میں جا چکے تھے۔ خاموش آنسو بہتے رہے۔ نہ کوئی دیکھنے والا تھا نہ خشک کرنے والا۔ فہد سے شادی' لو یہ نئی بات۔ وہ باقاعدہ اماں سے خفا ہو گئی۔

کئی دن بعد مامی نے کہا۔

"تم نے کافی دن سے پاکستان بات نہیں کی۔ آج کر لو۔"

وہ ٹال گئی اور ٹالتی ہی رہی۔ سخت ناراضی۔ ماموں جان نے ایک دن ریسیور اس کے ہاتھ میں دے ہی دیا۔ نمبر ملا کر۔ مجبور ہو کر بات کرنی پڑی۔ مگر بات کیسی؛ اماں کی آواز سن کر ہی رونا آگیا۔ ادھر اماں کی پریشان آواز آئی۔

"ارے کیا ہوا شافی؟"

"اماں! میں واپس آنا چاہتی ہوں آپ کے پاس۔" بھرے گلے سے کہا۔

"کیا؟ اتنا خرچا جو میرے بھائی نے کیا ہے۔ پاسپورٹ' ویزا۔ جہاز کا ٹکٹ۔ اتنی محبت سے لے کر گیا ہے۔ کوئی احساس ہے؟ کہ نہیں۔ بیٹھی رہو آرام سے وہیں۔ خبردار جو میرے بھائی کو تنگ کیا۔" فون بند۔

رات آنکھوں میں کٹ گئی۔ کوئی ماں اتنی بے نیاز

اور ظالم نہ ہوتی ہوگی۔ رونا بھی آیا غصہ بھی۔ خفگی بڑھ گئی۔ بس ٹھیک ہے۔ اب بات کروں گی ہی نہیں۔

اب پڑھائی میں جھونک دیا خود کو۔ دن رات بس اسے یہی فکر تھی۔ کیسے سب سے زیادہ نمبر لے کر حیران کرے اور کامیابی بھی ہوئی۔

ماموں جان نے شاباش دی۔ مامی نے بڑا خوب صورت لاکٹ گفٹ کیا۔ وہ جھینپ گئی۔

☼ ☼ ☼

ایک روز کالج سے آئی تو لاؤنج میں کوئی بیٹھا تھا۔ گٹار ہاتھ میں لیے ہو وہ۔۔۔ ہاہا۔۔۔ کر رہا تھا۔ بد رنگ کپڑے بے ہنگم داڑھی۔ بڑھے ہوئے بال۔ وہ چپکے سے کچن میں آگئی۔ جہاں مامی گنگناتے ہوئے کچھ بنا رہی تھیں۔

"مامی۔ لاؤنج میں کون بیٹھا ہے۔ اول جلول سا۔" کچن میں گھستے ہی بولی۔

مامی نے مڑ کر اسے دیکھا ہنس رہی تھیں۔ "میرا بیٹا آج کتنے دن کے بعد آیا ہے۔ وہ سامنے بیٹھا ہے۔ گٹار کا دیوانہ۔"

وہ سٹپٹا گئی۔ خدا کرے۔ جوش جذبات میں کہے الفاظ انہوں نے سنے نہ ہوں۔ وہ تو خوشی سے سرشار تھیں نہ جانے کیا کیا بتاتی رہیں۔ باہر سے پر شور گٹار کے ساتھ شور کے سوا اسے کچھ بھی سنائی نہ دیا۔ پھر اس کا ہاتھ پکڑ کر لاؤنج میں لائیں۔

"اے فہد! ادھر دیکھو یہ کون ہے۔ گٹار تو ہٹاؤ سامنے سے۔" وہ تو آنکھیں بند کیے اپنا راگ الاپ رہا تھا۔ مامی نے خود اس سے گٹار چھینا۔ تب اسے ہوش آیا۔ آنکھیں بھی لال لال۔

"آ' آ ماما اف بڑی نیند ہے۔ سونے جا رہا ہوں میں۔" اٹھتے اٹھتے اس کی نظر شافی پر پڑی۔ اس کا منہ کھلے کا کھلا رہ گیا۔

"کون ہے یہ؟"

"ارے منگیتر ہے تمہاری۔ چلو اسے کمپنی دو۔ سو جانا رات کو۔"

اور وہ فرماں برداری سے گردن ہلانے لگا۔

شافی نے مامی کے ہاتھ سے اپنا ہاتھ الگ کیا۔

"میں۔۔۔ وہ۔۔۔ کچھ پڑھ لیتی۔ ہاں مگر بھوک لگی ہے۔"

مامی اسے وہیں چھوڑ کر کچھ غور کیے بغیر کچن کی طرف لپک گئیں اور شافی بھی فوراً اپنے کمرے میں جا گھسی۔ لیکن۔۔۔ وہ اس کے پیچھے آگیا تھا۔ تیز تیز امریکن لہجے میں کچھ کہہ رہا تھا۔ وہ سمجھی نہیں۔ تو ماتھے پر انگلی مار کر بولا۔

"او۔۔۔ تم۔۔۔ میں نے تم کو کبھی دیکھا نہیں۔" اب اردو میں بولا۔ "رنگ۔۔۔ کس نے پہنائی تمہیں؟"

غور سے اس کے ہاتھ دیکھ کر کچھ حیران ہوا۔

"کدھر۔۔۔ کدھر رنگ؟ پہنتی نہیں۔"

وہ چپ رہی اور قریب آیا۔ "تم ہم تم ہو کون؟" شافی پیچھے ہٹی۔

"میں۔۔۔ شافی' شافعہ۔۔۔ پاکستان۔" وہ ہکلائی۔

سنتے ہی کمرے سے باہر نکلا اور کچن میں مامی سے نہ جانے کیا سوال جواب کرنے لگا۔ شافی کو یاد نہ تھا کہ کبھی گھر میں اس نے اس کا نام یا ذکر سنا ہو۔ ہاں ماموں جان نے اسے بتایا تھا۔ جس دن وہ آئی تھی کہ ان کا ایک بیٹا ہے۔ جو کسی اور شہر یا شاید کسی دوسرے ملک میں رہتا ہے۔ اسے افسوس ہوا تھا۔ شاید اسی لیے گھر میں اداسی کی فضا قائم رہتی تھی۔ شاید۔۔۔ یہاں لوگوں کا خون واقعی سفید ہو گیا ہے۔

باہر اس کی گونج دار آواز بحث میں اور اونچی ہو گئی تھی۔ مارے ڈر کے وہ کمرے سے نکلی نہیں نہ جانے کیا کہہ رہا تھا۔ یا لڑ رہا تھا۔

وہ کتاب کھولے بیٹھی رہی۔ ٹی وی دیکھتی رہی۔ پھر رات کے کھانے کے لیے مامی نے بلایا۔ کھانا واقعی بے حد لذیذ تھا۔ اور کئی طرح کی ڈشز تھیں۔ ماں کی مامتا کا رنگ کھلا ہوا تھا۔ واقعی مامی نے بہت ہی دل لگا کر محبت کے تمام عناصر حل کر کے اپنے عزیز ترین بیٹے کے لیے کس قدر محنت سے کھانا تیار کیا تھا اور وہ بہت ہی لاپروائی سے کھا رہا تھا۔ کوئی تعریف نہ توصیف۔

نظر اٹھا کر ماں کو سراہنے والی نگاہ سے دیکھ لیتا۔ مگر نہیں' کھانا تو مر بھکوں کی طرح ٹھونس رہا تھا دھڑا دھڑ۔ آواز مگر ندارد۔۔۔ شانی ہر ڈش کو چکھ کر جی بھر کے تعریف کرتی۔ مامی کے چہرے پر رونق آجاتی کاش بیٹا بھی۔۔۔ مگر وہ کھانا ختم کرکے اٹھ کر چلا گیا۔

مامی نے کہا۔

"میری بیٹی کو آج بہت مزا آیا۔ میری ساری محنت وصول ہو گئی۔"

انہوں نے اسے لپٹا کر پیار کیا۔ شانی کو پھر تاسف نے گھیر لیا۔ کاش بیٹا بھی دو لفظ کہہ کر ماں کا دل خوش کر دیتا۔ جس کے اعزاز میں اتنا زیادہ کھانا بنایا تھا ماں نے پڑھتے پڑھتے سو گئی۔

درمیان میں آنکھ کھلی۔ باتوں کی آوازیں۔۔۔ بیڈ روم میں اب ماموں جان سے بحث کر رہا تھا۔ پتا نہیں کس قسم کا بیٹا تھا۔ کبھی کبھار کے آنے والے مہمانوں کو میزبانوں کی نیند آرام کا خیال تو کرنا چاہیے۔

صبح وہ باہر آئی۔ ماموں جان کا کمرہ بند تھا۔ نہ جانے کب سوئے ہوں گے سب۔ اب نیند پوری کر رہے ہیں۔ فہد کا کمرہ بھی بند تھا۔

وہ کچن میں آگئی۔ رات کا بچا ہوا بہت کچھ رکھا تھا۔ گرم کرکے کھا لیا' چائے بنائی۔ پھر تیار ہو کر گھر سے باہر آگئی۔ موسم شدید تھا۔ سرد اور دھند میں لپٹا ہوا۔ گرم کوٹ کی جیبوں میں ہاتھ گرم نہ ہوئے۔

اسکول جا کر گرم کمرے میں سکون ملا۔ واپسی میں بھی ویسا ہی سرد موسم تھا۔ لیکن ٹریفک رواں دواں۔ بازار کھلے ہوئے۔ خریدار موجود' ریستوران آباد۔

گھر میں سناٹے نے استقبال کیا' کچن خالی۔ بھوک کے تدارک کے لیے وہ فریج کھول کر بیٹھی تھی کہ ماموں جان کی آواز آئی۔

"آگئی ہو بٹو۔" ماموں جان اسے لاڈ میں بٹو کہتے تھے۔

"آپ کہاں تھے ماموں جان۔ میں سمجھی آپ اور مامی کہیں چلے گئے ہیں۔ مامی کہاں ہیں؟"

"ہاں وہ اصل میں انہیں تو ڈپریشن کا دورہ پڑا ہے۔ بستر سے اٹھی ہی نہیں۔"

"ارے۔ میں کھانا گرم کرتی ہوں۔ آپ اور مامی بھی کچھ کھالیں۔ مامی کو کوئی دوا دی ہو گی۔"

"نہیں ٹھیک ہو جائیں گی۔ میں نے سینڈوچ بنا کر کھا لیا تھا۔" وہ پھر کمرے میں چلے گئے۔

فہد کے بارے میں پوچھتے پوچھتے رہ گئی۔ پتا نہیں اس نے کچھ کھایا ہے کہ نہیں۔ کمرہ تو بند تھا۔

وہ بھی سینڈوچ بنا کر کمرے میں لے آئی۔ کھا پی کر کپڑے تبدیل کیے۔ لاؤنج میں آواز آئی۔ باہر نکلی۔ ماموں جان متفکر سے کھڑے تھے۔

"چائے بنا دوں۔ مامی کو بھی پلا دوں گی۔ آپ بھی پی لیں۔ مامی کو دوا۔۔۔"

"نہیں۔ وہ کچھ کھانے پینے کو تیار نہیں۔ چائے تو بالکل نہیں۔ سارا آجائے تو وہ کچھ کرلے گی۔ تم فکر نہ کرو۔ میں نے فون کر دیا ہے اسے۔ یہاں سے قریب ہی ہے اس وقت۔" اور چند منٹ بعد ہی وہ آگئی۔ ماموں جان کے چہرے پر رونق آگئی۔ بلند آواز سے اعلان کیا۔

"بیگم۔۔۔ سارا آگئی ہے۔" سارا بھی لپکتی ہوئی بیڈ روم کی طرف چلی۔ دروازہ کھلا۔ مامی سامنے نمودار ہوئیں۔ بکھرے الجھے بال۔ رنگ سفید۔ آنکھیں سرخ۔ عجیب حلیہ تھا ان کا۔ وہ سارا کو دیکھتے ہی ہاتھ پھیلائے آگے بڑھیں۔

"سارا! وہ چلا گیا۔ دیکھا تم نے۔ پھر چلا گیا۔ کچھ پروا نہ کی اس نے۔۔۔" آنسو بھل بھل بہنے لگے۔

سارا انہیں لپٹا کر اندر چلی گئی کہتی ہوئی۔

"میری پیاری آنٹی۔ جانے دیں گیا تو۔ آپ فکر نہ کریں۔ میں ہوں نا۔۔۔" کمرہ بند۔ ماموں جان مسکرائے۔

"ماموں جان۔ کیا۔۔۔ فہد بھائی چلے گئے۔ ارے کیا ایک دن کے لیے آئے تھے؟"

ماموں جان نے افسردگی سے سرہلایا۔ "کیا کہہ سکتے ہیں۔ اتنا بھی غنیمت ہے۔ آتو گیا۔ دو سال پہلے آیا تھا۔ کچھ دیر کے لیے۔ ہر بار اس کے جانے کے بعد بیمار

ہو جاتی ہیں بیگم۔ پھر سارا آتی ہے اور سمجھاتی ہے۔ کیا کروں۔ اسی کی ضد پر امریکہ بھیجا تھا پڑھنے۔ وہاں صحبت اچھی نہ ملی۔ بری عادتوں میں پڑ گیا۔ پڑھنا پڑھانا کیسا... نہ جانے کیا بن گیا۔ ہماری تو اسے پرواہی نہیں اور اس بار تو خفا ہو کر گیا ہے۔ تم سے منگنی کا سن کر بگڑ گیا کہ میں نے رنگ نہیں پہنائی۔ اب کیا کہوں، ہم نے تو کہا۔ اب پہنا دو۔ مگر... ضد۔"

"یہ کیا بات ہوئی۔ ماں باپ سے ضد کر کے... اپنا ہی نقصان ہوتا ہے۔ یہ بات آپ سمجھاتے اور منگنی جس طرح ہوئی، اسی طرح لفظوں سے توڑی جا سکتی ہے۔"

"میں نے اسے بتایا کہ شافی کو میں یہاں لا کر پڑھا کر تم سے باقاعدہ منگنی کروں گا۔ آپا سے میں نے وعدہ کیا ہے۔ سمجھایا کہ شافی ابھی کم عمر ہے۔ اس لیے اور اس کی تعلیم بھی پوری نہیں ہوئی۔ مگر وہ ضدی بگڑا ہوا بچہ ہے۔ اسے امریکہ بھیج کر ہم نے اپنے پیروں پر خود کلہاڑی ماری ہے۔ مگر اب... کیا کریں۔"

ماموں جان بے چارگی کی تصویر بنے ہوئے تھے۔

کچھ دیر بعد سارا اور مامی باہر آگئیں۔ مامی کا حلیہ بدل چکا تھا۔ اور وہ اب سنجیدہ بیٹھی تھیں۔ سارا نے شافی سے کہا۔

"میری آنٹی صبح سے بھوکی بیٹھی ہیں۔ تم نے ان کو کھانا نہیں کھلایا۔ چائے نہیں پلائی، کیسی بیٹی ہو۔"

شافی شرمندہ ہو گئی۔ دوڑی کچن کی طرف۔ جو کچھ تھا گرم کر کے لائی۔ مامی نے اسے پاس بلا کر پیار کیا۔

"سارا تم کو خبر نہیں، یہ بہت پیاری بچی ہے۔ اسے کیا علم کہ مجھ پر کیا گزری ہے۔"

"میں اسکول سے آئی تو سناٹا تھا۔ میں سمجھی آپ لوگ کہیں گئے ہوئے ہیں۔ ابھی ماموں جان نے بتایا۔ فہد بھائی کے جانے کی وجہ سے مامی بیمار ہو گئی ہیں۔"

"وہ تو ایسا ہی ہے۔ لاپروا۔ ضدی اسی لیے ہم نے چاہا کہ کچھ ایسا انتظام ہو جائے کہ وہ گھر رہنے پر مجبور ہو جائے۔ کوئی کشش اسے یہیں کا کر دے۔ لیکن... اسے یہ بھی... منظور نہیں پتا نہیں۔ اولاد کی محبت کیوں اتنی ظالم ہوتی ہے۔ کاش اولاد کے دل میں بھی ماں باپ کے لیے اتنی گنجائش ہوتی۔ ترسی ہوئی زندگی کو قرار مل جائے۔ یہی چاہا تھا۔ اسی لیے شافی کو لا کر رکھا کہ اس کی وجہ سے ہی وہ ہمارا کلیجہ ٹھنڈا کرے گا۔"

پھر بے بسی بے چارگی۔ مامی کے لہجے میں محرومیاں بین کر رہی تھیں۔

کاش اماں کو خبر ہو۔ نالائق اولاد ایک سزا ہوتی ہے۔ نہ جانے ماموں جان، مامی نے کون سا غلط کام کیا تھا جس کی سزا جھیل رہے ہیں۔ اپنی معصوم غرض کے لیے شافی کو لانا۔ تعلیم دلا کر بیٹے سے شادی کرنا بلکہ شاید تعلیم کے بہانے سے لا کر رکھنا۔ تاکہ... بیٹا اس کی کشش سے ماں کا کلیجہ ٹھنڈا کرے۔ اس کے آنے سے بھی انہیں کوئی فائدہ ہوتا نظر نہیں آ رہا۔ محروم محبت۔ ہاں، ماں باپ کتنے بے بس ہوتے ہیں۔ ان کی کوشش۔ خواہش۔ خوش فہمی۔ سب دم توڑ گئیں۔ بیٹا ان کے ارمانوں کے گلشن کو ٹھکرا کر اپنی خوشیاں تلاش کرنے چلا گیا۔ انسان اپنی غرض کے لیے کیا کیا قدم اٹھاتا ہے۔ لیکن قسمت... اپنی من مانی کر کے سارے کیے کرائے پر پانی پھیر دیتی ہے۔

شافی کو اب علم ہوا۔ ماموں جان اسے لائے ہی اس غرض سے تھے۔ اماں پر احسان بھی کر دیا اور... اماں سمجھتی ہیں۔ انہوں نے اس کی نحوست کی داستان سنا کر ماموں جان کو شافی پر ترس کھا کر شاید اعلا تعلیم کے بہانے لانے پر مجبور کر دیا۔ بیٹے سے شادی کا عندیہ بھی دے دیا۔ وہ اپنی جگہ خوش اور مطمئن بھی ہو گئیں۔

یہ تو اس کے ساتھ زیادتی ہوئی۔ اپنا گھر، اپنا وطن، خاندان سب چھوڑ کر... انجانے ملک کے انجانے معاشرے کی نذر کر دیا۔

غصے سے نیند اڑ گئی۔ تعلیم کیا وہاں نہ ہوتی۔ لیکن ... یہاں آ کر اب واپسی کا سوچنا۔ اتنا غلط نہ سہی۔ فہد سے رشتہ جوڑنا بھی ہرگز منظور نہیں اور جو ماموں جان نے سوچ لیا ہے۔ اس پر کبھی بھی عمل کروا سکتے ہیں۔ خواہ بیٹے کو کسی طور راضی کر کے۔ شافی پر احسانات کا

احساس دلا کر دباؤ ڈال کر۔



"ماموں جان! مجھے واپس بھیج دیں۔ میں اب وہیں رہ کر پڑھ لوں گی۔"

صبح ہی یہ دھماکہ خیز اعلان کر کے وہ ناشتہ کرنے لگی۔ مامی حواس باختہ ہو گئیں۔ ماموں جان نے اسے سمجھانا شروع کر دیا۔ یہاں کی تعلیم کی اہمیت، ترقی کے امکانات لوگ تو یہاں آ کر پڑھنے کے لیے تڑپ رہے ہوتے ہیں۔ قسمت سے ہی موقع ملتا ہے۔

"جی، مجھے علم ہے ماموں جان! آپ کا بھی اتنا خرچا ہو رہا ہے اور اب وہاں اماں بالکل اکیلی ہیں۔ ماموں صاحب چلے گئے ہیں۔ اور میں بھی اب ان کے بغیر نہیں رہ سکتی۔"

"اچھا چلی جانا۔ مگر ایک سال یہاں اپنی کلاسیں پوری کر لو۔ ابھی تو ادھر کی نہ ادھر کی۔ سب مذاق اڑائیں گے کہ گئی تھیں کچھ بننے اور سب ادھورا چھوڑ کر آ گئیں۔"

وہ چپ ہو گئی۔ فی الحال سال دو سال کے لیے فہد سے تو چھٹکارا مل گیا تھا۔

اور وہ اپنے امتحانی نتائج سے خود ہی حیران ہوتی رہی۔

سارا سے دوستی پکی ہو گئی تھی۔ اس کا ایک بوائے فرینڈ تھا۔ غالباً "فرینچ تھا۔ وہ ہر جگہ ساتھ ہوتا تھا۔ پہلے پہل وہ گھبرائی۔ پھر اس کے شریفانہ رویے سے اطمینان ہو گیا۔ اچھا لڑکا تھا۔ لیکن پھر بھی ہر جگہ اس کے ساتھ جانے میں، اسے اعتراض ہوا تو سارا نے اسے منع کر دیا۔ لیکن ساتھ ہی جتا بھی دیا کہ اس کے اپنے خالہ، خالو یا باپ کو اعتراض نہیں ہے۔ لیکن تمہاری وجہ سے اسے منع کر دیا ہے۔

شانی کو چونکہ سارا کے ساتھ کہیں جانے سے تسلی ہوتی تھی۔ اس لیے اب اس نے بھی نکلنا کم کر دیا۔ ورنہ مامی کو آسانی ہو گئی تھی کہ وہ سارا کے ساتھ جا کر ہر طرح کی شاپنگ کرنے لگی تھی۔ کبھی کبھی پکنک پر بھی چلی جاتی موسم خوشگوار ہونے پر۔ لیکن اب اس کا ساتھ بس اسٹور تک رہ گیا، جہاں وہ گھر کے لیے سودا لے آتی تھی مامی کی مدد کے خیال سے۔ اب اس کی کئی لڑکیاں دوست بن گئی تھیں۔ ازابیلا اور میری صبوحی کی ماں انگریز، باپ پاکستانی تھے۔

میری کو وہ مریم کہتی۔ تو وہ حیران ہوتی۔ "تمہیں میرا نام پسند نہیں آیا۔" تب اس نے سمجھایا کہ "یہ نام حضرت عیسیٰ کی والدہ کا تھا اور ہماری الہامی کتاب قرآن مجید میں ان کو مریم کہا گیا ہے۔ جس طرح تمہاری کتاب بائبل ہے۔ اسی طرح مسلمانوں کی کتاب قرآن کریم ہے۔ اس کی سب سے بڑی خوبی یہ ہے کہ جس دن سے نازل ہوا۔ اس میں آج تک ایک حرف کیا زیر زبر تک کا فرق نہیں ہوا۔"

ازابیلا نے بھی مریم کو بتایا اور صبوحی نے گواہی دی کہ مسلمانوں کی معلومات مذہب کے متعلق ہم کرسچینز سے زیادہ ہیں۔ خصوصاً "اسٹوڈنٹ لڑکے لڑکیاں۔ لیکن عموماً" وہ مذہب کے متعلق گفتگو کم ہی کرتی تھیں۔

ایک بار اس نے جب بتایا کہ "ہمارے ملک میں کئی زبانیں بولی جاتی ہیں اور مجھے سب آتی ہیں۔"

تو انہیں یقین نہ آیا کہا کہ "تم بول کر سناؤ۔ کیسی زبانیں ہیں۔ ان کی آپس میں کوئی مشابہت ہے یا نہیں؟"

مارے جوش کے اس نے اردو۔ سرائیکی۔ سندھی، پنجابی کے دو ایک جملے سنائے۔ پشتو سے نابلد ہونے کے باوجود جب اس نے سنے سنائے دو تین لفظ ادا کیے، تڑا ماشا دا روڑا کنا نشتہ۔ تو ازابیلا چلا پڑی۔

"او میرے خدا۔ یہ تو ہمارے پڑوسی بھی بولتے ہیں۔ بڑے مزے کی بولی ہے۔"

وہ ہنس دی۔ پشتو کے دو چار لفظ ہی سنے تھے۔ لیکن ستم یہ ہوا کہ اگلے دن ازابیلا اپنے پڑوسی کو لے کر آ گئی۔ ایک لڑکا۔۔۔ وہ بھی اس خوشی میں آ گیا کہ کوئی ہم زبان ہو گی۔ ازابیلا نے اصرار بھی کیا تھا۔ وہ مریم کے ساتھ بیٹھی تھی جب ایک لمبا گورا چٹا لڑکا سامنے آ کر

کھڑا ہو گیا۔ ازابیلا نے تعارف کرایا۔ اس لڑکے نے انگلی سامنے اٹھا کر شانی سے کہا۔

"دنامسختو پختو شتاڑاخازا۔"

کم از کم شانی کی تو سمجھ میں یہی آیا تھا۔ کہا تو کچھ اور تھا اس نے ایک تو تیز لہجہ پھر۔۔۔ شانی سٹپٹا گئی۔ بے وقوفوں کی طرح اسے دیکھنے لگی۔ دوبارہ اس نے پھر کچھ کہا تو شانی نے کہا۔

"میں پشتو سمجھ نہیں سکتی۔ آپ اردو میں بات کریں۔" اس پر ازابیلا تالیاں بجانے لگی۔

"لیکن آپ نے ازابیلا سے کہا آپ کو اپنے ملک کی ہر زبان پر عبور حاصل ہے۔"

"نہیں جی ایسا نہیں ہے۔ میں تو مذاق کر رہی تھی۔ بس ایسے ہی۔"

"اچھا۔ تو آپ شیخی بگھار رہی تھیں اور میری زبان کا مذاق اڑا رہی تھیں۔"

شانی کو ہنسی آگئی۔ "آپ کی اردو خاصی بہتر ہے بلکہ بہت اچھی ہے' میری پشتو سے۔"

وہ بھی ہنسا "آپ کی پشتو؟ یعنی میری زبان آپ کی ہوئی۔ واہ بھئی۔ یہ تو بہت نیک شگون ہے۔ میری اردو' آپ کی پشتو ہاہاہا۔"

پھر اس نے پشتو میں کچھ کہا۔ جو شانی نے سنا' وہ یہ تھا۔ شالامار ازاخند امزاجا۔۔۔

"آپ کی سمجھ میں آیا؟ جو میں نے کہا؟" اس نے شانی سے مشکل سوال کیا۔

"ہاں۔ شالامار ازاخند امزاجا۔" وہ سر اونچا کر کے ہنسا۔ مریم اور ازابیلا بھی تالیاں بجانے لگیں۔

"ازابیلا۔ تمہاری دوست بہت دلچسپ ہے۔" اس نے انہیں اپنی گفتگو سنائی اور کہا۔

"یہ اچھا شگون ہے۔ یعنی پہلی ملاقات میں یہ میری ہو گئیں۔ میں ان کا۔ یعنی ہم زبان یہ میری میں ان کا ہم زبان کیسا؟"

وہ چڑ گئی۔ "آپ تو بہت ہی بے دھڑک انسان ہیں۔"

ازابیلا' مریم بہت خوش تھیں۔

"ازابیلا نے آپ کا نام بتایا ہے شافعہ۔ آپ اس اتفاق کو کیا کہیں گی؟ میں ہوں شفیع احمد۔۔۔"

چند منٹوں کی ملاقات۔ میں شفیع احمد سوجان سے اس پر عاشق ہو گئے۔ یہ مریم اور ازابیلا کا خیال نہیں یقین تھا۔ انہوں نے آج کے واقعے کے بعد اسے بہترین لو اسٹوری قرار دیا۔ ان کے خیال میں یہ اتفاق۔ قدرت کی طرف سے طے تھا اور اب اسے پایہ تکمیل تک پہنچنا چاہیے۔

شانی ان کی طے کردہ لو اسٹوری کے سراب سے دور ہو گئی۔ حالانکہ اس کے بعد بھی کئی بار شفیع احمد صاحب سے سرراہ ملاقات ہوئی مگر وہ اسے اہمیت دیے بغیر اپنی راہ ہو لی اور اب۔۔۔ ایک عرصہ گزرنے کے بعد وہ مطمئن تھی کہ اس نے جو فیصلہ جلد بازی میں کیا تھا۔ وہ مشیت ایزدی کے عین مطابق۔ وہ کسی بڑے سانحے سے بچ کر واپس اپنے مسکن پہنچ گئی تھی۔



اماں زاہد ماموں پر خفا ہو رہی تھیں اور یہ کوئی نئی بات نہ تھی۔ وہ بے چارے مسکین آدمی۔ اماں کے زیر عتاب رہتے ہی تھے۔ اور کبھی خفا بھی نہ ہوتے کیونکہ اماں ان کو چاہتی بھی بہت تھیں۔ خود کہتے تھے۔ ایسا نہ ہوتیں تو ہم سڑک پر پڑے ہوتے۔

"کیا ہوا ماموں؟ اماں کیا بات ہے۔ کیوں خفا ہو رہی ہیں؟"

اس نے ماموں کی مدد کے لیے فوری پہنچنا ضروری سمجھا۔ ماموں سامنے کھڑے ہتھیلیاں مسل رہے تھے۔ عادتاً" اماں گوشت کی بوٹیوں کا معائنہ کر رہی تھیں۔ سخت ناراضی۔

"لو دیکھو' نری ہڈیاں اور چھیچھڑے اور پردے کی پتلی بوٹیاں' یہ ہے کھانے کے لائق بھلا؟ پھینک آؤ چیل کوے ہی کھائیں۔ زاہد بڈھے ہو گئے' سودا لینا نہ آیا۔"

انہوں نے گوشت کی تھیلی ماموں کی جانب پھینکی۔ جو انہوں نے فوراً" کیچ کر لی کسی ماہر فیلڈر کی طرح اور

وہاں سے بھاگنے میں لمحہ نہ لگایا۔ شافی نے اماں کو کندھوں سے تھاما۔ ان کا غصہ کم کرنے کے لیے۔
"اماں! ماموں سے خفا نہ ہوا کریں۔ اتنے معصوم ہیں۔ کتنا کام کرتے ہیں۔"
اماں نے تنک کر کندھے جھٹکے۔ اس کا ہاتھ ہٹانے کے لیے۔ "ایک وہ معصوم ایک تم ان کی بچی۔"
وہ ہٹ گئی جانتی تھی۔ ابھی تک اماں اس سے ناراض ہیں۔ لندن سے واپسی کا پروگرام۔ ان کے خیال میں خاصا گستاخانہ تھا۔ نہ ماموں ممانی کی مہربانیوں کا احساس نہ ان کے احسانوں کا خیال آگئی ... جیسے یہاں کوئی خزانہ باپ دادا گاڑ گئے ہیں۔
اور وہ کسی طرح اپنے اقدام کو صحیح ثابت نہ کر سکی۔
"اچھا پھر۔ اب کیا پکاؤں۔" اماں کی گود میں ٹرے رکھی تھی جس میں ثابت مونگ تھی جسے وہ صاف کر رہی تھیں۔ آج مونگ گوشت کے پکانے کا پروگرام تھا جسے اماں "مش قلیا" کہتی تھیں۔ خواہ ماش ہو یا مونگ۔ اماں مونگ صاف کرنے لگیں۔ "وہی ہڈی چھچھڑے۔ جو وہ لائے ہیں۔ پکالو۔"
"وہ تو ہم پھینک آئے اپیا! آپ کے حکم کے مطابق۔" ماموں باہر سے بولے۔
اماں ہڑبڑا گئیں۔ ایسا صدمہ پہنچا۔ مونگ کی تھالی ڈگمگا گئی۔ اب تھالی زمین پر۔ دال ہر طرف بکھر گئی۔ سر پر ہاتھ رکھ کر بیٹھ گئیں۔
"نیستی میں آٹا گیلا... لو دال بھی گئی۔ ارے زاہد میاں کیا کہوں تمہیں۔ عقل سے بالکل ہی پیدل ہو گیا، سینکڑوں کا گوشت تھا۔ جا کر پھینک آئے۔ جاؤ اب جہاں پھینکا تھا اٹھا کر لاؤ تھیلی۔"
ماموں کے ہنسنے کی آواز آئی۔
"لو کدھر؟ آپ نے جیسے ہی کہا۔ ہم نے لپک کر تھیلی پکڑی اور سڑک پر ڈال دی۔ جیسے ہی ڈالی۔ نہ جانے کہاں سے چیلیں آگئیں۔ جھپٹا مارا یہ جا وہ جا۔ نہ کوئی ہڈی بچی نہ چھیچھڑا اور لوگ کہتے ہیں کہ چیل کے گھونسلے میں ماس کہاں۔"
شافی کو ماموں کی سادگی سے زیادہ اماں کے چہرے کے بدلتے رنگوں پر ہنسی آرہی تھی۔
"اس لیے ماموں! کہ چیل چٹ کر جاتی ہے گوشت، گھونسلے میں کیوں رکھے گی بھلا۔"
"تم سے تو خدا ہی سمجھے گا۔ ارے زاہد! حماقت کی انتہا ہے کہ نہیں اور بھانجی کو دیکھو۔ دانت ہی اندر نہیں ہو رہے۔ اب کون پورا کرے گا یہ خسارہ۔"
شافی پھر ان کے کندھے دبانے لگی۔
"اب اتنا بھی نقصان نہیں ہوا ہے۔ صدقہ ہو گیا۔ بھوکی چیلوں کے پیٹ بھرنے کے انعام میں اللہ اس سے بہتر چیز کھلائے گا۔ یہ نقصان نہیں ہے۔ بھوکے کا پیٹ بھرنا ثواب ہے۔"
اماں نے پھر کندھے جھٹک کر اس کے ہاتھوں سے چھڑائے۔ "ارے تو اب پکے گا کیا؟ زاہد یہ تو سوچا نہ ہو گا تم نے۔"
"سوچنے کا موقع دیا کب آپ نے۔ کہا کہ پھینک آؤ۔ نافرمانی کیسے کرتے؟"
"اُفوہ! ذرا جو شرمندگی ہوا اپنی حرکت کی۔"
اور ماموں شرمندگی کے ازالے کے لیے فوراً جھاڑو لے آئے۔ دال سمیٹنے کے لیے۔ جو اماں نے ان سے چھین لی۔ اور غصے میں ان کو زور سے رسید کی۔
"خدا کی پناہ۔ اب رزق کو جھاڑو لگاؤ گے؟"
شافی نے ماموں کو وہاں سے ہٹایا اور ایک کپڑا لا کر دال سمیٹی۔ تھالی میں ڈال کر کچن میں لے گئی۔ وہاں بحث جاری تھی۔ اس نے دال صاف کی۔ دیگچی میں ڈال کر ہلکا سا بھون کر دھویا۔ پھر مسالہ اور پانی ڈال کر کوکر میں چڑھا دیا اور خود جا کر کمروں کی صفائی کرنے لگی۔ برآمدہ صاف کر کے ذرا دم لینے بیٹھی تو اماں کو اچھا نہیں لگا۔
"اب آکر کیوں بیٹھ گئی ہو۔ دال بھی جلا کر پھینکنے کا ارادہ ہے کیا؟"
"کہا ہے نا۔ غلطی سے نقصان ہو جائے اللہ اس سے بہتر نعمت عطا کرتا ہے۔ یہ میرا ایمان ہے۔ بس انسان کو صبر کرنا چاہیے۔"
وہ بے فکر تھی۔ اس نے صبر کو فرض بنا لیا تھا۔

اٹھنے کا ارادہ کر رہی تھی کہ رافعہ اور روفی بھائی اندر آتے نظر آئے۔ اف! انہیں بھی اسی وقت آنا تھا۔ حلیہ بہت ہی خراب تھا۔ مگر اٹھ کر فوراً" رافعہ کی گود سے اس کے گولو کو گود میں بھر لیا۔ اماں نے نواسے کو اس سے چھینا۔

"چلو جا کر دال دیکھو۔"

دال تیار تھی۔ اس کا سنگھار کرنا تھا۔ پسا ہوا گرم مسالا ڈالا۔ ہرا دھنیا' ادرک کاٹ کر ڈالا۔ بہت سے گھی سے پیاز کا بگھار لگا کر آئی تو اماں آج کی واردات کا حال رافعہ کو سنا رہی تھیں۔

"دکان کے سامنے جا کر آسمان پر دیکھتے رہیں گے۔ ہاتھ ملتے جائیں گے۔ اب دکاندار کی مرضی پانی ملا دودھ ہو یا کنکر بھری دال۔ یا باسی کھٹا دہی۔ جو کوئی گاہک نہ لے۔ یہ لے کر آجائیں گے۔"

گوشت کا قصہ سنایا جا چکا تھا شاید۔

"اماں! کیوں فکر کرتی ہیں۔ شافی چاول بنا لو۔ میں چکن جل فریزی اور چکن کڑاہی لایا ہوں۔ نان بھی ہیں۔" روفی بھائی نے تسلی دی۔

شافی نے اماں کو دیکھا۔ "سن لیا اماں! میں نے کیا کہا تھا۔"

لنچ زوردار تھا۔ مگر گرم مسالے اور پیاز کے بگھار کی خوشبو والی دال سب کو زیادہ پسند آئی۔ ماموں نے دال ہی کھائی۔

"میرے حصے کا سالن رات کے لیے رکھ دو۔" انہوں نے تاکید کی۔

اماں کو داماد کے سامنے یہ فرمائش پسند نہ آئی۔ گھور کر رہ گئیں۔ روفی کھانا کھا کر چلے گئے۔ رافعہ رات رکنے کے خیال سے آئی تھی۔ بچے کا بیگ دیکھ کر شافی پریشان ہو گئی۔ "اتنا سامان۔"

"ہاں تو ضروری چیزیں ہیں۔ کپڑے' پاؤڈر۔ دوائیں' دودھ کا سامان۔ کہیں گر گرا جائے چوٹ لگ جائے۔ یا کھانسی' نزلہ' بخار سب دوائیں رکھتی ہوں۔ کون ڈاکٹر کی طرف بھاگے گا لے کر۔" رافعہ نے تفصیل بیان کی۔

"ہونہہ۔ ان کو سلیقے سے کیا واسطہ۔" اماں نے بے موقع غیر متعلق رائے زنی کی۔ خفگی ظاہر کرنے کا کوئی موقع کبھی ہاتھ سے جانے نہ دیتی تھیں۔

رات کو رافعہ کے سر میں درد ہو گیا اماں نے کہا۔ "گولی کھا لو۔" مگر وہ دوا کے معاملے میں خاصی محتاط تھی۔

"ہمارے ڈاکٹر صاحب کہتے ہیں۔ دوائیں پیٹ میں جا کر ایک دوسرے سے لڑتی ہیں۔ ایک وقت میں ایک دوا کھانی چاہیے۔ میں تو الرجی کی کھا رہی ہوں.... ہماری ساس کہتی ہیں۔ شہد کھاؤ۔ غرارے کر لو۔ گلا خراب ہو تو جوشاندہ پی لو اور یا پھر زیادہ سے زیادہ یہ کرو کہ اسٹیم لے لو۔ بڑے ٹوٹکے آتے ہیں انہیں۔"

"ہاں ساری مصیبت اٹھاؤ۔ ایک گولی نہ نگلو۔" اماں کو یہ گر پسند نہیں آیا۔

ماموں دار چینی کا ایک ٹکڑا پیس کر لائے۔ رافعہ کے ماتھے پر لگانے لگے۔ ساتھ ہی اپنی مجبوری اور عادات پر سیر حاصل تبصرہ بھی جاری تھا۔

"ہاں یہ تو ہے کہ میں ہاتھ ملتا رہتا ہوں۔ مگر یہ میری عادت ہے۔ تمہاری ماں سمجھتی ہے یہ پچھتاوے ہیں۔ کیسے پچھتاوے بھئی۔ قسمت کے لکھے پر شاکر ہیں۔ راضی برضا۔ اب دیکھ۔ بھائی کے گھر سے دانہ پانی اٹھ گیا۔ شافی آگئی رحمت کا فرشتہ بن کر۔ اپنا کے لیے۔ ہمیں بھلا کیا عذر تھا۔ ان کی تنہائی بانٹنے کے لیے چلے آئے۔"

"ماموں۔ اماں بھی آپ کی تنہائی بانٹ رہی ہیں۔ ہر وقت آپ سے لڑ جھگڑ کر۔"

"ہاں اعتراض کے گولے برساتی ہیں۔ آپ چپ۔" شافی نے دل ہی دل کے خیال سے کہا۔

"ارے بیٹا تم کیا جانو محبت کے گولے کیسی طاقت بحال کرتے ہیں۔ ہمارا دل حاضر ہے۔ جتنا چاہیں نشانے لگاتی جائیں۔"

"آپ نے بھی فرماں برداری کی حد کر دی۔ سنتے رہتے ہیں جواب نہیں دیتے۔ اپنی بیگم کی بھی ایسی فرماں برداری کرتے تھے؟"

رافعہ نے ٹٹولا۔ وہ چپ ہو گئے۔
دراصل چند سال پہلے اماں نے ان کی شادی کروائی تھی۔ اپنی کسی ملنے والی کی بیٹی سے۔ ان صاحبہ کی سات بیٹیاں تھیں۔ اماں نے ہمدردی میں یہ کام کیا تھا۔ ان کی بیگم خاصی تیز طرار تھیں۔ انہیں سادہ دل سادہ مزاج دولھا پسند نہ آئے۔
ماموں کا کوئی گھر نہ تھا۔ اماں رخصت کرا کے اپنے گھر لے آئی تھیں۔ آنے والی نے اماں سے ہی بیر ڈال دیا۔ اپنی بربادی کا ذمہ دار اماں کو ٹھہرانے لگیں۔ اماں کو زاہد ماموں سے بہت محبت تھی۔ دراصل اماں کی خالہ کافی عرصہ پڑوس میں رہیں۔ زاہد ماموں سب سے چھوٹے تھے بے حد لاڈلے۔ آٹھ سال کی عمر تک اماں اور بھائی بہن کی گود میں ہی لٹکے رہے بہانہ یہ کہ بچارا بچہ بیمار رہتا ہے۔ کمزور ہے بھائی بہن شادی شدہ ہو گئے۔
اماں ابا فوت ہو گئے۔ تو لا محالہ ماموں کو بڑا ہونا ہی پڑا۔ رینگ رینگ کر میٹرک پاس کیا۔ چھوٹی موٹی ملازمت بھی مل گئی۔ شادی ہو گئی جو راس نہ آئی۔ وہ خاتون اپنی ماں کی پریشانی اور بہنوں کے مسائل سے بے نیاز ماموں کو چھوڑ کر چلتی بنیں خلع لے لی اور بیوہ ماں کے بیٹوں کے در پر جا بیٹھیں۔ جہاں انہیں رات دن ملامت کی جاتی۔
آخر انہیں ایک بڑی عمر کا چلتا پرزہ آدمی مل گیا۔ پہلی دو بیویوں کا ڈسا ہوا۔ تیسری کی تلاش میں نئی نئی خلع شدہ مل گئیں۔ اور اس نے خوشامد چاپلوسی سے کام لے کر انہیں پرچا لیا۔ نکاح کر کے لے گیا اور پہلی دو بیویوں کا بدلہ تیسری سے لینے لگا۔ غرضیکہ بہت سنگ دل نکلا۔ میکے جانے گھر سے جانے بلکہ جھانکنے پر بھی پابندی لگا دی۔ ان کی اماں تین بیٹیوں کو کسی طور بیاہ کر فوت ہو گئیں۔ تو بقیہ چھوٹی بہنیں نوکریاں کر کے گزارا کرنے لگیں بڑی بہن کو مطلع کر دیا۔ چاہے جیسے حالات ہوں۔ ہمارے گھر کی طرف تو دیکھنا بھی مت۔ بے چاری کے نخرے رہے نہ کس بل۔ ظالم شوہر کے ظلم کا شکار اب ماموں یاد آتے ہیں۔ کسی کے ذریعے پیغام بھیجا۔ "کہ وہ اب اگر اس شخص سے جان بچا کر آ جائیں۔ تو اپنی پناہ میں لے لو گے۔"
ماموں بہت آزردگی سے داستان غم سنا رہے تھے۔ رافعہ شافعہ بہت دل جمعی سے سن رہی تھیں۔
"کتنا رگڑو گے ماتھا۔ دیکھتے نہیں۔ بچی کا ماتھا لال ہو گیا ہے۔"
اماں نے ان کی داستان میں بریک لگایا۔ رافعہ کے ماتھے پر جلن ہو تو رہی تھی مگر وہ ماموں کی داستان میں محو تھی۔
"سنا رہے ہوں گے اپنی سرگزشت۔ دیکھو ذرا۔ ماتھا چھیل کر رکھ دیا۔ اسی کم عقل نے اپنی قسمت بھی پھوڑی ہے۔"
شافعہ حیرت سے دیکھ رہی تھی۔ اماں نے ماموں کو ہٹا کر رافعہ کے ماتھے کو آنچل سے پونچھا۔ پھر پاؤڈر لے آئیں۔ پاؤڈر لگاتی جا رہی تھیں اور ماموں کو لفظوں کے تیروں سے زخمی کر رہی تھیں۔ شافی کے سر میں بھی ایک دن درد کا علاج ماموں نے اسی وار چینی سے کیا تھا۔ رگڑے مارے تھے کہ وہ چیخ اٹھی۔ اماں ترچھی نظروں سے دیکھ رہی تھیں اور ایک تو نگوڑا ماموں ہو کر خدمت کر رہا ہے۔ یہاں بھانجی صاحبہ کے نخرے ہی ختم نہیں ہوتے۔" کہہ کر منہ موڑ لیا۔
ارے اب ایک بار پھر اس کے دل نے دہائی دی۔ اماں کو کیا واقعی شافی سے محبت نہیں۔ پہلے نہ اب۔۔۔ اسے بخوشی اپنے سے دور بھیجا۔ وہ آئی تو شدید خفا۔ رشک سے رافعہ کو دیکھ رہی تھی۔
رافعہ ہنس کر بولی۔ "اوہو اماں۔ ماموں کے ہاتھ میں جادو ہے۔ درد اڑنچھو ہو گیا سچ۔"
اماں نے پھر اسے کن انکھیوں سے دیکھا۔ "اچھا شافی تو چیخیں مار رہی تھی۔"
آج اس کے دل میں پھر پرانا درد جاگا۔ جب اسے نحوست زدہ کہہ کر اماں اس سے بے نیاز رہتی تھیں۔ آج رافعہ سے ان کا التفات اسے دکھی کر رہا تھا۔ رافعہ تو سب کی لاڈلی تھی۔ اس نے بھی مقابلہ کیا بھی نہ تھا۔ وہ ہمیشہ زیر و رہی۔ صرف ابا ہی اس پر مہربان تھے۔

ماں کی نظر میں تو اولاد کا درجہ برابر ہونا چاہیے۔ لیکن یہ اس کی خوش فہمی تھی۔ اس کی نالائقیوں میں اضافہ ہو رہا تھا اور یہ والی حرکت۔ انگلینڈ سے واپسی کی۔ اس کی گستاخیوں پر مہر لگا چکی تھی۔ اپنی محرومی پر رونا آ رہا تھا۔ مگر وہ صبر برداشت کی عادی تھی۔

صبح دکھے دل کے ساتھ اماں کی فرمائش پر۔ رافعہ کی خاطر۔ اس نے بھرپور ناشتہ بنایا۔ حلوہ پوری چنے اور آلو کی ترکاری۔ بھانجے کو بہلانے کے بہانے سب کو ناشتہ کرتا چھوڑ کر باہر آ گئی۔ رافعہ نے آ کر کہا۔

"اسے مجھے دے دو۔ اس کے سونے کا ٹائم ہے۔ تم بھی ناشتہ کر لو۔"

رافعہ بچے کو بستر پر لٹا کر سلانے لگی مگر اس کا موڈ نہ تھا۔ کھلنڈرا۔ رافعہ کو تھکا دیا۔

اماں نے کہا۔ "کیوں سلا رہی ہو اسے ابھی سے۔"

"بہت سویرے کا جاگا ہوا ہے۔ ابھی نہ سویا تو۔ اس کا وقت بدل جائے گا۔ تنگ کر کے سوئے گا۔"

"اوئی۔ بچے کو نیند آتی ہے۔ خود ہی سو جاتا ہے۔ زبردستی کرنے سے ضدی ہو جاتا ہے بچہ۔"

"ابھی سے ٹائم کا پابند نہ ہوا تو کبھی نہ ہو گا۔ وقت کی قدر کیسے ہو گی پھر۔" رافعہ کا فلسفہ۔

"انسان اور جانور میں کچھ فرق ہونا چاہیے۔ نیند بھوک سب وقت پر۔ ورنہ جانور ہی جب چاہا سو گئے۔ جب چاہا جاگ اٹھے۔ اس طرح انسان کو کسی اور کام کا وقت ملے گا ہی نہیں۔"

"یہ تم پڑھی لکھی لڑکیاں۔ اپنی سہولت کے لیے بچے پر زبردستی کرتی ہو۔" اماں نے بچے کو اٹھا لیا اور باہر چلی گئیں۔

رافعہ فکر مند ہو گئی۔ "اب بے وقت سو کر مجھے تنگ کرے گا۔ تم سے بات کرنے کا وقت ہی نہیں ملا۔ اب تم مجھے بتاؤ۔ وہاں کیا ہوا کہ تم بغیر پروگرام کے آ گئیں۔"

وہ منتظر نظروں سے شانی کو دیکھنے لگی۔

"کچھ نہیں ہوا۔ میں گئی مرضی کے خلاف۔ مگر آئی اپنی خوشی سے ہوں۔ میں وہاں مرنے تو نہیں گئی تھی۔ آنا تو یہیں تھا۔ اس میں اتنے اچنبھے کی کیا بات ہے۔"

مصروفیت دکھانے کو وہ بستر درست کرنے لگی۔ پھر الماری کھول کر وہاں بھی کوئی کار روائی کرنے لگی۔ رافعہ بغور دیکھ رہی تھی۔

"وہ تو ٹھیک ہے۔ ماموں جان کس چاہت سے تمہیں لے گئے۔ پڑھایا شوق سے۔ بہو بنانا چاہا۔ اس کے بعد۔ تمہیں وہاں جاب بھی اتنی زبردست ملی۔"

"اس کے بعد میرا دل اچاٹ ہو گیا۔ ماموں جان نے پڑھایا۔ کیونکہ اس میں ان کا مفاد تھا۔ وہ چاہتے تھے۔ میں ان کے نکمے، ناکارہ، نکھٹو، سوسائٹی کے بگڑے ہوئے بدنام زمانہ بیٹے کو کما کر کھلاؤں۔ تاکہ ان کی عزت برقرار رہے۔ تو میں نے ان کا پروگرام نامنظور کر دیا۔ بس۔"

"ماموں جان کا اتنا پیار، مہربانی، محبت کچھ خیال نہیں آیا؟"

"محبت میں غرض شامل ہو جائے تو وہ روح سے خالی ہو جاتی ہے۔ بے روح محبت کا خیال لاحاصل ہے۔ ان کا پروگرام یہیں سے بن گیا تھا۔ مجھے وہاں جا کر علم ہوا۔ اگر مجھے یہیں خبر ہو جاتی... تو میں کیوں جاتی۔ ہاں ماموں جان کا احسان مانتی ہوں، انہوں نے زبردستی روکا نہیں مجھے۔ اگر پاسپورٹ نہ دیتے۔ لیکن خیر۔" وہ رک گئی۔

"وہاں کیسی عیش آرام کی شاندار زندگی گزار رہی تھیں۔ یہاں کیا ملا؟"

"ماں بہن۔ وطن اور سارے اپنے۔"

وہ کچن میں آ گئی۔ رافعہ کو مطمئن کرنا مشکل لگا۔ ماموں آ گئے۔

"میں مدد کرتا ہوں، تمہاری۔ صبح سے لگی ہوئی ہو۔ تھک گئی ہو گی۔" اسے ان پر پیار آ گیا۔ کتنے ہمدرد۔ مخلص انسان ہیں۔ قسمت سے مار کھا گئے۔ کسی نے ان کا اندرونی چہرہ پہچانا ہی نہیں۔ بیگم بھی ظاہری حلیے کو ٹھوکر مار گئیں۔ اب پچھتا رہی ہیں۔ آخر انسان عقل سے کیوں کام نہ لے۔ صبر کیوں نہ کر لے۔

وہ جب لندن سے آکر سب رشتے داروں سے ملاقاتیں کر رہی تھی۔ زاہد ماموں کے بڑے بھائی کے گھر ملنے گئی وہاں ان کو دیکھا تھا۔ ایک بے تنخواہ کا ملازم۔ بھابھی اور ان کے بچوں کا مزاج دیکھ کر بات کرنے والا۔ اور جب وہ اماں کو رافعہ کے گھر سے اپنے گھر لانے کی تگ و دو کر رہی تھی۔ اماں کے اعتراض پر۔

"دو عورتیں۔ بغیر کسی مرد کے۔ دنیا کا رنگ بہت خراب ہو گیا ہے۔ کیسے رہیں گے۔"

اس کو زاہد ماموں کا خیال آیا۔ اماں سے بہت سنجیدگی سے بات کی۔ وہاں ان کی حالت زار کا بتایا۔

"اماں ہم ان کی عزت تو کریں گے۔ آپ تو ہمیشہ ان سے محبت کا ذکر کرتی ہیں۔"

پھر ان کو نیم رضامند دیکھ کر ماموں سے بات کی۔

"دیکھیں ماموں۔ پہلے کی بات اور تھی۔ میں نہیں تھی ماموں صاحب کو اللہ نے بلا لیا۔ اب ۔۔۔ داماد کے گھر رہنا۔ کم از کم میں تو نہیں رہ سکتی اور اکیلی اپنے گھر میں بھی کیسے رہوں گی۔ آپ اگر مہربانی کر کے۔ اماں کو سمجھائیں کہ آپ ہمارے ساتھ رہ لیں گے۔"

ماموں کا چہرہ کھل گیا۔ پھر اماں کو انہوں نے سمجھایا اور اس طرح ۔۔۔ وہ اپنا بکس لے کر آ گئے۔ سادگی سے رہنے لگے۔ جیسے ہمیشہ سے رہتے رہے ہوں۔

اماں بھی رو رعایت کا تکلف کیے بغیر یوں ان سے الجھنے لگیں جیسے وہ کبھی ان سے الگ ہوئے نہ تھے۔ البتہ رات میں دونوں بہن بھائی پرانے قصے۔ گزرے ہوئے واقعات دہرایا کرتے۔ بہت ہی یگانگت کا سماں ہوتا۔ دن بھر کی لاگ لپیٹ۔ ڈانٹ ڈپٹ پس پشت۔

شافی گھر کا سودا اسٹور جا کر خود لے آتی۔ لندن میں اسے خوب تجربہ ہو گیا تھا۔ کبھی کبھی ہی ماموں اپنی خدمات پیش کرتے۔ اپنی ذہانت کا ثبوت دیتے۔ کہ کس طرح کس کس موقع پر انہوں نے ہر چیز بے حد سستی اور اعلا خریدی۔ اور کس طرح دکاندار کی بے ایمانی پکڑی۔ مگر افسوس۔ ان کی عقل مندی اور قابلیت کی اماں کو ذرا قدر نہ تھی نہ پروا۔ ان کی لائی ہوئی ہر چیز اماں کو مہنگی اور پھینک دینے والی لگتی۔

"یہ دیکھو یہ انار لائے ہیں۔ موئے داغی۔ اے بھئی۔ آنکھیں تو گھر پر چھوڑ جاتے ہیں۔ عقل سمیت۔ دکاندار کی ہمدردی۔ اس کا بھی تو فائدہ واجب ہے۔ جو گلا سڑا مال وہ کوڑے میں پھینکنا چاہتا ہے۔ ان کے حوالے کر دیتا ہے۔ یہ آ جاتے ہیں۔ شاداں و فرحاں۔ کہ جی دو فائدے ہوئے۔ ایک دکان دار کا۔ دوسرے چیونٹے چیونٹیوں کا۔ بچارے بھوکے رہتے تھے۔ پھل تو زاہد میاں کی مہربانی سے انہیں ملتے ہیں۔"

شافی نے ماموں کو دیکھا۔ شاید برا مانا ہو۔ مگر وہ نہایت انہماک سے اناروں کا معائنہ کر رہے تھے۔

"اب۔۔ یہ پھینکے جائیں گے تو چیونٹے چیونٹیوں کا ہی فائدہ ہو گا۔ انسان کے کھانے لائق تو ہیں نہیں۔"

شافی نے آرام سے انار چھیلے۔ کہیں کہیں سے داغی تھے۔ وہ خراب دانے پھینک دیے۔ (چیونٹیوں کے لیے نا) بقیہ دانوں پر نمک کالی مرچ چھڑک کر اماں کے سامنے رکھے۔ انہوں نے فوراً" ماموں کو شرکت کی دعوت دی۔

"آ جاؤ زاہد میاں! اب اپنی لائی ہوئی انار دانیاں بھی کھا لو خوبی بھری۔"

ماموں فوراً" حاضر۔ اب انار دانیاں (دانے چھوٹے لگے اماں کو) دونوں بہن بھائی کھا رہے ہیں تعریف کے ساتھ۔

شافی کہتی "اماں! ہر وقت نہ ماموں کے پیچھے پڑی رہا کریں۔ برا مان کر چلے گئے۔ تو ہم کیا کریں گے۔"

اماں ان دیکھی مکھی کان پر سے اڑاتیں۔ شافی ماموں کی دل دہی کرتی۔

"ایسے ہی عادتاً" اماں آپ پر اعتراض کرتی ہیں۔ دیکھ لیں۔ پھر کھاتی بھی شوق سے ہیں۔"

"ارے ہاں ہم کیا جانتے نہیں۔ سدا کی نخریلی ہیں۔ دولہا بھائی سے بھی اسی طرح لڑتی تھیں۔"

"ابا سے؟" وہ حیران ہو گئی۔

"ہاں ۔۔۔ تو اور کیا ہم جانتے ہیں۔ اسی لیے تو بچارے اتنی جلدی گزر گئے۔"

اماں نے سن لیا۔ وہیں سے آواز لگائی۔ "ہاں تم تو میرے ہم زاد ہو۔ یوں کہو کہ میں قیامت تک کی خبر لائی ہوں۔ جو تمہیں سناتی رہتی ہوں۔"

ماموں فوراً" لپکتے۔ اماں کے کندھے دبا رہے ہیں۔ تیل لا کر بالوں کی مالش کر رہے ہیں۔ خوشامد، آخر اماں کو ہنسا دیتے۔

"کتنے اچھے ہیں ماموں۔ ایسے قیمتی لوگوں کے نصیب میں محرومیاں کیوں ہوتی ہیں؟"



شافی کو ایک امریکن کمپنی میں بہت اچھی جاب مل گئی۔ مہینہ بھر سے کوشش میں لگی ہوئی تھی۔ شکرانے کے نفل اماں نے پڑھے۔ یہ خبر ماموں نے اسے پہنچائی۔ وہ حیران ہو گئی۔ اچھا اماں کسی معاملے میں اس پر مہربان بھی ہوتی ہیں؟ انہیں فکر تھی؟

ایک دن ایک صاحبہ اپنی بیٹی کے ہمراہ ان کے گھر آ گئیں۔ اماں نے عینک کے پیچھے سے انہیں پہچانا۔ جلدی سے کھڑی ہو کر بڑھیں۔ بے حد دلچسپ سین تھا۔ اماں نے لپک کر ان کے گلے لگنا چاہا۔

"اے میری بچپن کی گیاں۔" (سہیلی یہ شافی نے نتیجہ اخذ کیا) ایک کندھے پر گردن رکھی تھی کہ آنے والی کے منہ سے نکلا۔

"ناہیں۔ پہچانی نہیں۔۔۔؟"

اماں نے گردن اٹھا کر ان کا چہرہ دیکھا پھر دوسرے کندھے پر گردن ڈالی اور کہا۔

"کیوں نہ پہچانوں گی عالیہ ہو۔"

"ناہیں۔" انہوں نے گردن بھی انکار میں ہلائی۔ "میں زینب ہوں۔"

"اے ہے۔ پھٹکی پڑے میری عقل پہ۔ ادھر ذہن گیا ہی نہیں۔ بھولنے لگی ہوں۔" پھر جو بیٹھ کر باتیں ہوئیں تو نہ جانے کب کب کے قصے یاد آتے گئے۔

"اچھا یہ تو بتاؤ خیریت سے رہیں۔ انڈیا سے کب آئیں۔"

"بس بہنا کیا بتاؤں۔ خیریت ہوتی تو میں بھلا یہاں کہاں ہوتی۔" پھر انہوں نے بہت آزردگی سے بتایا۔

"چار سال پہلے آئی تھیں۔ یہاں ان کی بڑی بہن تھیں۔ انہوں نے اپنے بیٹے سے ان کی بیٹی کا رشتہ مانگا۔ یہ آئیں اور بیٹی کی شادی کر کے واپس چلی گئیں۔ ادھر یہ ہوا کہ بہن بھی گزر گئیں۔ اور داماد نکھٹو تھا۔ کام چور۔ کاہل 'مدحت میری بیٹی نے اسکول میں نوکری کی۔ کسی طرح گزارا ہوتا رہا۔ مگر وہ لالچی تھا۔ اسے کوئی امیر لڑکی مل گئی۔ مدحت کو چھوڑ کر بھاگ گیا۔ طلاق بھیج دی 'کرائے کا گھر تھا' زیور جو کچھ تھا۔ بیچ کر کئی ماہ کا کرایہ ادا کیا۔ سامان کچھ بکا کچھ بانٹ دیا۔ ایک استانی اسے اپنے ساتھ لے گئی۔ مجھے خبر بھی اسی نے دی۔ میں اب آئی ہوں۔ تو کسی نے بتایا کہ اس گھر میں ماں بیٹی رہتی ہیں۔ اوپر کمرے خالی ہیں۔ میں نے سوچا قسمت آزمالوں۔ یہ توقع نہ تھی کہ تم سے ملاقات ہو جائے گی۔ اب نہ تو میں یہاں زیادہ رک سکتی ہوں۔ نہ یہ انڈیا جا سکتی ہے۔ کوئی مناسب رشتہ مل جائے تو اس کا گھر بسا دوں۔ فی الحال تو سر چھپانے کا ٹھکانا چاہیے بہن۔ بڑی امید لے کر آئی ہوں۔"

وہ دیر تک رہیں۔ رات کا کھانا کھا کر ہی گئیں۔ مدحت بہت سنجیدہ اور معصوم سی لگی۔ عمر میں رافعہ سے بڑی تھی۔ شاید اس کی بڑھتی عمر کے پیش نظر بے چاری نے بھانجے سے شادی کر دی تھی۔

"میں نے ان سے کہہ دیا ہے۔ اوپر دو کمرے ہیں۔ آجاؤ۔ مگر ملاقاتی کوئی نہیں آئے۔ آج کل زمانہ خراب ہے۔ صبح آجائیں گی۔ اصل میں انڈیا میں وہ بعد میں گئیں۔ یہیں ہمارے پڑوس میں رہتی تھیں۔ ان کا سسرال دلی میں تھا۔ بعد میں میاں کے ساتھ چلی گئیں۔ شافی کو مدحت اچھی لگی۔ اور پھر وہی سوال ذہن میں چکر لگانے لگا۔ "اچھے لوگوں کے نصیب کیوں برے ہوتے ہیں؟"



اگلے دن دونوں ماں بیٹی آگئیں۔ سامان مختصر ہی

تھا۔ اوپر پلنگ، بستر، پردے وغیرہ تھے ہی۔ میز کرسیاں بھی تھیں۔ بہت ممنون ہوئیں۔ اماں نے کرایہ لینے سے انکار کر دیا۔ اور کہا۔

"جیسی میری بیٹی۔ ویسی تمہاری۔ جو دال دلیہ گھر میں ہم کھائیں گے۔ اسے بھی کھلا دیں گے۔" وہ رونے لگیں لپٹ گئیں۔

اب شانی اور مدحت صبح ساتھ ہی گھر سے نکلتی تھیں۔ مدحت اسکول سے سہ پہر کو آتی تھی۔ شانی کو دیر ہو جاتی۔ کئی دن کے ساتھ سے پتا چلا کہ مدحت تو بہت ہی نیک اور کار گزار قسم کی خاتون ہے۔ گھر کے کام میں ماہر۔ اسکول سے آکر کتنے کام کر لیتی تھی۔ پھر شانی نے رافعہ سے مشورہ کیا۔ اور اماں کو بھی راضی کر لیا۔

"اے مگر۔ یہ تو نکھٹو ہیں۔ کیا اس بے چاری کی قسمت میں نکھٹو مرد ہی لکھا ہے۔"

"میرے آفس میں ایک کلرک کی ضرورت ہے۔" اور اگلے دو دن ماموں کو آفس میں کام دلانے کی کوشش ہوئی۔ کامیابی مل گئی۔ تو زینب بی بی سے مدحت کا ہاتھ مانگا۔ ماموں شرما رہے تھے مگر راضی برضا۔

زینب کی تو دلی مراد بر آئی۔ اماں کی مہربانی کی مشکور تھیں۔ چٹ منگنی کی ضرورت نہ پڑی۔ پٹ نکاح ہو گیا۔ ماموں کے بھائی بھابھی شریک ہوئے اور ماموں کو اوپر مدحت کے کمرے میں رخصت کر دیا گیا۔

زینب اماں کی ساتھی بن گئیں۔ ان کو انڈیا جانا تھا۔ اماں کی بہت خوشامد کر رہی تھیں کہ "مدحت کا خیال رکھیں۔ بہت دکھ اٹھائے ہیں اس نے بصبر کے ساتھ وقت گزارا۔ نہ کسی سے شکوہ نہ شکایت۔ خدمت کرے گی آپ کی۔ زاہد کی کنیز بن کر رہے گی۔"

اماں کو ایسی باتیں پسند نہ تھیں۔

"اے بہن۔ کنیزوں کا دور اب نہیں رہا۔ ہم تو سر آنکھوں پر رکھیں گے۔ عزت اور محبت دیں گے۔ فکر نہ کرو۔" بے چاری روتی ہوئی رخصت ہو گئیں۔

مدحت واقعی بہت کار گزار اور خدمت گزار تھی۔ گھر کے کاموں میں لگی رہتی۔ پھر شانی نے ایک عورت کا انتظام کر دیا۔ جو صبح سے مدحت کے اسکول سے آنے تک گھر میں رہتی۔ کھانا پکا کر کچن کا سارا کام کرتی۔ اماں کی تنہائی کا مداوا ہو گیا۔

اماں مدحت سے بہت خوش تھیں۔ ماموں پر بھی مہربان ہو گئیں۔ (کیسی مہربان؟) ماموں اور اماں کچن میں محو گفتگو تھے۔ آوازیں ماشاء اللہ۔ مدحت لاؤنج میں صفائی کر رہی تھی۔

"اوہو.... اپا یہ آم تو خراب ہے۔ کیڑے ہیں اس میں تو۔" ماموں کی آواز۔

"تو تمہیں کاٹ لیں گے کھالو۔ پھلوں کے کیڑے کچھ نہیں کہتے۔" اماں کی آواز۔

"ارے اپا۔ ایک کیڑا باہر آگیا۔ گردن اونچی کیے مجھے گھور رہا ہے کہ بندے ہٹ راستہ دے۔"

"اچھا دے دو راستہ پھینک دو۔"

"آم کو؟"

"نہیں کیڑے کو.... اب کیڑا نکال کر کھالو کیا اتنے مہنگے آم پھینکے جائیں گے؟"

شانی نے گھبرا کر مدحت کو دیکھا۔ جو دوپٹہ منہ میں ٹھونسے ہنسی روک رہی تھی۔

"اماں! کیوں بیمار ڈالیں گی ماموں کو۔" وہ اپنی جگہ سے چیخی۔ "ماموں! پھینک دیں۔ گلے سڑے پھل کھانے سے ہیضہ ہو جاتا ہے۔"

"خود لاتے ہیں۔ میں ہوتی تو دیکھ کر لاتی۔ اسی لیے کہتی ہوں کبھی عقل استعمال کر لیا کرو۔ کبھی آنکھیں مگر۔"

شکر ہے ڈانٹ ڈپٹ کا سلسلہ ختم ہو گیا تھا۔

ایک دن شانی آفس سے آئی۔ تو دیکھا اماں کھڑی ہو کر صفائی کروا رہی ہیں۔ کام والی سکینہ کو روکا ہوا تھا۔ وہ اور مدحت صفائی میں جتی ہوئی تھیں۔ اماں ہدایت دے رہی تھیں۔

"چلو اب ختم کرو۔ تھک گئی ہوگی۔ بیٹھو آرام کر لو۔"

سکینہ وہیں فرش پر مدحت صوفے پر اماں کے حکم

کے مطابق بیٹھ گئیں۔

"اچھا اب چائے کون بنائے گا۔ میرا بھیا زاہد۔ جا بھیا۔ تھکی ہوئی ہیں۔ دونوں اور مجھے طلب ہو رہی ہے۔ چائے بنا لاؤ۔" اماں کا حکم۔

"ماموں بڑبڑ ہوئے۔" اتنی عورتوں کی موجودگی میں میں چائے بناؤں؟"

"گھس نہیں جاؤ گے جاؤ پھیلاوا نہ پھیلے۔ مجھے۔" ماموں چپکے سے کچن میں گئے۔ شافی آفس سے تھکی ہوئی آئی تھی۔ دفتر کا کام ختم ہی نہیں ہوا تھا۔ چپ چاپ ماموں کی بنائی چائے پینے لگی۔ مدحت نے بعد میں بتایا۔ اماں کی کوئی پرانی سہیلی آنے والی ہیں۔ "اُفوہ' سہیلیاں"

دوسرے دن وہ ذرا جلدی گھر آگئی۔ آفس کا کام گھر لے آئی تھی کمرہ بند کر کے رجسٹر کھول لیے۔ اماں کو اس کا گھر لا کر کام کرنا پسند نہ تھا۔ اس لیے کمرہ بند کیے بیٹھی تھی۔ لیکن پین کی ضرورت پڑی تو اماں یاد آئیں۔ ان کے پاس ضرورت کی ہر چیز کا اسٹاک رہتا تھا۔ ڈرائنگ روم سے اماں کی آواز آرہی تھی۔ وہ اندر گھستی چلی گئی۔

"اماں! آپ کے پاس کوئی پین ہوگا نیا۔" اندر تو... ایک مہمان بیٹھا چائے سے لطف اندوز ہو رہا تھا۔ شافی کی آواز پر اس نے سر اٹھا کر دیکھا تھا۔

اور... جہاں شافی اپنی جگہ منجمد ہو گئی... وہ بھی تیزی سے کھڑا ہوا۔ اماں نے مڑ کر شافی کو دیکھا۔

"ارے شافی' آؤ۔ دیکھو کون آیا ہے۔ شیر دل خان یہ میری بیٹی ہے۔"

اماں بہت خوش دلی سے تعارف کرا رہی تھیں۔ وہ خواب میں چل کر آگے آرہی تھی۔ بلا ارادہ۔

"تم کہاں پہچانو گی بھلا۔ ارے کبریٰ کا بیٹا ہے۔ میں نے بتایا تھا نا۔ پشاور چلی گئی تھی کبریٰ۔ میں اس کے بیٹے کے عقیقہ میں گئی تھی پشاور۔ یہ وہی ہے۔ کتنا بڑا ہو گیا ہے۔ میری تو شادی بھی نہیں ہوئی تھی۔ ابا لے کر گئے تھے۔ میں نے ضد ہی اس قدر کی کہ... اچھا دیتی ہوں پین تم بیٹھو۔"

اماں خوش تھیں بہت... ہوا ہے چلی... دل جالی پلیٹ شاید وہ... پر جا گئی۔

"آپ... آپ یہاں۔"

"ہاں۔ مجھے علم نہ تھا... وہ تو امی نے بتایا۔ میں فون کر کے گھر کا ایڈریس لیا۔ مجھ سے کہا کہ ملو تو۔ اس لیے آیا تھا۔ جانتا نہ تھا۔ یہاں میری تلاش ختم ہو جائے گی۔" وہ بھی خواب کی سی کیفیت سے... جلدی جلدی بول رہا تھا۔

"تم... یہ شیر دل خان... کون ہے؟"

"میں ہوں' ہمارے دو نام ہیں۔ ننھیالی... ددھیالی۔ نانا نے شفیع احمد رکھا تھا۔ دادا نے شیر دل خان۔ میرے بھائی بہن کے بھی دو دو نام ہیں۔ میں نے وہاں تمہیں بہت تلاش کیا۔ بہت انتظار کیا۔ میں سمجھتا تھا تم مجھے ضرور اپنے پروگرام سے باخبر کرو گی۔"

وہ سکتے کے عالم میں بیٹھی تھی۔ اماں بولتی ہوئی آئیں۔ "کبریٰ سے کہنا۔ جب لاہور آہی گئی ہو۔ تو بلا تکلف جب چاہے آجایا کرو۔ گھر دیکھ لیا ہے تم نے۔"

وہ انہیں باتیں کرتا چھوڑ کر باہر آئی اور کمرے میں بند ہو گئی۔ دل عجیب سی کیفیت میں دھڑک رہا تھا۔ گھبراہٹ ہونے لگی۔ کام میں دل نہ لگا۔ لیٹ گئی۔

کیوں؟ آخر کیوں؟ یہ اب یہاں کیوں آگیا۔ بغیر کوشش۔ کیسے دامن چھڑاؤں اس سے۔ کسی کو خبر نہ ہو جائے۔ کھانے کے لیے رات کو باہر نکلی۔

مدحت نے بغور دیکھا۔ "کیا بات ہے۔ طبیعت کیسی ہے۔ چہرہ کیسا پھیکا پھیکا سا ہو رہا ہے۔"

"تھوڑے دفتر کا کام جو اٹھا لائی ہے۔ تھکن ہو گئی ہو گی۔" اماں نے کہا۔

☼ ☼ ☼

رات سنسان تھی۔ لیکن دماغ میں شور مچا تھا۔ کسی کو ابھی تک رازدار نہ بنایا تھا۔ اب... شاید کچھ راز نہ رہے۔ پھر... کیا ہو گا۔ کس کس سے معافی مانگے گی۔ کس کس کو صفائی دے گی۔ وہ سکھ چین کے چند سال۔ کس آسانی سے گزر گئے۔ پانچ سال بھی نہ وہ

پاکستان آئی نہ اماں آئیں۔ وہ اماں کے لیے تڑپ رہی تھی۔ مگر ماموں جان کے ایک دوست کی معرفت اسے بہت اچھی جاب مل گئی۔

مامی ماموں جان تو اس کو نظر سے اوجھل ہونے کا موقع دینے کو تیار نہ تھے۔ اولاد کی محبت کے ترسے ہوئے لوگ۔

پاکستان جانے کا نام لیتی تو مامی کی آنکھیں بھیگ جاتیں۔ ماموں جان اداس ہو جاتے۔ جاب ملنے سے اس کو کچھ تقویت ہوئی۔ جب اس نے پہلی تنخواہ مامی کے ہاتھ پر رکھی۔ وہ جذباتی ہو گئیں۔ ماموں جان نے خوشی کا اظہار کیا۔ بنک میں اس کا اکاؤنٹ کھلوا دیا۔ پھر جب وہ ان دونوں کے لیے گفٹ لائی۔ مامی باقاعدہ رونے لگیں۔

ماموں جان نے کہا۔

"یہ ہوتی ہے اچھی تربیت کی نشانی۔ ہم نے اپنے بیٹے کی ایسی تربیت کی ہوتی تو کیوں ترستے اس کے التفات کے لیے۔"

اس کے دوران قیام دوبار فہد آیا اور مامی کو بیمار کر کے چلا گیا۔ سارا نے ہی ایک دن راز کھولا۔ فہد مامی سے رقم اینٹھنے آتا ہے۔ ماموں جان اس کے ڈراوے میں آتے نہ تھے۔ مامی کو بلیک میل کیا کرتا۔ کبھی نہیں آؤں گا۔ خودکشی کر لوں گا۔ کبھی شکل نہیں دکھاؤں گا۔ وغیرہ

اس کے مزاج میں خود سری کے علاوہ عیاشی کا جنون بھی کار فرما تھا۔ اور بے حسی' خود غرضی خود بخود اوصاف بن گئے۔ واہ کیا اولاد ہے۔ اور کیوں لوگ لڑکے کے لیے تڑپا کرتے ہیں۔

وہ خود بھی کبھی تصور نہیں کر سکتی تھی کہ اس کی زندگی میں تلخ تجربات سے واسطہ پڑے گا۔ ناقابل برداشت اذیت اور انہونیوں سے سابقہ پڑ سکتا ہے۔ شروع میں چند واقعات اس کی فطرت اور مرضی کے خلاف ہوئے تو سوچ لیا کہ اپنے گھر اور وطن سے دوری کی تکلیف وہ واقعات کا باعث ہو سکتی ہے۔ زندگی میں بہت سے تلخ واقعات ہوتے ہیں۔ اسے اندازہ تھا۔ یہ زندگی گوناگوں مصروفیات کی حامل ہے۔ زندگی کے ہزار پرت ہیں۔ وقت با اختیار ہے۔ جس پرت کو کھولنا چاہے۔ تلخ' شیریں' اذیت ناک' یا پر مسرت یہ اس قضائے قدرت کے اشاروں پر منحصر ہے۔ جس سے انسانی طاقت ہمیشہ شکست سے دوچار ہوتی ہے۔ بے بس اور بے اختیار۔ وہ اتنی باہمت تو تھی کہ تکلیف دہ حالات کو برداشت کر لے۔ لیکن۔۔۔

ایک ایسی رات بھی اس کی زندگی میں آئے گی' جو اسے موت کی دعا پر مجبور کر دے۔ شانی کی زندگی کی اندوہناک۔ شب سیاہ۔ کسی آہٹ سے اس کی آنکھ کھلی تھی۔ وہ یک لخت ہوشیار ہو گئی۔ کوئی تھا۔ کون... نائٹ بلب کی مدھم روشنی میں اس کو صاف نظر آیا۔ فہد' ہاں وہی' اب وہ اس کا کمبل کھینچ رہا تھا۔ خطرہ... وہ پھرتی سے اٹھ بیٹھی۔ اور بزور کمبل کی پناہ حاصل کی۔

"کیا ہے؟ کیا ہے؟" چیخی تھی۔

"اٹھو صبح ہونے والی ہے۔ میں یہاں سے جا رہا ہوں اور تمہیں میرے ساتھ چلنا ہے۔"

وہ یقیناً" نشے میں تھا۔ ورنہ آج سے پہلے اس نے کبھی ایسی حرکت کی نہ تھی۔

"کیا... ؟ کہاں ؟ نہیں مجھے کہیں نہیں جانا۔ نیند' نیند آرہی ہے۔"

"نہیں کیسے... ایک ہفتے کے لیے جا رہے ہیں۔ سیر تفریح کریں گے۔ تمہیں لینے آیا ہوں میں۔"

"لیکن مجھے آفس سے چھٹی لینی پڑے گی۔ میں نہیں۔"

"گولی مارو آفس کو' میں تمہیں بہت سیر کراؤں گا۔ ہم نے ایک اسٹیمر لے لیا ہے۔ بہت مزا آئے گا۔ میں کبھی کسی پاکستانی لڑکی کے ساتھ نہیں گیا۔ اب تم جو ہو۔"

وہ بزور اس کا کمبل کھینچ چکا تھا۔ اور اس کا ہاتھ پکڑ لیا تھا سختی سے۔ شانی چیخنے لگی۔ اور چیختی ہی گئی۔ ماموں' مامی اندر آگئے۔ مامی نے فہد سے اس کا ہاتھ چھڑایا۔

"کیا بدتمیزی ہے فہد۔ بچی کو کیوں ڈرا رہے ہو۔"
"میں اسے اپنے ساتھ آؤٹنگ کے لیے لے جاؤں گا۔ منگیتر ہے میری۔ ظلم نہیں کر رہا۔"
"ہاں مگر۔۔۔ تم اسے بتاؤ۔۔۔ اچھا ہٹو۔ اگر وہ نہیں جانا چاہتی۔ تو تم زبردستی نہیں کر سکتے۔"
مامی اسے ہٹا رہی تھیں۔ ضدی 'ہٹیلا۔ گستاخ اولاد۔ ماں کو دھکا دے کر پھر شانی کو پکڑ لیا۔
ماموں جان نے شانی کی خوف زدہ شکل دیکھی۔ وہ مسلسل نو نو نہیں نہیں کہہ رہی تھی۔
"اچھا صبح ہونے دو۔" ماموں جان نے اسے سمجھایا۔ "کسی کو نیند سے زبردستی اٹھانا اچھا نہیں۔ آرام کرنے دو اسے۔ صبح بات کرنا۔"
ان کی نرمی نے اسے حوصلہ دیا۔
"صبح نہیں ابھی جانا ہے۔ رات ہوٹل میں رہیں گے۔ صبح تو ہم اسٹیمر پر ہوں گے' میں اکیلا نہیں ہوں۔ میرے دوست بھی ہیں۔ سب کے ساتھ ان کی گرل فرینڈ ہیں۔ میں اکیلا کیوں جاؤں۔ ڈیڈ آپ ہٹ جائیں۔" وہ جن تھا۔ جس پر کوئی منتر اثر کرتا تھا نہ وظیفہ۔
"اگر یہ میرے ساتھ نہ گئی۔ تو میں پھر کبھی شکل نہیں دکھاؤں گا۔" وہی بلیک میلنگ' ماموں جان نے کہا۔
"نہ دکھانا' ابھی نکلو یہاں سے شانی کہیں نہیں جائے گی۔"
انہوں نے اس کو ہٹایا۔ مامی فوراً" آگے آئیں۔
"کیا کر رہے ہیں آپ۔" وہی ماماکی کمزوری۔ "اگر وہ اپنی منگیتر کو اپنے دوستوں سے ملوانا چاہتا ہے۔ تو کیا حرج ہے۔ آج نہیں تو شادی کے بعد ملوائے گا۔ جو ہونا ہی ہے۔ اسے ہونے دیں۔ کوئی خوشی تو میرے بیٹے کی پوری ہو۔ اٹھو شانی۔ کوئی بات نہیں کل آجانا پھر۔" وہ اب شانی کو اٹھا رہی تھیں۔
"نہیں' نہیں مامی! میں نہیں جانا چاہتی۔ پلیز یہ کوئی اچھی بات نہیں ہے۔" وہ مامی سے بحث نہیں کرنا چاہتی تھی۔ مگر ہائے۔ ماں کی ترسی ہوئی مامتا۔
"کہہ رہا ہوں۔ میں اکیلا نہیں دوست ہیں ساتھ۔ ان کے ساتھ لڑکیاں ہیں۔"
"مگر میں۔۔۔ تمہاری گرل فرینڈ نہیں کزن ہوں۔" ہمت پیدا کر کے احساس دلانا چاہا۔
"منگیتر بھی تو ہو۔" خباثت سے ہنسا۔ "ماما! اس کے چار جوڑے کپڑے بیگ میں رکھیں۔ ایک ہفتہ لگ جائے گا۔"
شانی کی جان نکلنے کو تھی اس نے ماموں کی طرف ملتجی نظروں سے دیکھا۔ وہ آگے آئے۔ فہد کو تھپڑ رسید کیا۔ دانت پیس کر کہا۔
"بے غیرت۔ منحوس۔ یہ منگیتر ہے۔ تمہاری عزت۔ گرل فرینڈ نہیں ہے۔ دفع ہو یہاں سے۔ اگر زیادہ بے ہودگی کی تو پولیس بلالوں گا۔"
"بلالیں پولیس۔ یہ ارمان بھی پورا کرلیں۔ بھیج دیں جیل' اکلوتے بیٹے کو اور پاکستانی باپ سے کیا امید کی جاسکتی ہے۔ ہمیشہ آپ کی وجہ سے ذلت اٹھائی میں نے۔"
وہ شانی کو بیڈ سے کھینچ چکا تھا۔ ماموں جان کی طاقت سلب ہو چکی تھی۔ مامی بیگ میں کپڑے بھر کر لے آئی تھیں۔ اب وہ اسے کوٹ پہنا رہی تھیں۔ شال لپیٹ رہی تھیں۔ گرم ٹوپی بھی پہنا دی۔ گھبرائی ہوئی تھیں۔
"چھوڑیں فرسودہ روایات کو یہ نیا زمانہ ہے۔ اور ہمیں اپنے بیٹے کی خوشی دیکھنی ہے صرف۔ خاندان کون سا یہاں موجود ہے۔ جیسے ہی یہ آئیں گے۔ شادی بھی کردیں گے۔"
خون رگوں میں جم گیا تھا۔ شانی بے جان ہو رہی تھی۔ مامی اسے تیار کر چکی تھیں۔ موزے۔ جوتے بھی پہنا کر۔ ایک طرف ماموں جان احتجاجاً" مامی سے کچھ کہہ رہے تھے' دوسری طرف مامی اسے فہد کی طرف دھکیل رہی تھیں۔ چیختی چلاتی روتی ہوئی شانی ماموں کو پکار رہی تھی۔
فہد' طاقتور دیو۔ اسے گھسیٹتا ہوا دروازے کی طرف لے گیا۔ ماموں جان لاؤنج میں کرسی پر بیٹھ گئے

بے بسی۔۔۔ دروازہ کھلتے ہی سرد ہوا چہرے سے ٹکرائی۔ وہ پھر چیخی۔

"اب تم نے آواز نکالی۔ جان نکال لوں گا۔ باہر آکر شور کیا تو اپنا انجام دیکھنا۔"

بیگ اس نے مائی سے لے کر کندھے پر لٹکا لیا تھا اور شافی کا بازو پکڑ کر لفٹ تک کھینچ لایا۔ شافی برف کا تودہ بن گئی۔ سڑک پر ٹیکسی موجود تھی۔ فہد نے پچھلا دروازہ کھول کر اسے اندر دھکیلا اور خود بھی دھنس گیا۔

"خبردار جیسا کہوں۔ کرتی جانا۔" غرا کر بولا۔ اسے انجام کا خوف نہ تھا۔ ایسی لاچاری بے بسی کم ہمتی ٹیکسی چل پڑی تھی۔ اب آخر پھر حوصلہ جمع کیا۔

"پلیز' فہد بھائی مجھے گھر جانے دو۔ میں صبح آپ کے دوستوں سے مل لوں گی۔ پلیز کل۔"

"ہرگز نہیں میرے دوست مذاق اڑاتے ہیں۔ اب تو تم میری گرل فرینڈ ہو۔ چپ چاپ بیٹھی رہو۔ ہوٹل میں کمرہ لے لیا ہے۔ قریب ہے یہاں سے۔" وہ پھر غرایا۔

ٹیکسی ڈرائیور نے مفلر کے اندر سے آواز نکالی۔

"صاحب کوئی مسئلہ ہے؟"

شافی کو موقع مل گیا۔ "بھائی ٹیکسی والے۔ دیکھو یہ زبردستی مجھے لے جا رہا ہے۔ میری مدد کرو۔ پلیز اللہ کے واسطے۔۔۔"

فہد اس کا منہ بند کرنے کی کوشش کر رہا تھا۔ مگر وہ جملہ پورا کر چکی تھی۔ ڈرائیور کو اللہ سن کر بھی احساس ہو گیا۔ ٹیکسی رک گئی۔

"دیکھو صاحب' میں غریب بندہ ہوں۔ مزدور ہوں۔ مگر میری بیٹی نے اللہ کا واسطہ دیا ہے۔ اتنا کر سکتا ہوں کہ پلیز آپ دوسری ٹیکسی لے لیں۔"

فہد اسے منہ مانگا انعام دینے کی بات کر رہا تھا۔ ڈرائیور لجاجت سے بولا۔

"آپ یہیں اتر جائیں صاحب' میں کسی چکر میں پڑنا نہیں چاہتا۔ آپ غلط کام کر رہے ہیں۔"

فہد مغلظات بکتا ہوا نیچے اترا۔ شافی کو کھینچا باہر

شدید ٹھنڈ تھی۔ کوئی ٹیکسی نظر نہ آئی۔ سڑک پر سناٹا تھا۔ رات کے اس پہر ویرانی چھائی ہوئی تھی۔ وہ اسے کھینچتا ہوا لے جا رہا تھا۔ وہ التجا کر رہی تھی۔ اس شخص پر شیطان سوار تھا۔ اللہ اللہ کے سوا اب کون مددگار تھا۔ ٹھٹھری ہوئی آواز میں وہ پوری طاقت سے اللہ کو پکارنے لگی۔

"اللہ۔۔۔ اللہ کوئی فرشتہ بھیج دے۔" اب فٹ پاتھ پر وہ گر گئی تھی۔ فہد اس کا بازو کھینچتا جا رہا تھا۔ دن میں یہاں رونق ہوتی ہو گی۔ مگر۔۔۔ دکانیں بند تھیں۔ دھند میں لائٹیں بھی مدھم تھیں' کہیں کوئی بندہ نہ بشر اور پھر کلینک کا دروازہ کھلا۔ دو آدمی اندر سے باہر آئے۔ وہ چلائی۔

"اللہ جی۔۔۔ کوئی مدد کرو۔۔۔ پلیز بھائی۔"

دونوں نے سامنے کا منظر دیکھا۔ قریب آ گئے۔

"کیا بات ہے مسٹر' کلینک جانا ہے؟ مدد چاہیے۔۔"

شافی نے چیخ کر کہا۔ "میں اس کے ساتھ نہیں جانا چاہتی۔ زبردستی لے جا رہا ہے۔ بھائی میری مدد کرو۔" دونوں ٹھٹکے۔ فہد کے سامنے کھڑے ہو گئے۔

"دیکھو تم اس معاملے میں دخل نہ دو۔ چلو۔۔۔ یہ میری بیوی ہے۔ ناراض ہے بس۔"

"نہیں۔ میں اس کی کزن ہوں بھائی۔ زبردستی مجھے۔۔"

فہد نے اس کے منہ پر ہاتھ رکھ دیا۔ کمبخت کی ہتھیلی اتنی بڑی تھی شافی کا پورا منہ چھپ گیا۔ سگریٹ کی بو سے اٹی ہوئی سڑی ہوئی ہتھیلی اور جو وہ کر سکتی تھی۔ وہ اس نے کیا۔ زور لگا کر ہتھیلی پر دانت گاڑ دیے۔ پھرتی سے فہد نے ہاتھ ہٹایا اور زناٹے کا تھپڑ دے مارا۔ وہ گر گئی۔ آنے والوں میں سے ایک نے فہد کا کالر پکڑ لیا۔

"شرم نہیں آتی۔ عورت پر ہاتھ اٹھاتے ہوئے بے غیرت۔ اپنی کزن کی عزت کا بھی خیال نہیں۔"

فہد نے جھٹکا مار کر گلا آزاد کیا اور گالیاں بکنے لگا۔ اس دیو کے سامنے بھی صرف ہمت والا نہیں کوئی

سے پہلے دو الگ الگ ماحول کے پروردہ ہوتے ہیں۔ ان کی عادات، خصوصیات، رہن سہن کے طور اطوار ایک دوسرے سے یکسر مختلف ہوتے ہیں۔ اس لیے کسی بھی حوالے سے کوئی بھی اختلاف پیدا ہو سکتا ہے۔

تم اگر اپنا محاسبہ خود کرنے بیٹھو گی تو ضرور یہ بات سوچنے میں حق بجانب ہو سکتی ہو کہ ثاقب کو تم سے کوئی شکایت نہیں لیکن اگر ثاقب کی نظر سے تمہاری شخصیت کا جائزہ لیں تو ہو سکتا ہے تمہارے اندر بہت سی خامیاں ہوں۔ اب یہ تو دیکھنے کے نظریے پر منحصر ہے۔ تم ثاقب بھائی کو اکھڑ، بد مزاج، لاپروا، کنجوس اور جانے کیا کیا سمجھتی ہو لیکن ثاقب بھائی کا ہرگز اپنے متعلق یہ خیال نہیں ہو گا۔ اپنی سخت مزاجی کو وہ لیے دیے اور ریزرو رہنے سے تعبیر کرتے ہوں گے اور کنجوسی کو کفایت شعاری سے۔۔۔ صرف وہی کیا، ہر کسی کے پاس اپنی خامیوں کے حوالے سے کوئی نہ کوئی معقول جواز ضرور ہوتا ہے۔۔۔ اس لیے اپنا محاسبہ اپنی نظر سے نہیں بلکہ اگلے کے نقطہ نظر سے کرنا چاہیے۔ میں تمہیں ایک مثال دیتی ہوں۔ جیسے میں جانتی ہوں کہ تم بہت مہمان نواز اور دوست دار ہو۔ اب بظاہر تو یہ ایک خوبی ہے لیکن اگر تمہارے گھر روز کے حساب سے مہمانوں کی آمد و رفت ہونے لگے اور تم لوگوں کا بجٹ ان خاطر داریوں کی نذر ہونے لگے تو کیا ثاقب بھائی اسے تمہاری خوبی گردانیں گے۔۔۔؟ ہو سکتا ہے وہ اپنے خیر خواہوں میں ان الفاظ میں تمہارا ذکر کریں کہ میری بیوی کی شاہ خرچیوں نے میرا دیوالیہ نکال دیا ہے۔ یہ صرف ایک مثال ہے ایسے بے شمار عادات و خصائل ہوتے ہیں جنہیں دیکھنے کا نظریہ ہر ایک شخص کا الگ ہوتا ہے۔"

"یعنی تمہارے خیال میں میرا ثاقب کا گلہ کرنا غلط ہے۔" وہ قدرے دھیمے لہجے میں گویا ہوئی۔

"ہاں۔۔۔ لیکن صرف اس حد تک کہ ہر چھوٹی بڑی بات میکے والوں کو بتانے مت بیٹھ جایا کرو۔ میں یہ نہیں کہتی کہ تم ہی سراسر قصور وار ہو کیونکہ کچھ کیسز واقعی عام ازدواجی معاملات سے ہٹ کر بھی ہوتے ہیں۔ اگر ایسا نہ ہوتا تو آئے دن میاں بیوی میں طلاقیں کیوں ہوتیں۔۔۔ ہو بھی سکتا ہے کہ تمہارے گلے شکوے جائز ہوں۔ بعض شوہر واقعی بیویوں کے لیے بہت پریشانی اور اذیت کا باعث ہوتے ہیں۔ اسی طرح بہت ساری بیویاں ایسی ہوتی ہیں جو شوہروں پر عذاب کی طرح مسلط ہوتی ہیں۔ کمی بیشی تو ہر جگہ ہوتی ہے۔ میں اپنی زندگی کا موازنہ تمہاری لائف سے نہیں کر سکتی کیونکہ احسن اور ثاقب ایک جیسے نہیں ہو سکتے۔ مجھے کچھ اور مسائل کا سامنا ہے، تمہیں کچھ اور۔۔۔ بس اپنے مسائل کو دیکھنے اور سلجھنے کا طریقہ تبدیل کرو۔ جانتی ہو میں اپنے مسائل کیسے حل کرتی ہوں؟"

"تمہیں بھی مسائل کا سامنا ہے؟" نمرہ نے آنکھیں پھیلائیں۔ "مجھے تو لگتا ہے احسن بھائی اور تمہاری لائف اتنی آئیڈیل ہے کہ کسی مسئلے وغیرہ کا سوال ہی پیدا نہیں ہوتا۔" نمرہ نے بے ساختہ اتنی معصومیت سے کہا بے ساختہ مہرین نے قہقہہ لگایا۔

"تم بھی ناں۔۔۔ اسکول والا بچپنا ابھی بھی تمہارے اندر سے نہیں گیا" یار ہم بھی انسان ہیں۔ کوئی فرشتے یا مجسمے تو نہیں کہ بنا کسی اونچ نیچ کے زندگی گزرتی چلی جائے۔ وجہ صرف اتنی ہے کہ میں اپنے مسائل کو زیادہ ہائی لائٹ نہیں کرتی۔"

"اور تمہارے مسائل ہیں کیا؟"

"سب سے بنیادی مسئلہ تو یہ ہے کہ کچھ بھی ہو جائے گھر میں صرف احسن کی چلتی ہے۔ ان کا کہا حرف آخر ہوتا ہے۔ بہت سے معاملات میں 'میں' دل سے قطعاً" کونونس نہیں ہوتی لیکن انہیں قائل کرنے کی کوشش بھی بے کار جاتی ہے۔ احسن وہی کرتے ہیں جو انہوں نے سوچ لیا ہے۔ اب یہ ایسی عادت ہے کہ گھر کے سب ہی معاملات اس عادت کی بھینٹ چڑھ جاتے ہیں۔ بچوں کا معاملہ ہو، کہیں آنے جانا کا ہو، روپے پیسے، ملنے ملانے، کام کاروبار، شاپنگ، خرید و فروخت، لین دین غرض ہر چیز پر حاوی اور سوار ہو جاتی ہے ان کی یہ عادت۔"

"اوہ!" نمرہ نے حیرت سے ہونٹ سکیڑے۔ "یہ تو واقعی بہت بڑا مسئلہ ہے۔"

"اب احسن نہ جھگڑا کرتے ہیں' نہ اونچا اونچا چلانا ' نہ بحث کرنا۔ بس آرام و اطمینان سے فیصلہ سنا دینا۔ اگر مجھ سے پوچھو تو مجھے رشک آتا ہے ان بیویوں اور شوہروں پر جو چیخ چلا کر ایک دوسرے کو ہر بات کہہ سن لیتے ہیں کم از کم دل کی بھڑاس تو نکل جاتی ہے۔ مجھے تو اس خاموشی سے خوف آتا ہے' جو پانچ سالوں سے مجھ پر مسلط کر دی گئی ہے۔"

"تو تم اپنے پیرنٹس سے کچھ نہیں کہتیں؟" نمرہ ابھی بھی حیرت میں مبتلا تھی۔

"بالکل' میں نے کبھی' کچھ بھی ان سے شیئر نہیں کیا۔ یہ اور بات کہ گزرے پانچ سالوں میں وہ یہ بات جان ضرور چکے ہیں کہ احسن کی کیا عادات ہیں۔ لیکن میں چونکہ اپنے منہ سے کبھی شکایت کے انداز میں کچھ نہیں کہتی تو وہ بھی یہ سوچ کر خاموش رہتے ہیں کہ جب مہرین کو احسن کی عادت سے کوئی پرابلم نہیں ہے تو وہ کیوں بیچ میں پڑیں.... میرے خیال میں معاملات کو دیکھنے اور سمجھنے کا یہ انداز ہی ہوتا ہے۔ جس کے بنانے اور بگاڑنے میں سارا ہاتھ ہمارا اپنا ہی ہوتا ہے۔ جس دن میں نے خود ان سے احسن کی شکایت کر دی تو بات جانے کہاں سے کہاں پہنچ جائے۔ اس لیے مجھے تو ہر بات دل میں رکھنے کی عادت سی ہو گئی ہے۔ ہاں لیکن تمہارے لیے یہ ذرا مشکل ہے۔" مہرین شرارت سے مسکرائی تو نمرہ بھی ہنس پڑی۔

"تمہاری عجلت پسندیوں سے میں واقف ہوں۔ لمحہ بھر بھی بات تمہارے پیٹ میں ٹکتی نہیں ہے لیکن بہر حال یہ تو انسان کی طبیعت پہ منحصر ہے۔ بعض لوگ اگر ہر بات دل میں رکھتے جائیں تو مسلسل جلنے کڑھنے اور پریشان رہنے سے بیمار بھی پڑ سکتے ہیں بہتر ہوتا ہے کہ بندہ ایسی باتیں دوستوں سے شیئر کر کے ہلکا پھلکا ہو جائے۔ پھر ہمارے دوستوں کی ہماری نجی زندگی میں مداخلت بھی کم سے کم ہوتی ہے۔"

"ہوں!" نمرہ سنجیدگی سے سنتے سنتے کسی سوچ میں ڈوب گئی۔ مہرین کی باتوں نے دل پہ گہرا اثر کیا تھا اور ایسا کہ کئی دن گزرنے پر بھی وہ معافی' درگزر' دل بڑا کرنے جیسے الفاظ کو ذہن نشین کرتی رہی۔ یہ الگ بات کہ کئی دن گزرنے پر بھی اس کے اور ثاقب کے بیچ کوئی قابلِ ذکر معاملہ زیر بحث نہیں آیا اور جس دن حالات روٹین کی سطح سے اوپر نیچے ہوئے تب تک نمرہ کے دماغ سے مہرین کے سنہری فرمودات نکل چکے تھے۔



ثاقب نے اپنے باس خاور صاحب کو مبارک باد کے لیے آنے کا دن اور وقت بتا دیا۔ نمرہ کو بھی ساتھ جانا تھا' تب ہی جانے سے ایک دن پہلے نمرہ کی امی نے فون پر قرآن خوانی کی دعوت دی' جو اتفاق سے عین اسی وقت تھی' جب نمرہ نے ثاقب کے ساتھ خاور صاحب کے ہاں جانا تھا۔ امی کے دعوت نامے نے اسے اتنا پرجوش کیا کہ جھٹ اس نے ثاقب کو آفس کال ملا لی کہ اگر باس کے ہاں جانے کا ٹائم تھوڑا ادھر ادھر ہو سکتا ہے تو وہ جلدی کچھ کر لے۔

ثاقب کو اس کی عجلت پر غصہ تو بہت آیا لیکن بنا کسی تبصرے کے فون رکھ دیا۔ خاور صاحب کے ہاں جانے کا ٹائم ادھر ادھر کرنے کا تو سوال ہی پیدا نہیں ہوتا تھا۔ وہ اس کے باس تھے' تہذیب کا تقاضا یہی تھا کہ جو ٹائم ایک بار دے چکا تھا' ہر حال میں اب اسی پر ہی جایا جاتا۔ شام کو البتہ نمرہ کو خوب کھری کھری سننا پڑیں۔

"کتنا برا لگوں گا یہ کہتا کہ سوری سر! اب ہم ہفتے کی شام کو نہیں بلکہ اتوار کی شام آئیں گے۔ وہ کہیں گے تو کچھ نہیں' اب ظاہر ہے' گھر آنے والے مہمانوں کو کوئی کچھ کہتا بھی کہاں ہے لیکن میرا امپریشن تو خراب ہو جائے گا ناں۔"

"لیکن امی کے ہاں قرآن خوانی کی تقریب بہت بڑے پیمانے پر ہو رہی ہے۔ اگر سگی بیٹی ہی موجود نہ ہو تو سب کیا کہیں گے آپ کے باس کے ہاں تو صرف ہم دو مہمان ہوں گے۔ جب چاہیں جا سکتے ہیں۔ ہماری

وجہ سے ان کا کوئی شیڈول وغیرہ تو متاثر نہیں ہو رہا۔"
وہ بولتی چلی گئی۔

"تم سے بحث بے کار ہے نمرہ!" ثاقب نے ٹائی بیڈ پر پھینکی "تمہاری موٹی عقل میں میرا اتنا سا جملہ نہیں سما رہا کہ بات ان پر امپریشن کی ہے۔ کیسا وعدہ خلاف اور ال ممنو ڈلگوں گا اپنی ہی بات سے پھرتے ہوئے۔"

"تو میں امی کو کیا جواب دوں۔۔۔؟"

وہ نارمل سے قدرے اونچے لہجے میں بول رہی تھی۔ اپنے لب و لہجے پر کنٹرول پانا مشکل ہو رہا تھا۔ امی نے بتایا تھا کہ سب ہی کزنز، ممانیاں، خالائیں، پھپھو آنے والی ہیں۔ نمرہ کو سب سے زیادہ شمائلہ سے ملنے کا شوق ہو رہا تھا۔ اس کی شادی کے بعد یہ ان کی پہلی ملاقات ہوتی۔ نئی دلہن کے انداز اطوار، بات چیت، ہنسنا بولنا سبھی کچھ کتنا دل گدگدانے والا ہوتا ہے۔ نمرہ تو وہاں ایک طرح سے سب کی میزبانی کے فرائض انجام دیتی اور یہاں ثاقب صاحب بطور مہمان بھی لے جانے کو تیار نہیں تھے۔ رات کو بستر پر لیٹی تب بھی ذہن اسی اکھاڑ پچھاڑ میں لگا رہا۔

جانے دوسری بیویاں ایسے موقعوں پر کیسے اپنی بات منواتی ہیں۔ ایسا کیا کہتی ہیں کہ شوہر اپنے باس سے ٹکر لینے پر بھی تیار ہو جاتا ہے۔ ایسی حاوی، بات منوانے والی بیویاں تو شوہر کی مجبوریوں کو خاطر میں ہی نہیں لاتیں۔۔۔ تف ہے تم پر نمرہ بتول۔ وہ اپنے آنسو پیتی، خود کو لعنت ملامت بھیجتی جیسے تیسے سو گئی۔

اگلے روز ثاقب کے آفس چلے جانے کے بعد امی کو فون کر کے اپنے نہ آنے کا بتایا جس پر انہوں نے خوب شور و غوغا کیا لیکن وہ خاموشی سے سنتی رہی۔ جتنے بحث مباحثے کا اختیار و اظہار وہ ممکن سمجھتی تھی اتنا وہ پچھلی رات کر چکی تھی۔ اس سے زیادہ جھگڑے کے سائیڈ ایفیکٹس پھر جانے بات کو کہاں سے کہاں لے جاتے۔ امی نے اپنی طرف سے کئی نت نئے بہانے اور ثاقب کو قائل کرنے کے گر بتائے جن پر عمل کرنے کو اس کا دل شدت سے مچلا ضرور لیکن مصلحتیں آڑے آ گئیں۔ حتیٰ کہ دوپہر کو بپھری ہوئی شمو باجی کی دھواں دھار تقریر کا سامنا بھی کرنا پڑا لیکن وہ گونگے کا گڑ کھا کر بیٹھی رہی۔

پانچ بجے ثاقب آیا تو وہ خود بھی تیار ہو چکی تھی اور عاشر کو بھی تیار کروا دیا تھا۔ ثاقب نے جلدی جلدی فریش ہو کر کپڑے تبدیل کیے اور بنا وقت ضائع کیے خاور صاحب کے ہاں جانے کے لیے نکل پڑے۔ نمرہ نے وہاں زبردستی اپنا موڈ بات چیت کے لیے بنایا۔ زیادہ تر تو بیگم خاور کو ہی بولنے دیا کیونکہ وہ خود ذہنی طور پر امی کے ہاں پہنچی ہوئی تھی۔

خاور صاحب نے انہیں رات کے کھانے پر روکنے کی بہت کوشش کی لیکن ثاقب نے مروتاً بھی ہامی نہیں بھری۔ نمرہ کو اس کے مسلسل انکار کی وجہ تب تو سمجھ میں نہیں آئی لیکن جب ان کے ہاں سے ثاقب نے گاڑی سیدھے اس کی امی کے گھر کے سامنے روکی تو وہ خوشگوار حیرت سے اسے دیکھنے لگی۔

"ہم قدرے لیٹ تو ہیں لیکن تقریب کا اہتمام شاید ڈنر تک ہے؟" ثاقب نے تائید طلب نظروں سے دیکھا تو نمرہ نے مسکراہٹ دبا کر جھٹ سر ہلایا۔

"پھر تو یقیناً ہم وقت سے پہلے ہی پہنچے۔۔۔ اچھا اگر صرف لیڈیز انوائیٹڈ ہیں تو مجھے یہیں سے اجازت دو۔ جب لینے آؤں گا تو کچھ دیر بیٹھ بھی جاؤں گا۔"

"جی، جی!" نمرہ نے فوراً ہامی بھری۔" صرف عورتوں کا بلاوا تھا۔

"او کے، پھر جاؤ۔" اس نے آگے بڑھ کر عاشر کا گال چوما اور نمرہ اسے لیے باہر نکل آئی۔

اس کی اچانک آمد پر یہاں اس کا کافی پرجوش استقبال ہوا۔ قرآن خوانی کچھ دیر پہلے ہی ختم ہوئی تھی اور اس وقت سب خوش گپیوں میں مصروف تھے۔ شمائلہ تو چند روز میں ہی ایک دم بدل گئی تھی۔ پتلا لمبا سا چہرہ کیسے ہفتہ دس دن میں بھرا بھرا سا لگنے لگا تھا۔ وہ کزنز کے ساتھ ہنسی مذاق میں شریک ہو گئی۔



"بزی تو نہیں تھیں نمرہ۔۔۔؟" وہ اس وقت عاشر کو سلانے لگی تھی جب ربیعہ کا فون آیا۔

"نہیں، کام کاج سب کرلیے، بس اب عاشر کو سلا رہی تھی۔" اس نے گود میں لیٹے عاشر کے بالوں میں انگلیاں پھیریں۔ ربیعہ اس کی خالہ زاد تھی اور بہت اچھی دوست بھی، فارغ اوقات میں اکثر ہی اس کا فون آجاتا۔ پھر وہ دونوں ہوتیں اور دنیا جہان کی باتیں۔

"ثاقب بھائی آفس گئے ہوئے ہیں؟"

"ہاں اس وقت تو آفس ہی ہوتے ہیں۔"

"اکیلی ہو گھر پر۔۔۔؟" اس کا انداز کچھ محتاط سا تھا۔ نمرہ اس کے انداز پر پہلے چونکی پھر ہنس پڑی۔

"کیا ڈاکے کی نیت ہے۔۔۔ کیسے مشکوک سوال کر رہی ہو؟"

"ہاں۔۔۔ ربیعہ بھی ہنس پڑی۔ "ڈاکا ہی سمجھ لو۔۔۔ دراصل" وہ قدرے رکی۔ "مجھے تم سے کچھ ضروری کام تھا اس لیے یہ سب پوچھنا پڑا۔"

"ہاں بھئی، بالکل اکیلی ہوں۔ خیریت تو ہے ناں؟"

"یار سمجھ میں نہیں آرہا کیسے کہوں۔" وہ پھر جھجک کر رک گئی۔

"کہہ بھی چکو، کیا سسپنس پھیلا رہی ہو۔"

"وہ میری فرینڈ ہے ناں منزہ، جانتی ہو ناں تم۔"

"ہاں، ہاں وہ تو شابہ کی بہن جو ڈاکٹر بن رہی تھی۔"

"بالکل وہی۔۔۔ اس کی شادی ہے۔ اگلے ہفتے۔"

"اچھا زبردست۔۔۔ کیا وہ ڈاکٹر بن گئی اور شادی کہاں ہو رہی ہے۔"

"شادی بھی ڈاکٹر سے ہی ہو رہی ہے۔ ایک طرح سے لو میرج سمجھ لو۔ کافی خوش ہے۔" ربیعہ تفصیل بتانے لگی۔

"اچھا۔۔۔ تم کچھ بتا رہی تھیں۔ نمرہ کا دھیان اس کی رازداری والی بات کی طرف گیا۔

"ہاں ایکچوئلی، سہیل نہیں چاہتے کہ میں منزہ کی شادی میں جاؤں۔"

اس نے ایک طرح سے آغاز لیا، نمرہ حیرت سے سننے لگی۔ پہلا جملہ ہی خاصا عجیب تھا۔ ربیعہ اپنے شوہر کی کافی چہیتی تھی۔ سہیل کو سبھی ایک فرماں بردار، بیوی کا حکم ماننے والے شوہر کے طور پر جانتے تھے اور یہ سچ بھی تھا۔ ربیعہ نے ہمیشہ خوب فخر سے سہیل کی اطاعت گزاری کا ذکر کیا تھا۔ اور یہ وہی سہیل تھا جس کا رشتہ پہلے نمرہ کے لیے آیا تھا۔ نمرہ کے اس وقت ایک ساتھ کئی رشتے آئے ہوئے تھے اور میرٹ لسٹ پر سہیل کا نمبر تیسرا تھا۔ پھر اس کے لیے تو ثاقب کو پسند کرلیا گیا اور سہیل کی امی نے ربیعہ کا رشتہ مانگ لیا۔ خالہ نے تو جھٹ ہاں کرلی کیونکہ اب وہ ربیعہ کے رشتے کے لیے کچھ کچھ فکر مند رہنے لگی تھیں۔ ربیعہ کی کامیاب ازدواجی زندگی دیکھ کر کبھی کبھار نمرہ انجانے میں اپنا موازنہ اس سے کر بیٹھتی تھی۔ یہ خیال بھی ضرور آجاتا کہ اگر ثاقب کے بجائے سہیل کا رشتہ قبول کرلیا جاتا تو آج وہ ایک نوکر ٹائپ شوہر کی بیوی ہوتی۔ البتہ اس خیال کے پیچھے سہیل کے لیے کسی پسندیدگی کا ہرگز کوئی دخل نہیں تھا۔

"لیکن کیوں؟ سہیل بھائی کیوں نہیں چاہتے کہ تم منزہ کی شادی میں جاؤ۔"

"بس یار، بلاوجہ منزہ اور اس کی فیملی سے بیر کھاتے ہیں۔ اب ان سے کون بحث کرے۔" وہ کچھ طرح دے گئی۔

"ہوں۔" نمرہ نے سر ہلایا۔ "میری کیا مدد چاہیے؟"

"وہ ایکچوئلی۔۔۔ شادی پر تو میں اب نہیں جاؤں گی۔ منزہ سے ایڈوانس میں معذرت بھی کرچکی ہوں۔ وہ خفا تو بہت ہوئی لیکن میں نے کہہ دیا کہ سہیل کے کزن کی عین اسی دن شادی ہے لیکن مسئلہ یہ ہے نمرہ کہ صرف شادی پر نہ آنے کے لیے معذرت کردینے سے بات نہیں بنتی، مجھے منزہ کو وش تو کرنا پڑے گا ناں۔ اس نے مجھے میری شادی پر بہت قیمتی اور خوب صورت تحفہ دیا تھا۔ بھلے یہ اس کی محبت تھی لیکن مجھ پر تو احسان ہوا ناں۔۔۔ اب شادی میں شریک نہ ہوتا تو الگ بات ہے لیکن تحفہ بھی نہ دوں تو بتاؤ، کتنی بری لگوں گی۔"

"ہاں بات تو ٹھیک ہے۔" نمرہ محض اتنا ہی کہہ پائی

کیونکہ ربیعہ کی تمہید کا ابھی بھی کوئی سرا اس کے ہاتھ نہیں لگا تھا۔

"دراصل مجھے تم سے کچھ رقم ادھار چاہیے تھی۔" بالآخر سسپینس ٹوٹا۔ "میں نے منزہ کے لیے جو چیز پسند کی ہے اس کے لیے کم از کم مجھے بارہ' پندرہ ہزار چاہئیں۔ کیا تم اتنی رقم مجھے دے سکو گی۔۔۔؟"

"اوہ!" نمو نے سرہلایا "ہاں اتنی رقم تو میرے پاس ہے' کب چاہیے؟"

"تم کہو تو میں آج دن میں ہی اپنی نند کے بیٹے کو تمہارے گھر بھیج دیتی ہوں۔ تم اسے دروازے پر ہی رقم دے دینا۔"

"نند کا بیٹا۔۔۔!" نمو کچھ سوچ میں پڑ گئی۔ رقم تو وہ ثاقب کے ہاتھ بھی اسے بھجوا سکتی تھی لیکن ربیعہ نے خود ہی سختی سے ثاقب کو بتانے سے منع کر دیا تھا۔

"سنو تم علی کو نہیں بھیج سکتیں وہ تو اب کالج سے آنے والا ہو گا۔" نمو نے اجنبی لڑکے کے آنے سے بہتر سمجھا کہ ربیعہ کے بھائی کو بلوا لے۔ علی اس کا خالہ زاد تھا اور اکثر ہی گھر آتا تھا۔

"نہیں۔۔۔ نہیں!" ربیعہ نے عجلت سے نفی کی۔ "علی سے کہوں گی تو وہ امی کو بتا دے گا' پھر وہ مجھ سے وجہ پوچھیں گی اور اگر انہیں پتا چلا کہ سہیل مجھ پر شک کرتے ہیں تو ان کی راتوں کی نیند ہی اڑ جائے گی۔"

ربیعہ روانی میں بول گئی۔

"شک۔۔۔ نمو ایک دم چونکی۔ کیسا شک ربیعہ؟"

"وہ اصل میں۔۔۔" ربیعہ عجلت میں بتا تو بیٹھی لیکن اب سوچ میں پڑ گئی تھی۔

"ہم دوست ہیں ربیعہ' پلیز بتاؤ ناں۔۔۔ ایسی کیا بات ہے؟" نمو صرف نظر کرنے کے موڈ میں ہرگز نہیں تھی پھر رقم دے کر وہ اس کے ذاتی معاملے کا حصہ بننے والی تھی کل کو کوئی مسئلہ ہو جاتا تو وہ بلاوجہ پھنس سکتی تھی۔

"پلیز نمو! یہ بات کسی سے کہنا مت' نہ ثاقب بھائی سے نہ خالہ اور نمو باجی وغیرہ سے۔"

"وعدہ رہا' تمہاری بات صرف مجھ تک رہے گی لیکن دیکھو' بلا جھجھک ہر بات بتانی ہو گی۔"

"سچ کہتی ہوں نمو' بات کچھ بھی نہیں ہے لیکن سہیل کے رویے کی وجہ سے خود اپنی نظروں میں بھی چور بن گئی ہوں۔" ربیعہ کا لہجہ کچھ بھیگ سا گیا۔

"سہیل کو شک ہے کہ شادی سے پہلے شاید میرا منزہ کے بھائی کے ساتھ کچھ۔" وہ کہتے کہتے رک گئی جبکہ نمرہ بے یقینی کی کیفیت میں بیٹھی رہ گئی۔

"انہیں یہ شک کیوں ہوا' کیا ایسی کوئی بات واقعی تھی؟"

"قسم لے لو نمرہ' ایسی کوئی بات کبھی بھی نہیں تھی۔ تم تو خود بچپن سے مجھے جانتی ہو' کیا میں ایسی تھی اور مدثر کو تو میں بالکل بھائیوں کی طرح سمجھتی ہوں ہمیشہ سے بلکہ وہ بھی میرے بارے میں ایسے ہی جذبات رکھتا ہے۔"

"تو پھر ربیعہ۔۔۔ جب اس الزام میں کوئی سچائی ہی نہیں ہے تو سہیل بھائی کو ایسا شک کیوں ہوا؟"

"پتا نہیں کیوں۔۔۔ میں تو بس اتنا جانتی ہوں کہ پچھلے دنوں سہیل کی اتفاقاً" مدثر سے بات ہوئی۔ وہ پاسپورٹ آفس میں کام کرتا ہے۔ سہیل وہاں کسی کام سے گئے تو مدثر نے انہیں پہچان لیا۔ بہت عزت سے پیش آیا چائے وغیرہ پلوائی۔ بس اس بے چارے کا قصور اتنا سا تھا کہ اس نے میرا نام لے کر کہا "آپ ربیعہ کے شوہر ہیں' ایسے کیسے جانے دے سکتے ہیں چائے تو پینی پڑے گی وغیرہ۔"

"لیکن تمہارے نام کا حوالہ دینا کوئی ایسا بڑا جرم بھی نہیں۔ اب ظاہر ہے کہ تم اس کی بہن کی دوست ہو تو تعارف کے لیے اسے اتنا تو بتانا ہی تھا۔" نمو ابھی بھی حیران تھی۔

"میں نے بھی سہیل سے یہی کہا کہ وہ تو آپ کو پہچان گیا تھا لیکن آپ اسے نہیں جانتے تھے تو ظاہر ہے اسے نام لینا پڑا۔"

"ایک بات پوچھوں نمو! پلیز مائنڈ مت کرنا۔" نمو نے جھجھک کر کہا۔

"ہاں ہاں کہو۔"

"بات صرف اتنی ہی ہے ناں۔۔۔ آئی مین تم مجھ سے اصل بات چھپا تو نہیں رہیں۔۔۔؟"

"مجھے انوشہ کی قسم نمو واللہ جو کہا بات صرف اتنی ہی ہے۔"

"بس بس۔" نمو کا تو دل ہی دہل گیا۔ ربیعہ نے اپنی بیٹی کا نام لے دیا تھا۔ کسی شک کی گنجائش ہی کہاں تھی۔۔۔ "لیکن۔" وہ کچھ سوچ کر چونکی۔

"تم نے فوراً" اتنی آسانی سے اپنی بچی کا نام لے لیا تو سہیل بھائی کو بھی یہی قسم کھا کر یقین دلا دو۔"

"کھا چکی ہوں۔" ربیعہ نے ٹھنڈے انداز میں بتایا تو نمو کی حیرت سے چیخ نکل گئی۔

"اس نے اتنی بڑی قسم کا بھی یقین نہیں کیا۔"

"بس نمو کیا بتاؤں جسے شک کرنے کی عادت ہو وہ قسموں کا بھی یقین نہیں کرتے۔ سہیل کی عادت نے زندگی عذاب بنا رکھی ہے۔"

"تم نے پہلے کبھی ذکر نہیں کیا؟" نمو کو وہ ساری باتیں یاد آنے لگیں۔ جن میں اس نے سہیل کی تعریفوں کے پل باندھے تھے۔

"کیا فائدہ بتانے کا۔۔۔ اس کی عادت تو نہیں بدل جائے گی ایک ایک کو بتانے سے۔" ربیعہ نے ٹھنڈی آہ بھری۔

"ہوں۔" نمو نے آہستہ سے تائید کی۔

"اچھا پھر کیا سوچا ہے میرے کام کا۔۔۔؟" ربیعہ نے یاد دلایا۔

"ٹھیک ہے تم اپنی نند کے بیٹے کو بھیج دو۔ لیکن جلدی بھیجنا اور نام کیا ہے اس کا۔۔۔ سوری میں بھول گئی۔"

"سفیر نام ہے اور تقریباً" ایک بجے کے آس پاس آئے گا۔ بس وہ کالج سے آنے ہی والا ہے۔"

"چلو ٹھیک ہے۔ میں عاشر کو سلا کر رقم نکال رکھتی ہوں۔" نمو نے فون بند کیا۔

پیسے نکالتے ہوئے دل میں سوچا کہ امی یا ثمو باجی سے ایک بار فون پر مشورہ کر لے لیکن ربیعہ کی باتوں کا کچھ اثر تھا کہ اس نے خود کو باز رکھا۔ اسے حیرت ہوئی تھی سن کر کہ ربیعہ نے سہیل کی اتنی بڑی خامی کا ذکر کسی سے نہیں کیا تھا حتیٰ کہ اپنی امی اور بہنوں سے بھی نہیں۔۔۔ نمو ایسی باتوں سے متاثر تو بہت ہوتی تھی لیکن اپنے ہلکے پیٹ کا کیا کرتی۔ چند ہی دنوں میں پھر بھول بھال کر لمبے لمبے حال احوال بانٹنا شروع کر دیتی۔ بہرحال اس وقت تو ربیعہ کی باتوں کا اثر غالب تھا اس لیے بنا کسی سے کچھ کہے سفیر کی آمد کا انتظار کرنے لگی اور وہ ایک بجے سے تھوڑا پہلے ہی آ گیا۔

"السلام علیکم نمو باجی!" نمو نے گیٹ کھولا تو اس نے مسکرا کر جھٹ سے سلام کیا۔

"وعلیکم السلام سفیر۔۔۔ آؤ" اس نے راستہ چھوڑا۔ "اندر آجاؤ۔"

سولہ سترہ سال کے اونچے لمبے ہینڈسم سے سفیر سے وہ دو تین مرتبہ ربیعہ کے گھر مل چکی تھی اس لیے مروت نبھائی۔

"شکریہ باجی۔ لیکن اس وقت ذرا جلدی میں ہوں۔" وہ پھر مسکرایا۔

"اچھا کوئی بات نہیں یہ لو۔" نمو نے ہاتھ میں پکڑے نوٹ اس کی طرف بڑھائے۔ "ربیعہ کو دے دینا اور ہاں یہیں گن لو احتیاط اچھی چیز ہے۔" نمو نے بھی مسکرا کر تنبیہہ کی اور وہ سر ہلا کر پلٹ گیا۔

ثاقب سے اس معاملے کا کوئی ذکر نہ کرنے کا پختہ ارادہ کرتے ہوئے وہ گھر کے کام کاج میں مگن ہو گئی اور اس کی دو وجوہات تھیں۔ پہلی تو یہی کہ ربیعہ نے ثاقب کو نہ بتانے کا وعدہ لیا تھا۔ عام حالات میں اگرچہ وہ ایسے وعدے آرام سے توڑ دیا کرتی تھی لیکن آج سوچ کچھ مختلف تھی۔ اپنے پاس کچھ رقم پس انداز کرنے کی عادت اسے شروع سے ہی تھی اور شادی کے آغاز کے دنوں میں ثاقب کو بھی پتا ہوتا تھا کہ نمو کے پاس گھر میں کتنے پیسے رکھے ہیں۔ ایسے میں نمو جب کسی ضرورت کے لیے ثاقب سے رقم مانگتی تو وہ پس انداز کی ہوئی رقم کا حوالہ دے کر صاف دامن بچا جاتا کیونکہ فطرتاً" تو کنجوس ہی تھا۔

آہستہ آہستہ نمرہ کو اس معاملے میں عقل آگئی اور اس نے بچائی گئی رقم کا کھول کھول کر تذکرہ کرنا چھوڑ دیا۔ اس طرح اسے شاپنگ وغیرہ کے لیے روپے نکلوانے میں سہولت ہوگئی۔ آج بھی ثاقب سے ذکر نہ کرنے کا پختہ ارادہ اس لیے کیا کہ ثاقب کو ہرگز اندازہ نہیں تھا کہ اس کے پاس پچیس، تیس ہزار جمع ہو چکے ہیں۔



"اور... کیسا رہا دن؟" ثاقب نے ہاتھوں کو آپس میں رگڑتے ہوئے ڈائننگ ٹیبل پر نظر ڈالی۔

"ہاں جی... بالکل ٹھیک اور مصروف..." وہ مسکرا کر سامنے بیٹھ گئی۔

"کہیں جانا ہوا؟ امی کی طرف یا مارکیٹ؟" ثاقب نے پلیٹ اٹھائی۔

"نہیں... آج تو گھر پر ہی رہی۔"

"کوئی آیا گیا بھی نہیں...؟" وہ کھانا شروع کر چکا تھا ساتھ ساتھ سوالات بھی جاری تھے۔ نمرہ ہرگز نہیں چونکی کیونکہ یہ وہ سوال تھے جو ثاقب معمول کے مطابق روز ہی پوچھا کرتا تھا۔

"جی نہیں، آیا بھی کوئی نہیں۔"

"ہوں۔" وہ مزید سوالات کا ارادہ ترک کر کے کھانے میں مشغول ہو گیا اور وہ چھوٹے چھوٹے نوالے بنا کر عاشر کو کھلانے لگی۔



"دروازہ اندر سے بند کر کے بیٹھا کرو نمرہ... یہ مانگنے والی عورتیں تو منہ اٹھا کر کمرے تک آجاتی ہیں۔" روبینہ باجی باہر سے بولتی ہوئی کمرے میں آگئیں۔

"جی وہ زبیدہ ابھی کام ختم کر کے نکلی ہے۔ میں بس باہر ہی آنے والی تھی۔" اس نے گود میں سوئے عاشر کو بیڈ پہ لٹا کر کچھ دیر تھپکا۔

"چلو باہر چل کر بیٹھتے ہیں۔ یہاں عاشر ڈسٹرب ہو گا۔"

انہوں نے خود ہی باہر کی راہ لی تو نمرہ نے دل ہی دل میں شکر کیا۔ اگر وہ یہیں ڈیرہ جمالیتیں تو نمرہ مروت کے مارے کچھ بھی نہ کہہ پاتی۔ روبینہ اس کی بڑی نند تھی اور نندوں والی تمام روایتی خصوصیات سے لیس بھی۔

نمرہ ان کی اکثر تند و تیز باتوں کے جواب میں خاموش رہنے میں ہی عافیت جانتی کیونکہ ان کا تعلق بولنے والوں کی اس جماعت سے تھا جن سے جیتنا ناممکن ہوتا ہے۔ ان کا گھر پاس میں ہی تھا اس لیے اکثر کام کاج نمٹا کر آجایا کرتیں۔

"چائے بناؤں باجی!" باہر آکر بھی وہ مودب سی کھڑی رہی۔

"ارے نہیں... ناشتہ آج دیر سے کیا تھا۔ بیٹھو تم۔" خاصا حکمیہ انداز تھا۔ نمرہ فوراً بیٹھ گئی۔

"کل کون لڑکا تمہارے دروازے پر آیا تھا؟" پہلا سوال ہی غضب کا تھا۔

نمرہ کا دل ڈوب کر سیدھا پسلیوں سے جا ٹکرایا۔ "کک... کون لڑکا؟"

"ارے وہی، جسے تم نے ہزاروں روپے پکڑائے اور وہ گلی میں ہی گنتے گنتے چل پڑا... ایک اور دھماکہ...

نمرہ کی تو سٹی گم ہو گئی۔ اندھا سیدھا جواب ابھی منہ میں تھا کہ وہ دوبارہ بولنا شروع ہو گئیں۔

"صبح میں نے ثاقب سے پوچھا تو کہنے لگا۔ احمد علی صاحب کے گیٹ پر کوئی ہو گا۔ بتاؤ بھلا کوئی ایسے بھی کسی کی بات کو جھٹلاتا ہے۔" وہ اپنے فرفر انداز میں بولے چلی گئیں اور نمرہ کے رہے سہے اوسان بھی خطا کر دیے۔ "ثاقب کو بھی پتا چل گیا؟"

"مجھے تو بھئی دانش نے بتایا۔ وہ گھر سے بائیک نکال رہا تھا جب تم لوگوں کے گیٹ پر اسے ایک لڑکا کھڑا دکھائی دیا۔ تب ہی اس نے دیکھا کہ کسی عورت نے ہاتھ بڑھا کر اسے روپے تھمائے اور وہ نوٹ گنتا دانش کے آگے سے گزر گیا۔ بتاؤ! اب شک کی کیا گنجائش اور یہ میرا بھائی ہے کہ اللہ توبہ... میرے میاں صاحب تو بہنوں کی طرف داری میں مجھے گھر سے

نکال دینے کو تیار ہو جاتے ہیں اور یہاں بڑی بہن کے کہے کی اتنی سی قدر ہے کہ کھڑے کھڑے کہہ دیا، نمو نے کہا ہے کل کوئی نہیں آیا تھا' حد ہو گئی...." روبی باجی اپنے مخصوص لٹھ مار انداز میں سیدھے سیدھے اسے لتاڑ کر اٹھ کھڑی ہوئیں لیکن نمو کا سائیں سائیں کرتا دماغ ہر گز ان کی بے لگام گفتگو کی طرف متوجہ نہیں تھا۔ روبی باجی نے ثاقب سے بھی بات کر لی تھی۔ جانے کیا کچھ سوچتے ہوئے آفس گئے ہوں گے۔ واپس آکر پتا نہیں کیسی تفتیش کریں.... باجی کو تو انہوں نے ٹالنا ہی تھا کیونکہ گھر کی باتیں باہر شیئر کرنے سے اسے سخت چڑ تھی 'بھلے وہ باہر والے سگے بھائی بہن ہی کیوں نہ ہوں۔ نہ تو ثاقب دوسروں کے معاملات میں مداخلت کرتے تھے اور نہ اپنے معاملے میں دوسروں کی بے جا مداخلت پسند کرتے تھے 'اس لیے روبی باجی کو فی الفور ٹال دینا نمو کی سمجھ میں آرہا تھا لیکن گھر واپس آکر بھی وہ بات کو اسی طرح آیا گیا کریں گے۔ یہ کہنا خاصا مشکل تھا۔

وہ باجی کے چلے جانے کے بعد اچانک ہی بری طرح تناؤ کا شکار ہو گئی۔ دماغ کچھ ایسے الجھ سا گیا کہ کوئی بھی کام وہ دن بھر میں ڈھنگ سے نہیں کرپائی۔ روزانہ وہ ثاقب کے آنے سے پہلے فریش ہو کر 'صاف لباس تبدیل کر کے ہلکا پھلکا میک اپ بھی کر لیا کرتی تھی

لیکن اس روز ذہن ایسے دباؤ کا شکار رہا کہ وہ ان ہی ملگجے سے کپڑوں میں بنا کنگھی کیے دروازے پر آگئی۔ عاشر دوڑ کر باپ کی ٹانگوں سے لپٹا تو اس نے مسکراتے ہوئے ہاتھ میں پکڑا سامان نمو کی طرف بڑھا دیا اور عاشر کو اٹھا لیا۔ وہ سامان کے شاپر ز لیے خاصی غائب دماغی سے کچن میں آگئی۔

"میرے لیے کھانا فی الحال مت نکالنا۔" ثاقب نے باہر سے ہی اونچی آواز میں کہا۔ وہ بنا جواب دیے چیزیں جگہ پر رکھنے لگی۔

"اگر فارغ ہو تو ذرا یہاں آؤ۔ کچھ بات کرنی ہے۔" ثاقب نے دوبارہ مخاطب کیا تو نمو کا دل یکبارگی ڈوب سا گیا۔

"اسی سلسلے میں ہی بلا رہے ہوں گے بھلا اور کیا بات ہو سکتی ہے۔ بڑی غلطی کی ثاقب کو نہ بتا کر۔ اب جھوٹ پہ جھوٹ بول کر معاملے کو مزید خراب نہیں کروں گی۔ ان کے کچھ کہنے سے پہلے ہی سچ بتا دوں گی۔"

وہ خود کو ذہنی طور پر تیار کرتی کچن سے روانہ ہوئی۔ اگرچہ بے وقت بولا گیا سچ بھی وقار کو شدید ٹھیس پہنچاتا ہے۔ لیکن وہ خود کو شرمندہ ہونے کے لیے تیار کر چکی تھی۔ بہت ممکن تھا کہ ثاقب کی نظروں میں ہمیشہ کے لیے بھروسے کے قابل نہ رہتی۔

"آر یو اوکے....؟" ثاقب نے عاشر کو بیڈ پر بیٹھاتے ہوئے ایک گہری نظر اس کے چہرے پر ڈالی۔ جانے کیسے انداز تھے ثاقب کے 'کبھی وہ اس کے سخت لہجے سے ڈر جاتی تو کبھی ایسا مدھم پر سکون لہجہ ہولا دیتا۔ بس ایک رعب کا حصار تھا جس میں شادی کے اول دن سے مقید تھی۔ نہ کبھی ثاقب نے اس حصار کو توڑ کر نمو کو دوستانہ انداز میں اپنی قریب کیا اور نہ اسے کبھی ہمت ہوئی ایسا کرنے کی۔

"یہاں آؤ۔" وہ سینے پہ ہاتھ باندھے اسی کو دیکھ رہا تھا۔ نمو نے گھبرا کر نظر اٹھائی۔ ثاقب نے آنکھوں کے اشارے سے دوبارہ بلایا۔ بڑا ہی دو ٹوک انداز تھا۔ چہرے پہ گہری سنجیدگی الگ... نمو اپنی لرزتی ٹانگوں پر قابو پاتی قریب آگئی۔

"کوئی آیا تھا آج....؟"

"جی آج...." وہ ذرا سا رکی۔ "آج تو بس روبی باجی ہی آئی تھیں۔"

"کچھ کہا انہوں نے۔" "کافی اپ سیٹ لگ رہی ہو؟" وہ بغور اسی کو دیکھ رہا تھا۔ نمو تقریباً" رو دینے والی ہو گئی۔ اور اسی بھیگے لہجے میں آغاز لیا۔

"وہ ثاقب اصل میں۔" تھوک نگلتے ہوئے اس نے تمہید باندھنے کی کوشش کی۔

"پتا ہے مجھے۔" ثاقب نے اس کی بات کاٹی۔ "ضرور ان ہی کی باتوں کی وجہ سے پریشان ہو۔" ثاقب دو قدم چل کر اس کے نزدیک آیا "میں آج صبح آفس جانے کے لیے نکلا تو وہ اپنے دروازے پر کھڑی تھیں۔

مجھے دیکھا تو اندر بلا لیا' کہنے لگیں کل کوئی لڑکا تم لوگوں کے دروازے پر آکر نمرہ سے ہزاروں روپے لے گیا۔ مجھے بڑی ہنسی آئی میں انہیں باقاعدہ بازو سے پکڑ کر گیٹ تک لایا اور کہا کہ آپ کے گیٹ سے دیکھنے پر ہمارے اور احمد علی صاحب کے گیٹ کا فرق ٹھیک سے محسوس نہیں ہوتا دونوں کے سفید گیٹ تقریباً" ایک جیسے ہیں اور اتنے پاس پاس ہیں کہ دور سے دیکھنے پر ہرگز اندازہ نہیں ہوتا کس کے دروازے پر کیا ایکٹیویٹی چل رہی ہے اور ہمارے ہاں اگر پچھلے روز کوئی آیا ہوتا تو نمرہ ضرور مجھے بتاتی۔۔۔ یقیناً" تم سے بھی وہ یہی پوچھنے آئی ہوں گی۔۔۔ ہے ناں؟" ثاقب نے تائید چاہی تو نمرہ نے آہستہ سے سر اثبات میں ہلایا۔

"تمہارا اپ سیٹ ہونا جائز ہے۔ انہیں اس طرح بنا تصدیق اتنی بڑی بات نہیں کرنی چاہیے تھی' اب ان کی نیچر تو تم جانتی ہو۔"

"لیکن ثاقب!" نمرہ نے بھیگے لہجے پر قابو پاتے ہوئے لب کھولنے کی کوشش کی تو ثاقب نے اپنا ہاتھ اس کے ہونٹوں پہ رکھ کر روک دیا۔

"باجی کی طرف سے میں معذرت کرتا ہوں۔۔۔ تم پر کوئی انگلی اٹھائے تو میں اس کی انگلیاں توڑ دینے کی جرات بھی رکھتا ہوں لیکن روبینہ باجی میری بڑی بہن ہیں۔ ان سے بدتمیزی یا بحث مجھے زیب نہیں دیتی۔

پلیز تم اپنے آپ کو ہلکان مت کرو۔ تمہارے اور میرے درمیان انڈراسٹینڈنگ کا جو لیول ہے وہ باجی کی سمجھ میں نہیں آسکتا۔ میں انہیں نہیں سمجھا سکتا کہ نمرہ پر میں جو اندھا اعتماد کرتا ہوں۔" وہ اس پر پوری بھی اترتی ہے۔ وہ نہ مجھ سے کبھی کچھ چھپاتی ہے نہ جھوٹ بولتی ہے' میرے پیٹھ پیچھے میری بیوی کسی جوان لڑکے کے ہاتھ پر ہزاروں روپے رکھتی ہے۔ ایسی لغو اور بے ہودہ بات پر میں مر کر بھی یقین نہیں کر سکتا۔"

ایک میٹھی مسکراہٹ لبوں پر سجائے اس نے رسان سے کہا تو نمرہ آنکھیں پھاڑے ہونقوں کی طرح اسے دیکھے گئی۔ ثاقب کے موبائل فون پر کال آنے لگی تو وہ اٹینڈ کرتا باہر کی طرف بڑھ گیا اور نمرہ جو بڑی دیر سے آنسوؤں کا گولا روکے خود پر ضبط کیے کھڑی تھی' اٹیچڈ باتھ میں گھس گئی ندامت' شرمندگی' پچھتاوا' افسوس' جانے کیا کیا تھا آنسوؤں میں۔۔۔ بھلے اس کا جرم بہت معمولی تھا اگر سامنے آجاتا تو معافی' تلافی' در گزر سب ممکن تھے۔۔۔ دنوں اور ہفتوں میں جس کے معمولی تاریک سائے بھی چھٹ جاتے لیکن اسے تو رونا ثاقب کے بھروسے پر آرہا تھا۔

نمرہ کی ذات پر اس کا اعتماد جو آسمان کو چھوتا دکھائی دیا تھا اور وہ۔۔۔ کیسی کم ظرف تھی کہ چار سال اپنی ازدواجی زندگی کا موازنہ ربیعہ اور سہیل کی زندگی سے کرتی رہی۔ وہ سہیل جس نے ناحق ربیعہ کی زندگی اجیرن کر رکھی تھی۔ ایک سلجھی ہوئی شریف عورت کو خود اس کی اپنی نظر میں بے اعتبار بنا دیا تھا۔

اسے سوچ سوچ کر حیرت ہو رہی تھی کہ حساب کتاب کی لسٹ میں اعتبار' یقین اور بھروسے جیسے موضوعات اب سے پہلے کبھی ذہن میں کیوں نہ آئے تھے۔ کیا ایک عورت کی زندگی میں ہر چیز سے بڑھ کر یہ مان اہم نہیں کہ اس کا شوہر اس پر بھروسا کرتا ہے۔



"بھئی' تمہیں تو توفیق نہیں ہوتی کہ دو گھڑی ماں سے مل آؤ۔ ثمرہ ایک ہفتے میں دو چکر لگا گئی۔۔۔ پر تمہارا جواب نہیں۔۔۔ سوچا آج خود ہی مل آؤں۔" امی لشتم پشتم تھیلے سنبھالتی دروازے سے ہی بولتی ہوئی اندر آئیں۔ نمرہ مسکراتے ہوئے آگے بڑھی۔

"بس امی' ایک دو روز میں آنے ہی والی تھی۔"

"اچھا چھوڑو وہ سب۔۔۔ ادھر آؤ۔۔۔ تمہارے لیے کچھ لائی ہوں۔" وہ پھیل کر بیڈ پر بیٹھتے ہوئے پرجوش انداز میں گویا ہوئیں۔

"تمہارے کنجوس شوہر کو تو خیال آئے گا نہیں کہ کتنی گرمی آگئی ہے سیزن کے نئے ڈریس ہی دلا دوں بیوی کو۔۔۔ لیکن "ایسوں" کا نہ دل چاہتا ہے کچھ لانے کو اور نہ بیوی نظر آتی ہے انہیں۔ لان کے ڈیزائنر

سوٹ لائی ہوں تمہارے لیے ذرا کپڑے کو ہاتھ تو لگاؤ۔ دیکھی ہے کیس ایسی مکھن سی لان۔" انہوں نے باری باری دو سوٹ سامنے پھیلا کر ستائش کے انداز میں نمرہ کو دیکھا جس کا چہرہ ہر قسم کے جوش سے خالی تھا۔

"تمہیں کیا ہوا۔ خیر تو ہے؟" عطیہ بیگم کو پہلی مرتبہ تشویش سی لاحق ہوئی۔

"امی یہ ڈریسز آپ نمو باجی کو دے دیں۔ مجھے ان کی ضرورت نہیں۔" "ارے کیا ہوا؟ وہ سب چھوڑ چھاڑ پریشانی سے اٹھیں۔ "ثاقب سے جھگڑا ہوا کیا' کہیں اس نے میکے والوں سے کچھ بھی لینے سے منع تو نہیں کر دیا؟" امی قدرے دور کی کوڑی لائیں۔ نمرہ چپ کی چپ کھڑی رہ گئی۔ یہ اپنی دی ہوئی جراتوں کا نتیجہ تھا کہ امی ثاقب کے خلاف بے محابا کچھ بھی بولے جا رہی تھیں۔ دل ہی دل میں اس نے خود کو کوسا۔ کتنی وفا شعار ہوتی ہیں وہ بیویاں' جو شوہر کی تمام زیادتیاں' تمام سختیاں خود تک محدود رکھتی ہیں۔ ایسی بیویوں کے شوہر نہ صرف اپنی سسرال میں نہایت معتبر سمجھے جاتے ہیں بلکہ سسرال والے اپنے داماد کے آگے بچھ بچھ جاتے ہیں اور شاید ایسی قدر و منزلت پاکر آڑھے ٹیڑھے شوہر بھی دھیرے دھیرے بیویوں کے ساتھ اپنا رویہ ٹھیک کر لیا کرتے ہوں لیکن اس نے تو اپنی بے وقوفیوں کی بدولت ثاقب کو اپنے گھر والوں کی نظر میں خوب بے وقعت کر دیا تھا لیکن چونکہ ابھی بگڑا کچھ نہیں تھا تو اب یہ بھی اس کی ذمہ داری تھی کہ وہ میکے والوں کی نگاہ میں ثاقب کے مقام و مرتبے کی تجدید اور تعین کرتی۔

"ایسی کوئی بات نہیں ہے امی۔ ثاقب نے کچھ نہیں کہا۔"

"تو پھر۔ کیا سوٹ پسند نہیں آئے۔؟"

"نہیں امی۔ بس آپ تکلیف نہ کریں۔ مجھے ثاقب ہی سیزن کے کپڑے دلائیں گے۔"

"کہاں سے دلائے گا۔" عطیہ بیگم کا لہجہ پھر سے تلخ ہوا۔ "تمہاری ضرورتیں اسے نظر کہاں آتی ہیں۔ ایسوں کو بس گھر کے کام کروانے کے وقت ہی بیویاں دکھائی دیتی ہیں۔ جہاں کچھ جیب ڈھیلی کرنا پڑ جائے تو ان جیسا تنگ دل کوئی نہیں ہوتا۔"

"شکر ہے وہ صرف روپے پیسے کے معاملے میں تنگ دل ہے۔ زندگی گزارنے کے لیے شوہر کی محض اتنی سی خامی کچھ گھاٹے کا سودا تو نہیں ہے۔" وہ خلاؤں میں گھورتے ہوئے اپنے آپ مسکرائی تو عطیہ بیگم کو اس کی ذہنی حالت میں کسی خرابی کا شبہ ہوا۔

"ارے کیا بڑبڑا رہی ہو۔ شوہر کی کنجوسی کو اچھا کہے جا رہی ہو۔ دماغ تو نہیں گھوم گیا؟"

"نہیں امی۔" وہ بھیگے بھیگے لہجے میں پھر ہنسی۔ پلکوں سے ایک آدھ آنسو بھی ٹوٹ کر گرا جسے وہ ہتھیلی سے رگڑ کر ماں کے قریب آئی۔

"یہ جو دولت کی ریل پیل دکھا کر بیویوں کو ہواؤں میں اڑائے پھرتے ہیں ناں۔ اور جنہیں دیکھ کر ہم رشک سے صرف یہی سوچتے ہیں کہ ان جیسا خوش نصیب کوئی نہیں ہے۔ ذرا ان بیویوں سے پوچھیں' روپے پیسے کی فراوانی دینے والے ان کے شوہروں کی سوچ کتنی تنگ' کتنی چھوٹی ہوتی ہے۔ کبھی ہم ایسوں کے اندر جھانک لیں تو ہماری چیخوں کا بھی دم گھٹ جائے۔" وہ گمبھیر سنجیدگی سے چور لہجے میں بولتی چلی گئی تو عطیہ بیگم خاموشی سے اسے سننے لگیں۔ کچھ ایسا ضرور تھا اس کے لہجے میں جس نے عطیہ بیگم کی بولتی زبان کو اچانک بریک لگا دی تھی۔ نمرہ نے آہستہ آہستہ اپنی اور ربیعہ کی تمام باتیں اور بعد میں پیش آنے والے حالات ان کے گوش گزار کیے۔ بھلے ربیعہ سے کیا عہد توڑنے کا جرم سرزد ہوا تھا' لیکن دل نے کہا شوہر کی برائیوں کو کھول کھول کر مسالا لگا کر میکے میں بتانے کی پاداش میں اب وہ ساری خوبیاں بھی کھل کر بیان کرنی چاہئیں جن پر پہلے اپنی نگاہ بھی نہیں پڑی تھی۔

"جوتوں' کپڑوں اور زیورات کے ڈھیر وہ خوشی کبھی نہیں دے سکتے امی! جو شوہر کی نظروں میں بھروسے اور اعتبار کی چمک دیکھ کر کل مجھے ہوئی۔ آپ نہیں

جانتیں کل میری اپنی نظروں میں میرا قد کتنا بلند ہوا اور وہ ثاقب نے کیا۔ میں نے کبھی خواب میں بھی نہیں سوچا تھا کہ ثاقب میرے بارے میں اتنی اچھی رائے رکھتے ہیں۔

کیا مجھے خوش نہیں ہونا چاہیے امی؟" نمرہ کی آنکھیں ایک بار پھر بھر آئیں۔ رندھے گلے سے اس نے ماں سے سوال کیا تو انہوں نے نمرہ کا گال تھپتھپا کر بھرپور تائید میں سرہلایا۔

"غلط فہمی ایک ایسا لفظ ہے جس کا مفہوم، معنی اور وضاحت کسی سے پوچھے جائیں تو ایک منفی مطلب کی صورت میں سامنے آئیں گے شاید لغت بھی اس کا کوئی مثبت معنی نہ دے سکے لیکن ایک غلط فہمی نے میری زندگی جنت بنا رکھی ہے اور آج تک مجھے اس کا احساس بھی نہیں تھا۔ یہ وہ غلط فہمی ہے جو ثاقب کو میرے متعلق ہے۔ وہ سمجھتے ہیں میں ان سے کبھی کچھ نہیں چھپاتی، ہمیشہ سچ بولتی ہوں۔ ان کے بھروسے کو ٹھیس نہیں پہنچا سکتی۔ جانے کب سے یہ رائے ان کے دل میں جگہ پا چکی ہے اور اس قدر پختہ ہے کہ انہیں میری کسی وضاحت کی بھی ضرورت نہیں ہے اور ایک غلط فہمی وہ ہے امی، جو سہیل کو ربیعہ کے متعلق پیدا ہو گئی ہے۔ جس نے بلاوجہ ربیعہ کی زندگی اجیرن کر رکھی ہے۔ آج سے پہلے کبھی دھیان میں نہیں آیا کہ مرد کی شک کرنے کی عادت عورت کی زندگی کو کتنا کھوکھلا بنا سکتی ہے اور اعتبار کتنا مضبوط۔" نمرہ نے ایک جذب سے ماں کا ہاتھ پکڑا تو عطیہ بیگم نے مسکرا کر اس کی حمایت کی۔

کوئی ماں بھلا کیونکر چاہے گی کہ اس کی بیٹی اور داماد میں فاصلوں کی دیوار اونچی سے اونچی ہوتی جائے البتہ بیٹی کی محبت میں وہ بھی یہ بات بھول بیٹھی تھیں کہ ان کی ہر معاملے میں بے جا مداخلت میاں بیوی کے رشتے میں کڑواہٹ گھولنے کا باعث بن سکتی ہے۔ وہ نمرہ کے حق میں دعا کرتی گھر کو روانہ ہوئیں۔

مہرین نے ایک بار کہا تھا "جوں جوں شادی شدہ زندگی کا سفر طویل ہوتا جاتا ہے، ہم میاں بیوی کھول کھول کر ایک دوسرے کی خامیاں گنواتے، وقت گزارنے لگتے ہیں حتیٰ کہ ایک دن اپنے ہی ہاتھوں اپنے مضبوط قلعے جیسے گھر کو زمین بوس کرنے کا موجب بن جاتے ہیں۔ شادی کے ہنی مون پیریڈ میں ایک دوسرے کی تعریفوں میں زمین آسمان کے قلابے ملانے والوں کو چند سال گزرنے کے بعد لفظ "تعریف" سے جھجک محسوس ہونے لگتی ہے۔ اگر میاں ہر صبح ناشتے کی میز پر بیوی کی ایک جملے میں تعریف کرتے ہوئے آفس جائے اور بیوی شام کو تھکے ہارے شوہر کی واپسی پر گھر میں اس کے ہونے کی اہمیت اور قدر و قیمت پر چند لائنیں بول دے تو یقیناً" دور جاتے رشتوں کو پل میں پاس لایا جا سکتا ہے۔" دوست کی باتیں یاد کر کے وہ اپنے آپ میں مسکرائی اچانک خود کو بھی بدلی بدلی سی محسوس ہوئی۔ شکوے شکایتوں کے ڈھیر اٹھاتے اس کا وجود بھی تھکنے لگا تھا۔ پل بھر میں اس نے ثاقب کی چھوٹی موٹی خامیوں کی گٹھڑی اپنے سر سے اتار پھینکی جسے چار برسوں سے "پہاڑ" سمجھ کر خود ہی اس کے نیچے دبتی جا رہی تھی۔ زندگی تو بہت خوب صورت بہت حسین ہے۔ ابھی جینے کے لیے اس میں اتنا فیول موجود ہے کہ گاڑی کو بجائے کھینچنے کے سہولت سے چلایا جا سکتا ہے۔ اس نے اپنے اور ثاقب کے انڈر اسٹینڈنگ لیول کو مزید بالا کرنے کا پختہ عزم کیا اور مسکراتے ہوئے ڈریسنگ ٹیبل کے سامنے آبیٹھی۔ ان خوشی سے مسکراتے لبوں کو لپ اسٹک کی ضرورت تو ہرگز نہیں تھی لیکن عورت تیار اپنے لیے کہاں ہوتی ہے۔ اسے تو مرد کی آنکھوں میں اپنائیت اور توجہ کے چند جگنو تلاش کرنے کی چاہ ہوتی ہے اور اب وہ ہر جگنو اپنی مٹھی میں بھر لینا چاہتی تھی، صرف سنگھار کر کے نہیں بلکہ اپنی ذاتی کوششوں کے بل پر بھی۔۔۔!

ختم شد

عفت سحر طاہر

# بن مانگی دُعا

وہ کئی دنوں سے تاک میں تھی۔ اس کا موبائل واحد امید تھا جو اس کے ہاتھ لگ جاتا تو وہ معیز کو مدد کے لیے پکار سکتی اور جب سلطانہ نے معیز کا نمبر مراد صدیقی کو دینے کے لیے موبائل نکالا تو واش روم سے واپس آتی' ایپھا نے کن انکھیوں سے اسے موبائل واپس دروازے سے لٹکتے تھیلے میں گھسیڑتے دیکھ لیا اور آج جب اسے موقع مل ہی گیا کہ وہ جلدی سے معیز کا نمبر ملا کر اسے مدد کے لیے پکار لیتی تو حلق میں آنسوؤں کا پھندا لگ گیا۔

جانے کہاں سے آکے سلطانہ نے چیل کی طرح جھپٹا مار کے اس سے موبائل چھین لیا' بلکہ اس کے ساتھ ہی ایپھا کی بھی شامت آگئی۔ منہ سے گندی مغلظات بکتے ہوئے اس نے ایپھا کو مردانہ وار مارنا شروع کیا تھا اور وہ ٹھٹھرتے حواس لیے بے بسی سے پٹتی اپنا بچاؤ کرنے کی ناکام کوشش کرتی رہی۔



وہ ادھر اُدھر دیکھتا' بہت محتاط انداز میں فون بوتھ کی طرف بڑھا تو دل دھک دھک کر رہا تھا۔ جیب سے معیز کے موبائل نمبر والی پرچی نکال کر اس نے بڑی احتیاط کے ساتھ نمبر ملانا شروع کیا اور اسے حیرت نہیں ہوئی' جب اگلی ہی بیل پہ کال اٹینڈ کر لی گئی۔

"ہیلو۔" مراد صدیقی کھنکھارا۔



## تیئسویں قسط

"کون۔۔۔ معیز احمد۔۔۔؟"

"جی۔۔۔ آپ کون بول رہے ہیں؟" وہ الجھن آمیز لہجے میں پوچھ رہا تھا۔

"تعارف کو چھوڑو اور میرے سوال کا جواب دو۔۔۔ اپنی بیوی کے بدلے میں تم کتنی رقم دے سکتے ہو؟" اِدھر اُدھر دیکھتے ہوئے وہ دبے ہوئے مگر سختی سے پُر لہجے میں بولا تو معیز کا دل اچھل کر حلق میں آن اٹکا۔

"ایبہا۔۔۔ تمہارے پاس ہے؟" وہ بے یقینی سے پوچھنے لگا۔ پھر تیز لہجے میں بولا۔

"کون ہو تم۔۔۔ کیوں مان لوں میں کہ ایبہا تمہارے پاس ہے؟"

"ماننا تو تمہیں پڑے گا منے۔۔۔ اور ہاں۔۔۔ زیادہ ٹائم نہیں دوں گا میں۔۔۔ اتنے غریب تو نہیں ہو کہ تمہیں رقم کا "بندوبست" کرنے کی ضرورت پڑے۔" وہ غرایا تھا۔

"دیکھو۔۔۔ تم جو کوئی بھی ہو۔۔۔ پہلے ایبہا سے میری بات کرواؤ۔ بس ایک بار مجھے اس کی آواز سنوا دو۔" معیز نے چلا کر کہا۔ اسے خوف لاحق ہوا' کہیں وہ کال کاٹ نہ دے۔

"وہ بھی کرواؤں گا' مگر تم کل شام تک پچاس لاکھ میری بتائی ہوئی جگہ پر پہنچاؤ گے۔"

مراد صدیقی کے ہونٹوں پر مسکراہٹ کھیلنے لگی' شکار کی تڑپ "زندگی" سے اس کی محبت کا پتا دے رہی تھی۔

"اوکے۔۔۔ ڈن۔۔۔ لیکن اُسے ایک خراش بھی نہیں آنی چاہیے۔ میں تمہیں جہاں کہو گے' وہاں رقم پہنچا دوں گا۔" معیز نے تیزی سے کہا۔

"اور پولیس کو اس معاملے میں ملوث کرنے کا مطلب تو تم اچھی طرح سمجھتے ہو گے؟" اس کے لہجے میں مخفی دھمکی کو معیز نے اچھی طرح سمجھا تھا۔

"تم بے فکر رہو۔۔۔ لیکن تم اسے کوئی نقصان نہیں پہنچاؤ گے۔" معیز کوئی ایسی بات نہیں کرنا چاہتا تھا جس سے اغوا کار اپنا غصہ ایبہا پر نکالتے۔

"ہاں۔۔۔ ہاں۔۔۔ تم بے فکر رہو۔"

"کس جگہ رقم پہنچانی ہے؟" معیز نے پوچھا۔ ایبہا کے ملنے کی امید بندھی تو وہ ایک لمحے کو بھی نہیں سوچنا چاہتا تھا کہ رقم دینی چاہیے یا نہیں۔

"وہ میں تمہیں کل بتاؤں گا۔"

"مگر اس سے پہلے تم ایک بار ایبہا سے میری بات کرواؤ گے۔" معیز نے اسے یاد دلایا۔

"ہاں۔۔۔ مگر پچاس لاکھ سے ایک پائی بھی کم نہ ہو اور پولیس کو بھنک بھی پڑی تو۔۔۔ ساری عمر بیوی کی شکل کو ترسو گے۔"

وہ سفاکی سے بولا اور اگلی بات سنے بغیر ریسیور کریڈل پر ڈال کر تیزی سے فون بوتھ سے نکلا اور اِدھر اُدھر دیکھتا جلدی سے گلی میں گھس گیا۔



"بڑی بے غیرت ہے۔۔۔ ذرا ترس نہیں آتا تجھے اپنے باپ پر۔۔۔ اس کی غریبی پر۔۔۔" اسے مارتے مارتے تھک کر سلطانہ چیخی تھی۔

وہ لمبے سانس لیتی بے دم سی پڑی رہی۔ پھر اس کی آنکھوں سے آنسو رواں ہو گئے۔ معیز کی پکار ابھی اس کی سماعت میں تازہ تھی۔ تو کیا وہ پیاری آواز اب وہ کبھی سن نہ پائے گی۔

"نہ تیری ماں نے اسے سلھ دیا اور نہ ہی تو دے گی۔ ٹیکسی چلا کے گزارہ کر رہا ہے بے چارہ۔" ان دونوں کی بے چارگی کی کوئی حد نہ تھی۔

"اب فاقوں پہ آئے گا تو تجھے ہی بیچے گا نا۔"

سلطانہ نے سارا الزام اس کے سر تھوپا۔ تب ایہا نے نفرت سے اس بد رنگی عورت کو دیکھا اور زہر خند لہجے میں بولی۔

"تو تجھے کیوں نہیں بیچتا۔" اسے جواب میں گالیوں اور مار کی امید تھی، مگر سلطانہ نے دفعتاً" اونچا سا قہقہہ لگایا۔ پھر محظوظ ہوتے ہوئے بولی۔

"یہاں چمڑی کا دام چلتا ہے، سمجھی۔" ایہا کو بے اختیار حنا یاد آئی تو اس نے جھرجھری سی لی۔

"چپ چاپ اس گھر میں پڑی رہ۔ ورنہ میں اپنی کرنی پہ آئی تو مراد صدیقی بھی تجھے نہیں بچا پائے گا۔ ایسی جگہ سے تیرے دام کھرے کروں گی۔"

سلطانہ نے اسے دھمکایا تو لب و لہجے میں کچھ کر گزرنے کی سنگینی تھی۔

"شکر کر، تیرے گھر والے سے ہی تیرا سودا کر رہا ہے وہ۔"

واقعی۔ اس پر سجدہ شکر واجب تھا۔ ورنہ وہ اسے اِدھر اُدھر کر دیتے تو وہ کیا کر لیتی۔

مراد صدیقی گھر لوٹا تو اس کی چال ڈھال میں سرمستی سی تھی، مگر نیل پڑے چہرے کے ساتھ گم صم بیٹھی ساکت و جامد ایہا کو دیکھ کر اس کی ساری مستی ہرن ہو گئی۔

لمحہ بھر ششدر رہنے کے بعد وہ دانت پیستا باورچی خانے کی طرف بڑھا جہاں سلطانہ کے گنگناتے ہوئے برتن دھونے کی آواز آ رہی تھی۔

"لوکی بچھی ہے۔ بدذات، کمینی عورت۔ تجھے منع کیا تھا میں نے۔ (تھپڑ) ہاتھ نہ لگا یو اب کے اسے۔ پھر مارا تو نے اسے۔" (تھپڑ۔)

ایہا بے تاثر سی ان کا جھگڑا سنتی رہی۔

دو تھپڑ کھانے کے بعد سلطانہ نے دبنے کے بجائے جواباً" مردانہ وار مغلظات بکنی شروع کیں تو ایہا نے کانوں میں انگلیاں دے لیں۔

مراد نے اسے اسٹیل کا گلاس کھینچ مارا۔ سلطانہ اب اونچی آواز میں روتے ہوئے بول بھی رہی تھی۔

"تیری ہی راہ میں روڑے اٹکا رہی تھی۔ اپنے خصم کو فون ملا رہی تھی تیری ہوتی سوتی۔ وہ پولیس لے کے آتا تو پتا چلتا تجھے۔ سلطانہ کا دم ہے جو آزاد پھر رہا ہے تو۔"

مراد دھیما پڑ گیا۔

"دیکھ سلطانہ۔ میری بیٹی ہے اس لیے تھوڑی طرف داری کرتا ہوں۔ یہ تو بلینک چیک ہے۔ اپنی مرضی کی رقم بھر کے کیش کرواتا ہے میں نے۔ اس کی دیکھ بھال تو کرنی ہی پڑے گی نا۔" وہ سلطانہ کو پچکار رہا تھا۔

ایہا کی آنکھوں سے آنسو رواں ہو گئے۔

اب تو اس نے سوچنا بھی چھوڑ دیا تھا کہ یہ شخص اس کا باپ ہے کہ شاید اس طرح تکلیف کا کم احساس ہو، مگر دل دکھے تو تکلیف بہت ہوا کرتی ہے۔ چاہے ذہن کتنی ہی تاویلیں دے لے۔



"میرے خیال میں ہمیں پولیس کی مدد لے لینی چاہیے معیز!" عون نے سنجیدگی سے مشورہ دیا۔
"بالکل نہیں... ایک ہی تھالی کے چٹے بٹے ہوتے ہیں یہ لوگ... فوراً" ہی کڈنیپرز کو اطلاع مل جائے گی۔ وہ لوگ ایہا کو نقصان پہنچائیں گے۔" معیز نے فی الفور یہ تجویز رد کردی۔
"ہاں بالکل... پولیس کو بیچ میں ڈالنے سے معاملہ بگڑ جائے گا۔" ثانیہ نے بھی اس کی تائید کی تھی۔
"ہم ایف آئی آر کٹوا چکے ہیں۔ پولیس تو آل ریڈی اس معاملے میں ملوث ہے۔ اصولاً" تو پولیس کو انفارم کرنا ہی چاہیے۔" ابراز نے بھائی کو دیکھا۔ وہ بہت پریشان دکھائی دیتا تھا۔ نفی میں سر ہلا کر بولا۔
"میں ایہا کے لیے ایک فیصد بھی نقصان کا رسک نہیں لے سکتا۔ ذرا سی بھی گڑبڑ ہوئی تو وہ لوگ کوئی انتہائی قدم اٹھا سکتے ہیں۔ انہوں نے سختی سے منع کیا ہے۔"
"اور ہو سکتا ہے 'وہ ہماری نقل و حرکت پر نظر رکھے ہوئے ہوں۔" ثانیہ نے کہا۔
"نظر ہی تو رکھے ہوئے تھے اور نہ جانے کب سے... " معیز کی آنکھوں میں خفیف سی سرخی اُتر آئی۔
"جب ہی تو... وہ آدھی رات کو باہر نکلی اور ان لوگوں کو موقع مل گیا۔"
"رقم کا انتظام ہو گیا ہے نا؟" عون نے پوچھا۔
"رقم کا تو کوئی مسئلہ نہیں ہے۔ مجھے صرف یہ ٹینشن ہے کہ وہ لوگ ایہا کو خیریت سے لوٹا دیں۔" وہ مضطربانہ انداز میں بولا۔
"یا اللہ... " سفینہ بیگم کے تو کلیجے پہ ہاتھ پڑا۔ وہ تیزی سے چلتی ان کی طرف آئیں اور تند لہجے میں بولیں۔
"حق حلال کی کمائی میں سے پچاس روپے بھی کوئی دھوکے سے وصولے تو دکھ ہوتا ہے اور تمہیں پچاس لاکھ معمولی دکھائی دے رہے ہیں۔" ابراز کو ثانیہ اور عون کے سامنے ماں کے رویے پر شرمندگی محسوس ہوئی۔
"ایک زندگی کا سوال ہے ماما! ان کی جگہ میں ہوتا تب اس سے دگنی رقم بھی ہوتی دیتے۔"
ابراز نے نرمی سے ماں کو "سمجھانا" چاہا۔ مگر سوئے کو تو کوئی جگائے... اب جو جاگ رہا ہو اسے کون جگائے؟
"خدا نہ کرے۔" وہ تیزی سے بولیں۔ گھور کے ابراز کو دیکھا۔
"اس کا اکاؤنٹ بھرا ہوا ہے تمہارے باپ نے... وہیں سے پیسہ چکا کے جان کیوں نہیں بچا لیتی اپنی اور پھر معیز بیٹا... " وہ لب و لہجہ بدل کے نرمی سے معیز سے مخاطب ہوئیں۔
"کیا گارنٹی ہے کہ وہ پچاس لاکھ لینے کے بعد اسے زندہ واپس کریں گے؟"

"ماما پلیز... " مارے دکھ کے معیز کی آواز حلق میں پھنسی۔
"آنٹی! آپ تو ماں ہیں۔ دعا کریں گی تو اللہ ضرور سنے گا۔"
ثانیہ کو سفینہ کی ایک ہی "جھلک" سے اندازہ ہو گیا کہ ایہا کے شب و روز کس جہنم میں گزرتے رہے ہوں گے۔
"ہوں... " انہوں نے ثانیہ کی بات پہ کوئی حوصلہ افزا جملہ کہنے کے بجائے مبہم سے انداز میں ہنکارا بھرا 'پھر معیز کو مشورہ دینے لگیں۔
"تم سیدھے پولیس کو انفارم کرو۔ آگے پولیس جانے اور اغوا کار جانیں۔ تم اس معاملے میں مت پڑو۔ مجھے تمہاری جان عزیز ہے میرے بچے۔" ان کے لب و لہجے سے اپنی اولاد کے لیے پیار ٹپکتا تھا۔
"اور مجھے ایہا کی... " معیز جیسے خود پر سے ضبط کھونے والا تھا۔ جتانے والے انداز میں کہتا اٹھ کھڑا ہوا۔
سفینہ نے ناگواری سے اسے دیکھا۔ پھر پینترا بدلتے ہوئے بولیں۔

"اتنے دنوں گھر سے باہر رہنے والی لڑکیوں کو یہ معاشرہ قبول نہیں کرتا معیز احمد۔"

"میں کروں گا ماما۔ میں کروں گا۔" وہ بے اختیار ہی خود پر سے قابو کھو کر اونچی آواز میں بولا۔ عون اور ثانیہ سفینہ بیگم کی شقی القلبی دیکھ کر ششدر رہ گئے تھے۔

"ماما پلیز۔ انف (بس ہو گیا۔)" ایزاز اٹھ کر ان کے سامنے آ کھڑا ہوا۔ اس کے لب و لہجے اور آنکھوں سے ناراضی جھلکتی تھی۔

سفینہ بیگم غصے سے بڑبڑاتے ہوئے وہاں سے گئیں۔

"مجھے کیا ہے۔ پچاس لاکھ باپ نے اس کے اکاؤنٹ میں بھر دیا' پچاس تم لوگ لگا دو۔ چاہے یہ بھی اسی کے اکاؤنٹ میں چلا جائے۔" وہ صاف لفظوں میں ایشا کے اغوا کو "ڈرامہ" کہہ گئی تھیں۔

ثانیہ نے گہری سانس بھری۔ بعض لوگ زندگی میں "آؤٹ آف کورس" سوالوں کی طرح آتے ہیں۔ آپ نے زندگی میں جتنا بھی تجربہ حاصل کیا ہو' وہ سارا ان کے سامنے فیل ہو جاتا ہے۔ ساری کی ساری تیاری دھری کی دھری رہ جاتی ہے۔

"کل شام کو رقم پہنچانی ہے۔ جگہ وہ کل بتائے گا۔ بس تم لوگ دعا کرو کہ وہ لوگ۔"

معیز بہت دیر کے بعد بولا تو شدت جذبات سے اس کی آواز گلے میں اٹک گئی۔

مگر وہ تینوں جانتے تھے کہ کیا دعا کرنی ہے۔



سلطانہ "پچاس لاکھ" پہ بہت خوش نہیں تھی۔

"اتنی بڑی آسامی ہے تیرا جمائی' پچاس لاکھ کیا مانگنے بیٹھا تھا اس سے۔"

وہ پچاس لاکھ پہ پہلے خوش ہوئی تھی' مگر جب سنا کہ معیز فوراً" مان گیا تو اس کی خوشی کو پچھتاوا بننے میں دیر نہیں لگی۔

مراد نے اسے گھورا۔ پیار سے گالی دی۔

"اری۔ کبھی لاکھ بھی اکٹھا دیکھا ہے تو نے۔ ایسے منہ بنا رہی ہے جیسے پچاس لاکھ تو تیرا باپ واسکٹ میں ڈال کے پھرا کرتا تھا۔"

"کمینے۔ یہ سوچ کہ جو ایک ہی ہلے میں پچاس لاکھ دینے پہ راضی ہو گیا ہے' کیا وہ ایک کروڑ نہ دیتا؟" سلطانہ کی آنکھیں چمکیں۔

"بس بس۔" مراد نے ہاتھ اٹھایا۔

"ناشکری مت بن۔ میرا تو دل اچھل اچھل کے حلق میں آ رہا تھا۔ پیسے والا بندہ ہے۔ عزت سے بات کر رہا ہے تو میں بھی حد میں ہی رہنا چاہتا ہوں۔ ابھی وہ پولیس سے ریڈ ڈلوانی شروع کر دے تو تھانے میں ہم دونوں کو الٹا لٹکا کے چھترول ہو ہماری۔"

سلطانہ نے منہ بنایا۔

"تو رہیو سدا ڈرپوک۔ ایک ہی بار لمبا ہاتھ مارتا تو ہم دونوں کہیں باہر ملک نکل لیتے۔"

"اری بدبخت۔ تھوڑا مانگا تب ہی خوشی سے دے رہا ہے۔ اس کی پہنچ سے باہر مانگتا تو مجبوراً" وہ پولیس کو انوالو کرتا۔ سمجھتی نہیں ہے۔ کم عقل عورت۔" وہ زچ آ گیا تھا۔

"اور فکر نہ کر۔ پچاس لاکھ میں ہم دونوں تین چار ہنی مون منا سکتے ہیں۔ دبئی اور ملائیشیا کا چکر تو لگوا ہی دوں گا اپنی رانی کو میں۔"
مراد نے شوخی سے کہا تو سلطانہ کے ہونٹوں کی لالی بھی ذو معنی انداز میں پھیلنے لگی۔
ساتھ والے کمرے میں بان کی چارپائی پہ نیم بے ہوش پڑا وجود بے بسی اور بے کسی کی مثال تھا۔



معیز نے کھانا بھی برائے نام ہی کھایا۔ ایراز کے کہنے پر زارا نے سفینہ بیگم کو ابیہا کے متعلق کوئی بھی الٹی سیدھی بات بالخصوص معیز کے سامنے کرنے سے منع کر دیا تھا۔
وہ محض سفینہ بیگم کا دل رکھنے کو ساتھ بیٹھ گیا تھا ورنہ اتنے دنوں سے تو گویا وہ بس جینے کے لیے ہی کھا رہا تھا۔
اسے کرسی گھسیٹ کر اٹھنے کو پر تولتا دیکھ کر سفینہ بیگم نے سرسری انداز میں بات شروع کی۔
"سفیر آگیا ہے پاکستان۔ اب ہمیں شادی کی تاریخ دے دینی چاہیے' تمہارا کیا خیال ہے معیز۔۔؟"
زارا کا جی چاہا پلیٹ اٹھا کے اپنے سر پہ مار لے۔ بے اختیار معیز کا چہرہ دیکھا۔ جہاں پہلے حیرت اور پھر اذیت پھیل گئی تھی۔
"جیسا آپ مناسب سمجھیں ماما۔" وہ خود کو سنبھال کر بے تاثر لہجے میں بولا۔
"لو۔ ویسے ساری دنیا کی فکریں سر پہ لیے پھرتے ہو اور تمہاری بہن کے لیے "مناسب" میں سوچوں۔" انہوں نے تیکھے انداز میں کہا۔
"تھوڑے دن انتظار کر لیں ماما! ابھی ویسے ہی ایک ایشو چل رہا ہے۔ اسے سولو (حل) ہو جانے دیں پہلے۔" ایراز نے تنبیہی نظروں سے ماں کو دیکھتے ہوئے ہلکے پھلکے انداز میں کہا۔
"جہنم میں جائے وہ ایشو۔ میری بیٹی کی پوری زندگی کا معاملہ ہے۔"
وہ بگڑ کر بولیں۔ معیز کے چہرے پر تکلیف کے آثار پیدا ہوئے' مگر وہ بنا کچھ بولے وہاں سے چلا گیا تھا۔
"وہ بھی تو کسی کی بیٹی ہے ماما۔" زارا زچ آگئی۔ اس کی آنکھیں نم ہو گئی تھیں۔
"ماں باپ نالائق نکلیں تو اولادیں یوں ہی رلتی ہیں۔" انہوں نے سر جھٹکا۔ ان کا اپنا ہی فلسفہ تھا۔
"بہر حال۔ میں اگلے ماہ کی کوئی تاریخ دے دوں گی مسز احسن کو۔ وہ تو شکر ہے تم نے سفیر سے بات کلیئر کر لی' ورنہ رباب تو خوب ہی طوفان مچاتی۔" انہوں نے زارا کو دیکھا۔
"ماما پلیز۔" وہ رونے والی ہو گئی۔
"میری وجہ سے بھائی کی زندگی پرابلم میں آئی ہے۔ جب تک ابیہا مل نہیں جاتی' میری شادی کا سوچیے بھی مت۔ میں بھائی سے نظر نہیں ملا پاؤں گی۔"
"شٹ اپ زارا! تم لوگوں نے تو زندگی کو مذاق اور بچوں کا کھیل بنا لیا ہے۔ اس گھر میں وہی ہو گا جو میں چاہوں گی۔ خبردار جو کسی نے مجھے فضول مشورے دینے کی کوشش کی ہو تو۔" وہ بھڑک اٹھی تھیں۔
"اپنے لفظوں پہ غور کریں ماما! اور پھر اپنے عمل پر۔ کیا آپ بھی کسی کی زندگی کو مذاق اور کھیل نہیں سمجھ رہیں؟" ایراز نے تلخی سے کہا تھا۔
"میں نے اسے آدھی رات کو بھاگنے کو نہیں کہا تھا۔" وہ بگڑ کر بولیں۔
"مگر میں نے تو کہا تھا نا۔ وہ بھی آپ کی خاطر۔" زارا رونے لگی۔ انہیں مزید غصہ آیا۔
"ایک سے ایک ڈرامہ بھرا پڑا ہے میرے گھر میں۔ بھائی اس بھگوڑی کا طرف دار اور بہن اس سے بڑھ

کے۔" ان کے لفظی چناؤ پر تلملا کر چمچہ پلیٹ میں پٹخ کر ایراز اٹھ کے ہی چلا گیا۔
"جاؤ جاؤ... مگر ہو گا وہی جو میں نے طے کر لیا ہے۔"
وہ پیچھے سے اونچی آواز میں بولیں۔ تو زارا کا جی چاہا میز پہ ماتھا ٹکا کے رونا شروع کر دے۔ بڑبڑاتے ہوئے وہ اپنی پلیٹ میں سالن نکالنے لگیں۔



ہجر کی رات کاٹنے والے
کیا کرے گا اگر صبح نہ ہوئی؟

کوئی مجسم تڑپ اور بے قراری کو دیکھنا چاہتا تو اس رات معیز احمد کو دیکھتا اور ان دونوں کیفیات کو پا لیتا۔ فجر کی نماز کے بعد اس کا سجدہ طویل اور دعا میں جذب تھا۔ اللہ سے اپنے گناہوں کی معافی۔
وہ موبائل کو فل چارج کیے اپنے پاس رکھے ہوئے تھا۔ کبھی بھی اغوا کار اس کی ایہا سے بات کروا سکتے تھے۔ رقم وہ پہلے ہی نکلوا چکا تھا۔ اب تو بات اغوا کاروں کی پیشہ وارانہ ایمان داری پر ٹھہری تھی کہ وہ کیا کرتے ہیں۔



"ماں باپ ہمیشہ اولاد کے لیے قربانیاں دیتے اور ان کی زندگی بناتے چلے آئے ہیں۔ کیا فرق پڑتا ہے اگر اولاد کے نصیب میں یہ اعزاز آجائے۔ اب اگر تیری وجہ سے میری زندگی میں تھوڑی بہت خوش حالی آرہی ہے تو روڑے مت اٹکانا۔"
مراد صدیقی بڑی نرمی سے اسے سمجھا رہا تھا۔ بھاری پپوٹے اٹھا کر بمشکل ایہا نے اسے دیکھا اس کے لفظوں کو سمجھنے کی کوشش کی۔
"دو منٹ بات کراؤں گا تیرے گھر والے سے تیری۔ بس اسے اپنی خیریت کی تسلی دے دینا اور یہ بھی کہہ دینا کہ شرافت سے روپیہ میرے حوالے کر دے۔ اور خبردار۔ اگر پولیس کو بھنک بھی پڑنے دی ہو تو۔"
ایہا نے بے یقینی سے مراد صدیقی کو دیکھا۔
"اسے یہ مت بتانا کہ تو کس کے پاس ہے۔ بس اپنی خیریت کا یقین دلا دینا اور کہنا کہ رقم لے کر اکیلے آئے۔ ورنہ ساری عمر تجھے ڈھونڈتا ہی رہے گا۔"
اس نے دھمکایا۔ خشک ہوتے لبوں پر زبان پھیرتے ہوئے ایہا نے اثبات میں سر ہلا دیا۔
مراد نے سلطانہ کو اشارہ کیا تو وہ موبائل نکال کے لے آئی۔ اسے آن کر کے مراد کے حوالے کیا۔ اس نے معیز کا نمبر ملا کر موبائل ایہا کی طرف بڑھایا۔ تو اس نے کپکپاتا ہاتھ آگے بڑھایا۔ اسے یقین نہیں آرہا تھا کہ مراد صدیقی اتنی مہربانی پر اتر آیا تھا کہ خود سے اس کی معیز سے بات کروا رہا تھا۔
"دھیان سے۔ ایک بھی لفظ کم یا زیادہ کیا تو پہلی گولی تیرے شوہر کو ماروں گا۔" موبائل کا اسپیکر آن کرتے ہوئے۔ مراد نے دھیمے سفاک لہجے میں کہا تو وہ پوری جان سے تھرا گئی۔



ایہا کے نمبر سے کال تھی۔ معیز نے جھپٹ کر موبائل اٹھایا اور فوراً" کال اٹینڈ کی۔
ایراز اٹھ کر اس کے پاس چلا آیا۔

"ہیلو۔ ایہا۔؟" معیز نے آس و نراس میں گھرتے ہوئے بے تابی سے پوچھا۔
"جی معیز۔ ایہا بول رہی ہوں۔" دوسری طرف سے اس کا کپکپاتا ہوا بہت محتاط سا جواب آیا۔ تو معیز کو لگا اس کے وجود میں ٹھنڈک کی ایک لہر سی دوڑ گئی ہو۔
"کیسی ہو تم ایہا۔ کہاں ہو۔ کون لوگ ہیں یہ۔؟" وہ ہلکا سا کھنکھاری۔
"میں بالکل ٹھیک ہوں معیز۔ یہ لوگ جو ڈیمانڈ کر رہے ہیں اگر آپ وہ پوری کر سکتے ہیں تو ہی کیجیے گا۔"
وہ بولتے بولتے ایک دم کراہی۔ یوں جیسے اسے کسی نے ہاتھ مارا ہو۔ گو نجتی آواز نے فوراً" معیز کو الرٹ کر دیا۔ یقیناً" ان لوگوں نے اسپیکر آن کر رکھا تھا۔
"اوکے۔ اٹس اوکے۔ میں نے رقم کا بندوبست کر لیا ہے۔" وہ جلدی سے بولا۔
"تم صرف مجھے وقت اور جگہ بتادو۔"
مراد نے ایہا سے موبائل لے کر اسے وقت اور جگہ بتائی۔



عون جلدی اٹھا۔ آج وہ ریسٹورنٹ کے بجائے سیدھا معیز کی طرف جانے والا تھا۔
"معیز بھائی کی امی تو اللہ کی پناہ۔ کس قدر پتھر دل ہیں۔" ثانیہ نے جھرجھری سی لی۔ اس نے سفینہ کے متعلق سن تو رکھا تھا مگر بالمشافہ پہلی ملاقات کا شرف حاصل ہوا تو ان کی شقی القلبی جھنجھوڑ کے رکھ گئی۔
عون گہری سانس بھر کے شرٹ پہننے لگا۔
"ویسے عون۔" وہ اٹھ کر اس کے قریب آئی اور اس کا ہاتھ ہٹا کر اس کی شرٹ کے بٹن خود بند کرتے ہوئے تاسف سے بولی۔
"ہم جب اعوذ باللہ پڑھتے ہیں تو اس کا مطلب ہے "میں اللہ کی پناہ مانگتا ہوں شیطان مردود کے شر سے۔" یعنی ہر بری شے سے بچنے کے لیے اللہ کی پناہ مانگی جاتی ہے تو ایسے لوگ کس کیٹگری میں آئیں گے جن سے بچنے کے لیے ہم اللہ کی پناہ مانگتے ہیں۔؟"
"بس خدا معاف ہی کرے۔ اللہ سے دعا مانگتے رہنا چاہیے ۔دل کی نرمی کی۔"
وہ مسکرایا۔ پھر بغور اسے دیکھتے ہوئے شرارت سے بولا۔
"ویسے شادی کے بعد تم کافی حسین ہو گئی ہو۔" ثانیہ نے آخری بٹن بند کر کے مسکراتے ہوئے اس کے شانوں پہ دونوں ہاتھ رکھے۔
"یعنی یہ کریڈٹ بھی تمہیں ہی گیا۔"
عون نے ہلکا سا قہقہہ لگایا۔ پھر چھیڑتے ہوئے بولا۔
"میں نے یہ تو نہیں کہا کہ "مجھ سے" شادی کرنے کے بعد تم حسین ہو گئی ہو۔"
"مگر میں تمہارے "دل" کی خوب سمجھتی ہوں۔" ثانیہ نے مسکراہٹ دباتے ہوئے کہا تو عون نے دونوں ہاتھ اس کی کمر پر جما دیے۔ ذرا سا جھک کر اس کی آنکھوں میں جھانکا۔
"اچھا۔ تو اب کیا چل رہا ہے میرے دل میں۔ ذرا بتاؤ تو مس قیافہ شناس۔"
ثانیہ نے لحہ بھر اس کی آنکھوں میں دیکھا پھر فوراً" ہی اس کے ہاتھ پیچھے ہٹاتے ہوئے شرارت آمیز سنجیدگی سے بولی۔ "اونہوں۔ عون عباس۔ بری بات۔"
"ارے۔ سنو۔ ادھر تو آؤ۔" وہ اس کی طرف لپکا۔

"خبردار۔ سیدھے جائیں معیز بھائی انتظار کر رہے ہوں گے۔" وہ کمرے کا دروازہ کھول کر باہر نکلتے ہوئے مسکرائی تھی۔ عون دل مسوس کر رہ گیا۔ موبائل اٹھایا اور گہری سانس بھرتے ہوئے معیز کو کال کرنے لگا۔



"تم لوگ سمجھ نہیں رہے۔ میں زیرو پرسنٹ بھی رسک نہیں لینا چاہتا۔ اس نے مجھے اکیلے آنے کو کہا ہے تو میں اکیلے ہی جاؤں گا۔ میں نہیں چاہتا۔" وہ لوگ ایہا کو نقصان پہنچائیں۔"

عون اور ایراز کو معیز نے صاف لفظوں میں انکار کر دیا تھا۔

"اٹس او کے۔ میں سمجھتا ہوں۔ مگر ہم لوگ آس پاس رہ کے آپ پہ نظر تو رکھ سکتے ہیں۔ ان لوگوں پہ اندھا اعتبار بھی تو نہیں کیا جا سکتا نا۔" ایراز جذباتی ہو کر بولا۔

"میں کہتی ہوں۔ ضرورت ہی کیا ہے اپنی جان کو خطرے میں ڈالنے کی معیز۔"

سفینہ بیگم زارا کے ہمراہ آئی تھیں۔ زارا نے بے اختیار ان کا بازو تھاما۔

یہ اشارہ تھا۔ اب بس۔ چپ۔ مگر سفینہ بیگم نے اس کے ہاتھ کے تنبیہی دباؤ کو نظر انداز کرتے ہوئے معیز کو تیز نظروں سے دیکھا۔

"اللہ بہتر کرے گا آنٹی۔! آپ بس دعا کریں۔ ان لوگوں کو صرف روپے سے غرض ہے۔" عون نے نپے تلے انداز میں بات کی۔

"وہی تو۔ انہیں کسی کی جان کی کیا پرواہ یہ کیوں اس بے کار سی لڑکی کے پیچھے دیوانہ ہو رہا ہے۔ وہ لوگ اسے نقصان پہنچا دیں تو؟"

ان کی آواز بھیگنے لگی۔ یہ ایک ماں کی محبت تھی۔ مگر صرف اپنے بچوں کے لیے تھی' اس لیے قطعی متاثر کن نہیں تھی۔

ماں تو ہر بچے کے لیے "ماں" بن جاتی ہے۔

معیز لب بھینچے خاموش بیٹھا تھا۔ جامد اور سرد۔

"کچھ نہیں ہو گا ماما۔ آپ فکر نہ کریں۔"

ایراز کو افسوس تھا۔ اس معاملے کی تو بھنک بھی سفینہ بیگم کو نہیں پڑنا چاہیے تھی۔ خوامخواہ ہی وہ ذہن پہ سوار کر لیتیں تو ذہنی دباؤ کا شکار ہو سکتی تھیں۔

"میں فکر کیسے نہ کروں۔ میری تو ساری عمر کی کمائی ہی تم تینوں ہو۔" وہ تیز لہجے میں بولیں۔

"رقم کا کیا ہے آنٹی۔ وہ تو میں بھی انہیں پہنچا سکتا ہوں۔ آپ فکر نہ کریں۔"

عون نے معیز کو خفیف سا اشارہ کرتے ہوئے بات گھمائی تو انہوں نے ناقدانہ نظروں سے عون کو دیکھا۔

"ہوں۔ یہ بہتر ہے۔ تمہارے ساتھ تو ان لوگوں کی کوئی دشمنی نہیں ہے۔ تمہیں کوئی نقصان بھی نہیں پہنچائیں گے وہ۔" وہ اپنے آپ سے آگے کسی اور کے متعلق سوچنے کی عادی نہیں تھیں۔

"آپ کی میڈیسن کا ٹائم ہو رہا ہے ماما۔" زارا انہیں بہانے سے اٹھا کے لے گئی تھی۔

"میری نافرمانی مت کرنا معیز! پچاس لاکھ تمہارا صدقہ سمجھ کے دے رہی ہوں۔ حالانکہ میں جانتی ہوں یہ بھی اس لڑکی کی کوئی چال ہی ہو گی۔" وہ جاتے جاتے بھی باز نہیں آئی تھیں۔

"بڑھاپے میں والدین ایسی ایسی باتیں کر جاتے ہیں کہ انہیں ان کا "بچگانہ پن" سمجھ کر نظر انداز کرنے میں ہی بھلائی ہوتی ہے۔ میرے ابا بھی ایسی ہی باتیں کرتے ہیں۔ جنہیں ماننا ممکن ہی نہیں بلکہ ناممکن ہوتا ہے۔"

عون نے ماحول کی خاموشی کو شگفتگی سے توڑا تھا۔ پھر وہ تینوں رقم پہنچانے اور ایمان وغیرہ کے سارے معاملات کو ڈسکس کرنے لگے۔



ایمان کو جگانے کی کوشش میں ناکام ہو کر ادھر ادھر دیکھتے ہوئے مراد کے ہاتھ جو چیز لگی اس نے مراد کا دل عجیب سے وہم کا شکار کر دیا۔ وہ بہ عجلت باہر نکلا۔

"سلطانہ۔ سلطانہ۔"

اونچی آواز میں پکارا تو دیوار کے ساتھ لٹکے آئینے میں جھانک کر کس کے چٹیا کرتی سلطانہ نے ناگواری سے اسے دیکھا۔

"کیا ہوا۔ نکل آئی سوا کروڑ کی لاٹری۔؟"

"لاٹری کی بچی۔" وہ دانت پیستا اس کی پشت پہ آکھڑا ہوا۔ "ایمان اٹھ کیوں نہیں رہی۔ مدہوش ہو کے سو رہی ہے۔ ابھی لے جانا تھا اسے ساتھ۔" کڑے لہجے میں استفسار کیا تو وہ کڑبڑائی۔

"مجھے کیا پتا۔"

"پر مجھے پتا ہے۔ کمینی۔ حرام کی۔"

اس نے دانت کچکچاتے ہوئے سلطانہ کی چٹیا پکڑلی۔ جواباً" اس نے اتنا رولا ڈالا کہ الامان الحفیظ۔

مراد نے اس کے سامنے مٹھی کھولی۔ جس میں ایک انجیکشن کی خالی شیشی اور سرنج موجود تھی۔

"الو کی پٹھی۔ انجکشن دیتی رہی ہے اسے۔" اس کا دماغ گھوما ہوا تھا۔

سلطانہ نے بمشکل اس کی گرفت سے اپنے بال چھڑائے۔ پھر بھی وہ دو چار بھاری ہاتھ اسے مار ہی چکا تھا۔

"تو اور کیا کرتی۔ تمہاری بے غیرت اولاد ساری رات بین کر کے میرے سر میں درد کر دیتی تھی۔ خود ڈیوٹی دیتے تو پتا چلتا۔"

وہ اچھل کر اس کی پہنچ سے دور ہوتے ہوئے تیز لہجے میں بولی۔

"تو اس کا مطلب یہ ہے کہ تو اسے نشے کے ٹیکے لگانے شروع کر دیتی۔"

وہ اتنی زور سے چیخا کہ گلے میں خراش پڑ گئی۔ وہ کھانسنے لگا۔

"نیند کے انجیکشن لگاتی رہی ہوں ہیروئن کے تو نہیں تھے۔" وہ ڈھٹائی سے بولی۔

"آج اسے اس کے شوہر کے حوالے کرنا تھا۔ اور وہ۔"

"تو اچھا ہے نا۔ ٹیکسی میں ڈال کے لے جا۔ شور بھی نہیں کرے گی۔ اور نہ ہی کوئی مسئلہ کھڑا ہو گا۔"

سلطانہ نے زور سے کہا۔ تو بات مراد کے دل کو لگی۔ اس کے ہونٹوں پہ ہلکی سی مسکراہٹ دیکھ کے سلطانہ کو طارہ آیا۔ اس نے جھک کر ٹب میں پڑا مگا اٹھایا اور مراد کو دے مارا۔

"ادھر آ میری شہزادی۔ ایسے ہی۔ تجھے تو پتا ہے یوں ہی غصہ آجاتا ہے مجھے۔ ورنہ تو تو جان ہے میری۔" مراد کا غصہ لمحوں میں بھاگا تھا۔

سلطانہ غصے سے سر جھٹک کر آئینے کی طرف مڑ گئی۔

"مر گئی تیری شہزادی۔ جب دل چاہا ہاتھ پکڑ لیا اور جب جی چاہا ہاتھ منہ پہ دے مارا۔" وہ بڑبڑا رہی تھی۔

"چل چھوڑ۔ دعا نہیں کرے گی۔ تیرے لیے کمائی کرنے جا رہا ہوں۔"

مراد نے پیچھے سے اسے بانہوں کے گھیرے میں لیا۔ مگر وہ مصنوعی غصے سے منہ بنا بنا کر اسے جھٹکتی رہی اور مراد

چاپلوسانہ سرگوشیوں میں اسے مناتا رہا۔



وہ دیے ہوئے وقت سے ایک گھنٹہ پہلے ہی وہاں پہنچ گیا۔ اپنی گاڑی سائیڈ پہ کھڑی کر کے وہ فون کرنے والے کے بتائے گئے طریقے کے مطابق فٹ پاتھ پہ پان کی دکان کی داہنی سائیڈ پر جا کھڑا ہوا۔

مراد صدیقی اپنا حلیہ بدلے وہاں سے کافی دور ٹیکسی روک کر لاک کرنے کے بعد معیز کو دور سے چیک کر رہا تھا۔ کہ کہیں وہ پولیس کو تو ساتھ نہیں لایا ہوا۔ پھر قدرے سائیڈ پہ ہو کر مراد نے معیز کو کال ملائی۔

"اپنی گاڑی کا لاک کھول دو۔ میرا آدمی آکے رقم لے جائے گا۔" وہ رعب دار انداز میں بولا۔

"ایہا کہاں ہے؟ اس سے بات کراؤ میری۔"

"وہ بالکل ٹھیک ہے۔ جو میں کہہ رہا ہوں وہ کرو۔ دیر کرو گے تو نقصان کے ذمہ دار تم خود ہو گے۔" مراد نے ادھر ادھر دیکھتے ہوئے سختی سے کہا۔

"اوکے۔" معیز بے بس ہونے لگا۔ اس نے جیب سے ریموٹ نکال کر دور ہی سے گاڑی ان لاک کر دی تھی۔

ذرا فاصلے پر ایراز اور عون بھی یوں ہی راہ گیروں کے سے انداز میں موجود تھے اور معیز کی گاڑی پہ نظر رکھے ہوئے تھے۔

"اب تم پان والی دکان پہ جاؤ۔ اور اس سے دو میٹھے پان بنواؤ۔ اور خبردار جو پلٹ کے دیکھا ہو تو۔"

اسے پچکار کے کہتے ہوئے مراد نے لائن کاٹ دی تھی۔ معیز بے بس سا پان والی دکان کی طرف مڑ گیا۔ ایراز اور عون نے ایک ادھیڑ عمر شخص کو تیزی سے معیز کی کار کی طرف بڑھتے دیکھا۔

"میرے خیال میں یہ اغواکاروں میں سے کوئی ہے۔" عون نے تیزی سے کہا۔ ان دونوں کی نظریں مراد صدیقی پر جمی ہوئی تھیں۔

"اکیلا لگ رہا ہے بظاہر۔" وہ معیز کی گاڑی میں سے بریف کیس نکال کر اندر ہی کھول کر چیک کرنے کے بعد اب تیزی سے پلٹ گیا تھا۔ معیز جب تک پان بنوا کر پلٹا تب تک گاڑی کے اردگرد کسی ذی نفس کا نشان تک نہ تھا۔

وہ بھاگتے ہوئے اپنی گاڑی تک آیا۔ شاید وہ ایہا کو چھوڑ گیا ہو۔ مگر گاڑی میں کوئی نہیں تھا۔ بریف کسی بھی نہیں۔

وہ پاؤں یا ہر زمین پہ ٹکائے اپنی سیٹ پر ڈھے سا گیا۔

☆ ☆ ☆

وہ دونوں تیزی سے ایک طرف بڑھتے مراد صدیقی کے پیچھے تھے کافی پیچھے۔ مگر مستقل۔

"اس نے ایہا کو نہیں چھوڑا ہے۔" عون نے کہا۔

"ابھی پتا چل جائے گا۔ یہ آدمی کہیں جاکے تو رکے گا۔" ایراز نے اشارہ کیا۔

مراد صدیقی ایک سنسان سڑک پہ نکل آیا اور اب وہ بنا ادھر ادھر دیکھے اپنی ٹیکسی کی طرف بڑھ رہا تھا۔ اس کا ناچنے گانے کو دل چاہ رہا تھا۔ اس بے وقوف معیز احمد نے اتنی آسانی سے پچاس لاکھ حوالے کر دیے تھے۔

(اگر تم روپے لے کر ایہا کو واپس نہ کرو تو ہماری اگلی قسط بھی نکل سکتی ہے اس کے شوہر کی جیب سے) اسے سلطانہ کی بات یاد تھی۔ جسے اب تک تو مراد نے رد کر دیا مگر اب جبکہ بھاری رقم ہاتھ لگی تو اسے سلطانہ کی کمینگی

میں دم نظر آنے لگا۔
وہ چابی لگا کر دروازہ کھول کر ٹیکسی میں بیٹھا اور بریف کیس کھول کے دیکھنے لگا۔
عون اور ایراز تیزی سے وہاں پہنچے۔ پچھلی سیٹ پہ ساکت آنکھیں موندے ڈھلکی گردن کے ساتھ بیٹھی ایبہا پہلی نظر میں ہی انہیں دکھائی دے گئی تھی۔
عون نے لمحوں میں فیصلہ کیا۔ اگلے ہی پل اس نے دروازہ کھول کر گریبان سے پکڑ کر مراد صدیقی کو باہر گھسیٹ لیا تھا۔
"لگ۔ گولی ماردوں گا۔ چھوڑدو مجھے۔"
وہ بوکھلا گیا۔ مگر اس سے پہلے کہ وہ کچھ سمجھتا' ایراز اور عون تمام تر غصہ اس پر نکالنے کے لیے اس پر پل پڑے۔ اور مراد صدیقی کوئی پیشہ ور اغوا کار تو تھا نہیں۔ لمحوں میں گھٹنوں کے بل ڈھے گیا تو ایراز نے اسے قابو کرلیا۔ عون تیزی سے معیز کو کال ملانے لگا۔



"آپ کی پیشنٹ اب ٹھیک ہیں۔ ہوش میں ہیں۔" نرس نے آکر مژدہ ہی تو سنایا تھا۔ معیز کی رگ و پے میں بڑے طویل عرصے کے بعد سکون کی لہریں دوڑنے لگیں۔
عون اور ایراز نے بھی سکھ کی سانس لی تھی۔ عون کے اشارے پر وہ کمرے کی طرف بڑھا۔
ایبہا کی بے سدھ سی کیفیت دیکھ کر وہ اسے سیدھا اسپتال لے آیا جبکہ ایراز اور عون نے مراد صدیقی کو سیدھا تھانے پہنچایا تھا۔
معیز تو ٹیکسی میں اغوا کار کے روپ میں مراد صدیقی کو دیکھ کر ششدر ہی رہ گیا۔ وہ کبھی سوچ بھی نہیں سکتا تھا کہ مراد صدیقی دوبارہ ایسی گراوٹ دکھا سکتا ہے۔ مگر بہرحال اس کی پہلی ترجیح ایبہا کو اسپتال پہنچانا تھا۔
"انہیں نیند کے انجکشنز دیے جاتے رہے ہیں اور چوٹوں کے نشان بھی ہیں چہرے اور باڈی پر۔"
لیڈی ڈاکٹر نے پہلے تفصیلی چیک اپ کے بعد معیز کو بتایا تو وہ دکھ کے حصار میں گھرنے لگا۔
معیز دروازہ کھول کے کمرے میں داخل ہوا۔ تو وہ آنکھوں پہ بازو رکھے لیٹی تھی۔ دوسرے بازو میں ڈرپ لگی ہوئی تھی۔ کھٹکے کی آواز پر ایبہا نے بے اختیار بازو ہٹا کر آنے والے کو دیکھا۔ ہلکی بڑھی ہوئی شیو اور رف سے حلیے میں وہ معیز احمد ہی تھا۔ ایبہا کا دل پوری قوت سے سکڑ کر پھیلا۔ اک محشر تھا جو رگ جاں میں برپا ہو گیا تھا۔
کھونے کے بعد پالینا کیسا ہوتا ہے۔ وہ دونوں ہی اس کیفیت کے زیر اثر تھے۔ معیز نے آگے بڑھ کے اس کی پیشانی پر اپنا ہاتھ رکھا۔ اس لمس میں اپنائیت اور ہمدردی سمیت محبت کے سارے رنگ تھے۔ اور ایبہا کی تو گویا روح تک اس مسیحائی کی تاثیر اتری۔ اس نے آہستہ سے آنکھیں موندیں تو آنکھوں کے کونوں سے آنسو بہنے لگے۔
شرمندگی' ندامت' پچھتاوے۔ اور دکھ کا گہرا احساس۔ ایک تکلیف کی گہری کاٹ تھی جو وہ اپنے دل کے اندر تک محسوس کررہا تھا۔
کیا کیا حالات نہیں سہے تھے اس کم عمر اور سادہ دل سی لڑکی نے۔
اس کے باپ نے اگر اسے بیچ کر دام کھرے کرنے چاہے تو معیز نے کون سا اسے سکھ کے ہنڈولوں میں جھلایا تھا۔

"میں جانتا ہوں ایہا! اگر میں کھلے دل اور ذہن سے کام لیتا تو میرے نکاح میں آنے کے بعد تمہاری تمام مشکلات ختم ہو جاتیں۔ ایم سوری تمہاری ہر تکلیف کی وجہ میں بنا۔" وہ بوجھل لہجے میں بولا مگر ایہا کے پاس آنسوؤں کے علاوہ اور کوئی جواب نہ تھا۔

معیز نے اس کے پاس بیٹھتے ہوئے دونوں ہاتھوں کے انگوٹھوں سے اس کی بند آنکھوں کے کونوں سے بہتے آنسوؤں کو پونچھا اس کا چہرہ معیز کے ہاتھوں کی گرفت میں تھا۔

"لیکن یقین کرو ایہا! اب تمہاری ہر آزمائش ختم ہو گئی ہے۔" وہ بے حد نرمی سے بولا تو ایہا نے بھیگتی پلکیں وا کیں۔ معیز نے اثبات میں سر ہلایا۔ پھر دکھ سے بولا۔

"بہت بڑی غلطی کی تم نے ایہا۔ کوئی ایسے بھی گھر سے نکلتا ہے۔ زارا نے بے وقوفی میں ایک بات کر دی تو تم نے بے وقوفی کی انتہا ہی کر دی۔ ایک لمحے کو بھی میرے متعلق نہیں سوچا۔" وہ تاسف سے بولتے بولتے رکا۔ پھر اس کی آنکھوں میں دیکھتے ہوئے جذب سے بولا۔

"میں جو ہار مان گیا تھا تمہارے آگے۔"

"میں آپ کا گھر توڑنا نہیں چاہتی تھی۔" وہ پھر سے رو دی

"میرا گھر تم سے ہے بے وقوف لڑکی! میں تو دیر سے یہ بات سمجھا مگر تم تو پہلے سے ہی جانتی تھیں۔" وہ اسے ٹوکتے ہوئے بولا۔ پھر قدرے توقف کے بعد تاسف سے کہنے لگا۔

"میں تو سوچ بھی نہیں سکتا تھا کہ تمہارے اغوا میں تمہارے فادر کا ہاتھ ہو سکتا ہے۔ یہ تو ایراز اور عون نے ہمت کر لی ورنہ میں تو تمہارے معاملے میں ایک فیصد بھی رسک لینے کو تیار نہ تھا۔"

ایہا کے آنسو ٹھٹھر گئے۔ شرمندگی کی تند و تیز لہر اسے سر تا پا بھگو گئی۔

وہ یہی سمجھ رہی تھی کہ مراد صدیقی نے فون پر ہی معیز سے سارا معاملہ طے کیا ہے اور سامنے آئے بغیر ہی رقم وصول کر کے اسے معیز کے حوالے کر دیا ہے۔ مگر یہاں تو اور ہی کہانی نکلی تھی۔

معیز نے اس کے چہرے کے بدلتے رنگ سے اس کی سوچ کو فی الفور پڑھ لیا۔

"وہ اب پولیس کسٹڈی میں ہے۔ اس کی نشان دہی پر اس کی ساتھی عورت بھی گرفتار ہو گئی ہے۔" معیز اس کے چہرے پہ چھائے تکلیف دہ تاثرات دیکھ رہا تھا۔

"اگر تم کہو گی تو انہیں معاف کر دیا جائے گا۔ لیکن اگر مجھ سے پوچھو تو میں کہوں گا کہ ان دونوں کو ان کے کیے کی ہر ممکن سزا ملنی چاہیے تاکہ آئندہ وہ کبھی ایسے جرم کا سوچ بھی نہ سکیں۔"

معیز نے نرمی سے اپنی شہادت کی انگلی سے اس کی پیشانی کے مندمل ہوتے زخم کو چھوا۔ اور پھر بے ساختہ جھک کر اس کی پیشانی پہ لب رکھ دیے۔

ایہا کی سانس تو کیا دھڑکن بھی تھم سی گئی۔

"میں جب جب تمہارے زخموں کو دیکھتا ہوں تب تب خود کو ملامت کرتا ہوں کہ تمہاری ان سب تکلیفوں کی وجہ میں خود ہوں۔"

وہ دکھ سے کہہ رہا تھا۔ ایہا نے بدقت تمام ہلکا سا نفی میں سر ہلایا۔ معیز کے ہونٹوں پر دھیمی سی مسکراہٹ آ گئی۔

"مگر اب بس۔ میں اپنی تمام تر ناانصافیوں کا مداوا بڑے انصاف سے کرنے کی کوشش کروں گا۔ بس تم جلدی سے ٹھیک ہو جاؤ۔" ایہا کی ہر پریشانی، ہر دکھ جیسے اڑن چھو ہونے لگا۔

"تمہیں بھوک لگی ہو گی۔ میں ڈاکٹر سے پوچھتا ہوں تمہارے کھانے کے متعلق۔ ثانیہ بھی بس پہنچتی ہی

ہوگی۔"

وہ نرمی سے اس کا رخسار سہلا کر اٹھ کھڑا ہوا۔ ابیہا کے ہونٹوں پر پہلی بار بے ساختہ مسکراہٹ آئی تھی۔



"دماغ تو ٹھیک ہے تمہارا معیز! میں زارا کی رخصتی کی تاریخ دینے لگی ہوں کل اور تم اس گندگی کو پھر سے اٹھا کے اس گھر میں لارہے ہو۔" سفینہ نے تلملا کر غصے سے کہا تو معیز کو بھی غصہ آگیا۔

"ماما پلیز۔ میری بیوی ہے وہ۔ اس کے لیے ایسے الفاظ استعمال مت کریں۔"

"آہاہ۔ تو اب وہ تمہاری بیوی ہوگئی ہے۔" اس کے تیز لہجے نے سفینہ کو بھی تلخ بنادیا۔ "کل تک تو تم اسے طلاق دے کر اس کے لیے بر ڈھونڈنے کی مہم پر نکلنے والے تھے۔"

"وہ گزرا کل ہے ماما اور اس پر مجھے شرمندگی بھی ہے۔ لیکن میرے لیے حال زیادہ اہم ہے ماما! جس میں ہم جی رہے ہیں۔ اور مجھے کیسی زندگی جینا ہے یہ فیصلہ میں کرچکا ہوں۔" وہ سرد لہجے میں بولا۔

"بکواس مت کرو معیز۔ زارا کا گھر برباد کرو گے کیا؟ رباب کو کیا کیا خواب نہیں دکھائے تم نے۔" انہوں نے اب اسے جذباتی طور پر بلیک میل کرنے کے لیے زارا کا حوالہ دیا۔ مگر وہ مطمئن تھا۔

"اس کی آپ فکر مت کریں۔ رباب کو ساری حقیقت بتادی ہے میں نے۔ اب وہ اپنی زندگی کے لیے بہتر فیصلہ کرے گی۔ اسے ایک شادی شدہ آدمی سے کوئی دلچسپی نہیں۔" وہ اندر ہی اندر تلملائیں۔

"میں اس لڑکی کو قبول نہیں کروں گی معیز۔"

"میں تو کرچکا ماما۔ اور میری خوشی کے لیے آپ کو بھی قبول کرنا پڑے گا۔ ورنہ مجھے بہت افسوس ہوگا۔" معیز نے ٹھہرے ہوئے انداز میں کہا تو سفینہ اسے دیکھتے ہوئے اس کا لہجہ سمجھنے کی کوشش کرنے لگیں۔ بہت اٹل اور قطعی انداز تھا اس کا۔

"اب آپ رد کریں گی تو ہم دونوں کو ماما۔ اس گھر سے نکالیں گی تو اس اکیلی کو نہیں۔"

"معیز۔!" وہ سناٹے میں رہ گئیں۔ بدقت تمام دکھ سے بولیں۔ "اب تم اس دو کوڑی کی لڑکی کی خاطر گھر چھوڑو گے؟"

"یہ آپ پہ ڈیپنڈ کرتا ہے ماما! آپ نکالیں گی تو ہم چلے جائیں گے۔ کھلے دل سے ویلکم کریں گی تو تاعمر آپ کی خدمت کریں گے۔" اس نے پھیکے انداز میں مسکراتے ہوئے ساری بات ان ہی پر چھوڑ دی تھی۔

"جاؤ بیٹا! ٹھیک ہے جو مرضی میں آئے کرتے پھرو۔ باپ رہا نہیں سر پہ۔ ماں کی خاک سنو گے تم اب۔" وہ آنکھوں میں آنسو بھر لائیں۔ کلیجہ تو جل کے خاک ہوگیا تھا۔

اس روڑی کے پتھر سے اتنی محبت۔ ہمیشہ ماں کی محبت کے ہاتھوں بلیک میل ہوجانے والا معیز احمد اتنا بے مروت کیسے ہوگیا ابیہا مراد بلکہ نامراد کے لیے۔ ان کی سمجھ سے بالاتر تھی یہ بات۔

معیز نے ان کے دونوں ہاتھ اپنے ہاتھوں میں تھامے۔ اور انہیں یقین دلاتے ہوئے بولا۔

"آپ کی مرضی ہی تو چاہ رہا ہوں۔ کیا کمی ہے ابیہا میں ماما۔ پڑھی لکھی ہے ہماری اپنی فیملی میں سے ہے۔ اور پھر میرے نکاح میں ہے۔ کسی لو میرج تو نہیں کرنے جارہا میں۔"

سفینہ لڑکھڑا کر صوفے پر ڈھیر ہوگئیں اور سر ہاتھوں میں تھام لیا۔

وہ بڑے اطمینان کے ساتھ ان کی اجازت کے بغیر ابیہا کو پھر سے انیکسی میں لے آیا تھا۔ اور اب یقیناً وہ بہت جلد معیز کے کمرے میں بھی آجانے والی تھی۔ مجھے اس سے پہلے ہی کچھ کرنا ہوگا۔ ان کا دماغ تیزی سے چلنے

لگا۔

"اس سلسلے میں رباب سے مدد لی جا سکتی ہے۔ آخر کو اسی نے اس گھر کی بہو بننا ہے۔" دل ہی دل میں طے کرتے ہوئے انہیں قدرے اطمینان ہوا۔ ابھی کچھ پتے ان کے ہاتھ میں تھے۔

اور شاید۔ ان ہی میں ترپ کا پتا بھی شامل ہوتا' کون جانے۔



رباب کو پتا چلا کہ گھر والے زارا اور سفیر کی شادی کی تاریخ لینے جا رہے ہیں تو وہ تلملا اٹھی۔

"بھائی! آپ کو عجیب نہیں لگا۔ آپ کے سسرالیوں نے تو جھوٹ کے انبار لگا دیے شادی سے پہلے ہی۔" سب کے بیچ رباب نے تلخی سے کہا تو سفیر نے تحیر سے رباب کو دیکھا۔

امی کو غصہ آیا۔ "یہ کون سا طریقہ ہے بھائی سے بات کرنے کا رباب۔ تمیز نہیں ہے تمہیں۔"

"تو کیا غلط کہہ رہی ہوں میں۔ ان کے تو سالے کا کریکٹر ہی مشکوک ہے۔ پہلے تو کچھ بتایا نہیں۔ اب ایک لڑکی ایک دم سے اس کی منکوحہ نکل آئی۔" وہ ڈھٹائی سے تمسخر بھرے انداز میں بولی۔

"وہ اس کا ذاتی معاملہ ہے رباب۔" سفیر نے نرمی سے رباب کو ٹوکا۔ وہ امی اور ابو کو مختصرا" معیز اور ایمہا کے نکاح کا قصہ بتا چکا تھا۔

"اور پھر بیاہ کے زارا نے گھر میں آنا ہے اس کی فیملی نے نہیں۔ زارا بہت اچھی اور سمجھ دار لڑکی ہے۔" امی نے تنبیہی نظروں سے رباب کو دیکھتے ہوئے کھلے دل سے زارا کی سچی تعریف کی تھی۔

"ہاں بھئی۔ ان کی مجبوری تو وہی جانتے ہیں۔ ہمیں اتنی گہرائی میں جانے کی کوئی ضرورت نہیں۔ ہمیں تو صرف اپنی بہو رانی سے غرض ہے۔"

ابو نے مسکراتے ہوئے کہا تو سفیر ہلکا پھلکا ہو گیا۔ جبکہ رباب اپنی جگہ تلملا کر رہ گئی۔

اس کے دماغ نے شیطانی منصوبہ بنانے کی ٹھان لی تھی۔



عون گیٹ سے اندر آتے ہی معیز سے الجھ پڑا۔

"کیا یار۔ اتنی مشکل سے میری بیوی ہاتھ لگی تھی۔ اس پر بھی تم لوگوں نے قبضہ جما لیا ہے۔"

ثانیہ تین دن سے ایمہا کے ساتھ انیکسی میں رہ رہی تھی۔ معیز ہنسنے لگا۔

"یہی تو امتحان ہے دوستی کا۔ فرسٹ آنا چاہیے تجھے اس میں۔" اسے چھیڑا۔

"شٹ اپ یار۔ زندگی بے رنگ کر دی ہے میری تم میاں بیوی نے۔ رات کو نیند نہیں آتی' صبح کو آنکھ نہیں کھلتی۔ ابا تو عاق کرنے پہ تلے ہوئے ہیں مجھے۔" اس نے جی بھر کے مسکینی طاری کی تھی خود پر۔ معیز ہنستے ہوئے اسے لان میں لے آیا۔

"دے دیں گے تمہاری بیوی واپس۔ اتنے تھڑدلے مت بنو۔"

"جناب کو ابھی بیوی ملی نہیں ہے نا۔ اس لیے پتا نہیں ہے کہ بیوی کے مل کے چھن جانے کا دکھ کیسا ہوتا ہے۔" عون نے آہ بھری۔ "خبیث۔" معیز کو ہنسی آ گئی۔

"پھر بھی یار۔" وہ رازدارانہ انداز میں آگے کو جھکا تو معیز بھی بے ساختہ آگے ہوا۔ "کب تک تم دونوں کے بیچ۔ "ہم اس یار تم اس یار" والی سچویشن رہے گی۔۔؟"

معیز ٹھنڈی آہ بھر کے سیدھا ہوا۔

"کچھ ابھی باقی ہے میرے یار۔ ماما نہیں مان رہیں۔"
"اوہو۔ نکاح ہو چکا ہے اب تو قاضی والا بیان بھی نہیں رہا' اٹھا کے لے آؤ یار۔"
"کس کو۔ قاضی کو؟" معیز نے تحیر سے پوچھا۔
"گدھے۔ میری بھابھی کو۔" عون نے دانت پیسے۔ معیز اور حیران۔
"تمہاری بھابھی کو کیوں۔؟" جواباً" عون کا مکا اس کا کندھا سینک گیا۔
"تیری بیوی کی بات کر رہا ہوں۔" معیز نے رکا ہوا قہقہہ فضا کے حوالے کیا۔ عون کے ہونٹوں پر بھی مسکراہٹ پھیل گئی۔
"اچھے لگ رہے ہو۔ مطمئن۔ اور پُرسکون۔ بہت لمبے عرصے کے بعد پہلے والے معیز احمد کی طرح۔" وہ مسکراتا رہا۔
"میری مانو تو اب رخصتی کروالو۔ اگر آنٹی کا مسئلہ ہے تو خود رخصت ہو کے انیکسی میں آجاؤ۔"
عون اسے اوٹ پٹانگ مشورے دیتا رہا اور وہ ہنستا رہا۔ مگر دل کو یہ باتیں اچھی لگ رہی تھیں اور ایک الگ ہی لے میں دھڑک رہی تھیں۔ اس کے دل و جان سے قریب تر ایک رشتہ موجود تھا۔ جو اس کی دسترس سے زیادہ دور نہیں تھا۔ بس ایک جھجک مانع تھی دونوں کے مابین۔
وہ جب سے واپس آئی' ثانیہ اس کے ساتھ تھی۔ تو معیز پلٹ کر انیکسی میں نہیں گیا تھا۔
"میں تو آج اپنی بیوی کو ہر حال میں لے کے جاؤں گا۔ میرا' میرے کمرے کا اور میرے گھر کا حال خراب ہو رہا ہے۔" عون نے اسے دھمکایا۔
پھر کچھ سوچ کر شرارت سے بولا۔
"موقع اچھا ہے معیز! بھابھی بے چاری اکیلی ہو جائیں گی خاصی۔"
"تو فکر نہ کر۔ اسے اکیلے رہنے کا خاصا تجربہ ہے۔" معیز نے اسے چڑایا تو وہ گہری سانس بھر کے رہ گیا۔



سفینہ بیگم کے غم و غصے کو زارا نے قدرے ٹھنڈا کر دیا تھا۔
"ماما پلیز۔ میری شادی میں تو اس مسئلے کو مت اٹھائیں۔ میں اس گھر سے مطمئن ہو کر جانا چاہتی ہوں۔ پریشان دل کے ساتھ نہیں۔"
وہ رونے لگی تو انہوں نے بے بسی سے کہا۔
"تو کیا کروں۔ اس خبیث لڑکی کو اپنی بہو تسلیم کر لوں؟"
"خدا کے لیے ماما۔" زارا نے ان کے آگے ہاتھ جوڑ دیے۔

"ہم بھائی کی خوشی میں خوش ہیں۔ آپ بھی راضی ہو جائیں۔" توقتی طور پر سفینہ بیگم کو خاموش ہونا پڑا۔ مگر رباب کے فون نے ان کی نفرت انگیز سوچوں کو اور مہمیز کیا۔
"دیکھا آنٹی! آپ نے۔ کیسے کھیلا ہے معیز نے میری زندگی اور میرے جذبات کے ساتھ۔"
وہ بوکھلا گئیں۔ کل وہ لوگ تاریخ لینے آرہے تھے اور آج رباب کا فون۔
"میری چندا۔! وہ مجبور ہو گیا ہے۔ زبردستی کا بندھن منڈھ دیا تھا تمہارے انکل نے اس کے سر۔ تمہاری شکل میں اسے اپنا آئیڈیل مل گیا تھا۔ مگر کیا کرے۔ بے چاری یتیم لڑکی ہے۔ اس لیے ہی چھوڑ بھی نہیں پا رہا اسے۔"
انہوں نے نمناک لہجے میں ادھر ادھر کی ساری ہی لگا دیں۔ رباب نے دانت پیسے۔

"مگر میں اپنی انسلٹ بھی نہیں بھولوں گی آنٹی! معیز نے میرے ساتھ اچھا نہیں کیا اور اگر کسی کی بیٹیوں کے ساتھ برا کیا جائے تو اپنی بیٹیوں کے ساتھ بھی اچھا نہیں ہوتا۔ یہ بات یاد رکھیے گا۔"
سفینہ بیگم دھک سے رہ گئیں۔ رباب کی دھمکی کا ماخذ وہ اچھی طرح سمجھ گئی تھیں۔ اس کا اشارہ صاف طور پر زارا کی طرف تھا۔ جو اپنی نئی زندگی گزارنے کی تیاریوں میں مصروف تھی۔
"تم فکر مت کرو رباب! میں نے تو ہمیشہ معیز کے لیے دلہن کے روپ میں تم ہی کو سوچا تھا اور ان شاء اللہ تم ہی اس گھر میں آؤ گی، بہو بن کر۔"
وہ ایک مصمم عہد کے ساتھ جوشیلے انداز میں بولیں تو ان کے کمرے کے دروازے تک آیا ایراز ٹھٹک گیا۔ اس کی پیشانی پر ناگواری کی شکنیں پھیل گئیں۔



بے حد خوش گوار ماحول میں چائے پی گئی اور ریفریشمنٹ سے خوب انصاف کیا گیا تھا۔
سفینہ بیگم کی دلائی گئی امید (اور شاید اپنے کسی منصوبے) کے تحت رباب بہت اچھے موڈ میں تھی۔ معیز سے بھی یوں ملی جیسے بہت اچھی دوستی ہو۔ مگر معیز کا انداز بہت محتاط سا تھا۔ سفینہ بیگم نے بڑے اچھے ماحول اور موڈ میں زارا کی شادی کی اس مہینے کے آخر کی تاریخ دی تو ایک دوسرے کا منہ میٹھا کرایا گیا۔
"اور اس موقع پر میں آپ لوگوں کی اجازت سے اپنے دل کی ایک اور خواہش بھی پوری کرنا چاہتی ہوں۔" سفینہ بیگم نے اچانک کہا۔ تو فطری طور پر سب ہی ان کی طرف متوجہ ہو گئے۔
رباب کا ہاتھ تھام کر انہوں نے اپنے بالکل ساتھ لگا کر اسے بٹھایا تو معیز کا رنگ اڑ گیا۔
"جی۔ ضرور۔ آج تو دن ہی خوشی کا ہے۔" سفیر کی امی نے خوش دلی سے سمدھن کا حوصلہ بڑھایا۔
معیز کا دل گھبرانے لگا۔ وہ ایک ٹک ماں کا چہرہ دیکھ رہا تھا۔ یہ چہرہ اس کا سینکڑوں نہیں ہزاروں بار کا پڑھا ہوا تھا۔ اسے اچھی طرح سمجھ میں آگیا تھا کہ سفینہ اسے کہاں مات دینے کی کوشش کر رہی ہیں۔ وہ یقیناً "رباب اور معیز کے رشتے کی بات کرنے لگی تھیں
اور ماں کے رشتہ مانگ لینے کے بعد بیٹا اٹھ کے انکار کرتا تو بہن کی ہونے والی سسرال میں کیا طوفان نہ اٹھتا۔ وہ ساکت سا بیٹھا تھا۔
سب کی نظریں سفینہ بیگم کے کھلتے ہوئے چہرے پر تھیں۔ جنہوں نے بڑی لگاوٹ کا مظاہرہ کرتے ہوئے تفاخر سے مسکراتی رباب کو ساتھ لگا رکھا تھا۔ تب انہوں نے اچٹتی مگر بے حد جتاتی ہوئی نگاہ معیز پر ڈالی تو ان کی نگاہوں میں کھلا چیلنج اور اپنی مرضی چلانے کا عزم دیکھ کر معیز کا دل بیٹھنے لگا۔
اسی وقت ایراز پیچھے سے جھکا اور ماں کے گلے میں بازو ڈالتے ہوئے شوخی سے سب کو مخاطب کیا۔

"ماما! یہ خوشی کی خبر اور آپ کی خواہش میں شیئر کروں گا۔" سفینہ اس افتاد پہ گڑبڑا سی گئیں۔ بھلا اس بے وقوف کو کیا پتا۔ وہ کھنکھارا۔
"دراصل آنٹی! ماما کی دلی خواہش ہے کہ زارا کی شادی کے ساتھ معیز بھائی کی شادی بھی نمٹادی جائے اور اس گھر میں بہو آجائے۔ اس لیے یہ چاہتی ہیں کہ ابیہا بھابھی بھی رخصت ہو کر اس گھر میں آجائیں اگر آپ کو دونوں فنکشنز کے اکٹھا ہونے پر اعتراض نہ ہو تو۔"
ایراز کی بات سن کر سفینہ بے ہوش ہونے کو ہو گئیں۔

(باقی آئندہ ماہ ان شاء اللہ)

غمزہ نہیں ہوتا کہ اشارہ نہیں ہوتا
آنکھ ان سے جو ملتی ہے تو کیا کیا نہیں ہوتا

جلوہ نہ ہو معنی کا تو صورت کا اثر کیا
بلبل گلِ تصویر کا شیدا نہیں ہوتا

اللہ بچائے مرضِ عشق سے دل کو
سنتے ہیں کہ یہ عارضہ اچھا نہیں ہوتا

تشبیہہ ترے چہرے کو کیا دوں گلِ تر سے
ہوتا ہے شگفتہ مگر اتنا نہیں ہوتا

میں نزع میں ہوں آئیں تو احسان ہے ان کا
لیکن یہ سمجھ لیں کہ تماشا نہیں ہوتا

ہم آہ بھی کرتے ہیں تو ہو جاتے ہیں بدنام
وہ قتل بھی کرتے ہیں تو چرچا نہیں ہوتا

اکبر الٰہ آبادی

درد میں لذت بہت، اشکوں میں رعنائی بہت
اے غمِ ہستی، ہمیں دنیا پسند آئی بہت

ہو نہ ہو، دشت و چمن میں اک تعلق ہے ضرور
یادِ صحرائی بھی خوشبوئیں اٹھا لائی بہت

مصلحت کا جبر ایسا تھا کہ چپ رہنا پڑا
ورنہ اسلوبِ زمانہ پر ہنسی آئی بہت

بے سہاروں کی محبت، بے نواؤں کا خلوص
آہ یہ دولت کہ انسانوں نے ٹھکرائی بہت

بے خیالی میں بھی کتنے فاصلے طے ہو گئے
بے ارادہ بھی یہ دنیا دور لے آئی بہت

اپنی فطرت میں بھی روشن ہوں گے لیکن اے ضمیر
میری راتوں سے بھی تاروں نے چمک پائی بہت

سید ضمیر جعفری



روک لوں یا نہیں سوچتا رہ گیا
اس کو جاتے ہوئے دیکھتا رہ گیا

حاصلِ گفتگو کیا ٹھہرتا بھلا
ایک وہ لفظ جو اَن کہا رہ گیا

ڈھل گئی دھیان سے کوئی صورت مگر
نام اک لوحِ دل پر لکھا رہ گیا

کل اچانک کھلا وہ مرے دل میں سے
میں جسے عمر بھر ڈھونڈتا رہ گیا

شکر ہے رزمِ ہستی میں تابشؔ کمال
فیصلہ جو ہوا، حوصلہ رہ گیا

تابشؔ کمال

**پچھتاوا**

آج تمہارا وہ چہرہ دیکھا
جو اس سے پہلے دیکھ نہیں پائی تھی
لیکن اب سب بے سود ہے، لاحاصل ہے
اب تو پیچھے جلنے بجھنے والی
کشتیوں کی راکھ کے سوا کچھ بھی نہیں
کچھ بھی تو نہیں

فاخرہ بتول

## رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا،

حضرت ابوخزامہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے۔ انہوں نے فرمایا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سوال کیا گیا۔

"ہم دواؤں کے ذریعے سے علاج کرتے ہیں اور دعاؤں کے ساتھ دم کرتے ہیں اور دفاعی اشیاء کے ذریعے سے اپنا بچاؤ کرتے ہیں۔ کیا یہ چیزیں اللہ کی تقدیر میں سے کسی چیز کو روک سکتی ہیں؟"

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔

"یہ بھی اللہ کی تقدیر میں شامل ہیں۔"

## مٹی پہ سونے والا شہنشاہ،

قیصر روم نے حالات کا جائزہ لینے کے لیے اپنا ایک آدمی مدینہ بھیجا۔ وہاں پہنچ کر وہ لوگوں سے پوچھنے لگا۔

"آپ کے شہنشاہ معظم کا محل کہاں ہے؟"

مدینہ کے لوگ ان شہنشاہ معظم جیسے الفاظ سے ناواقف تھے۔ انہوں نے کہا۔

"آپ بتائیں آپ کو کس سے ملنا ہے؟"

آدمی نے جواب دیا۔

مسلمانوں کے بادشاہ سے' مدینہ والوں نے اسے بتایا کہ ہمارے ہاں کوئی بادشاہ نہیں صرف ایک خادم ہوتا ہے جو ہمارے تمام معاملات سنبھالتا ہے۔ اُس کا نام عمرؓ ہے اور وہ گارے سے بنے ایک جھونپڑے میں رہتا ہے۔"

رومی بہت حیران ہوا اور آپؓ کی تلاش میں چل پڑا۔ جاکر دیکھا کہ عمرؓ سر کے نیچے ذرہ رکھ کر مٹی پہ سوئے ہوئے ہیں۔ یہ دیکھ کر وہ کہنے لگا۔

"کیا یہ ہے وہ عمرؓ جس کی ہیبت سے دنیا کے فرمانرواؤں کی نیند اڑ چکی ہے۔ اے عمرؓ! تم انصاف کرتے ہو تبھی تمہیں گرم ریتلی مٹی پر بھی نیند آگئی جبکہ ہمارے بادشاہ ظالم و بددیانت ہیں اس لیے انہیں نرم و گداز بستروں اور سنگین حصاروں میں بھی نیند نہیں آتی۔"

آسیہ فرید۔ ملتان

## مایوسی،

ابلیس کے لفظی معنی ہیں "انتہائی مایوس"۔ اللہ تعالیٰ کی رحمت سے مایوس، جنت میں داخلے سے مایوس، انسان کے مقام و مرتبہ یا اس سے بھی بڑھ کر کوئی مقام حاصل کرلینے سے مایوس۔

انعم ناصر۔ کراچی

## واصف علی واصف کی نظر میں،

☆ روح کی گہرائی سے نکلی ہوئی بات روح کی گہرائی تک ضرور جائے گی۔

☆ ملنے کے بعد تحقیق گمراہ کردیتی ہے۔

☆ "توبہ" جب منظور ہو جاتی ہے تو یاد گناہ بھی ختم ہو جاتی ہے۔

☆ ہم لوگ فرعون کی زندگی چاہتے ہیں اور موسیٰ کی عاقبت۔

☆ لطیف روحیں مجلس میں لطافت پیدا کرتی ہیں اور کثیف روحیں کثافت۔

☆ اللہ تعالیٰ نے جو نعمتیں دی ہیں، ان کا بھی شکر ہے کہ تکلیف برداشت کرو۔

☆ جب انسان کے دل میں روشنی نہ ہو، وہ چراغوں کے میلے میں کیا حاصل کرے گا۔

☆ سب سے بڑی خواہش ہر انسان کو خوش کرنے اور اسے متاثر کرنے کی خواہش ہے اور اس کی سزا

یہ ہے کہ انسان نہ متاثر ہوں گے اور نہ خوش۔
سیدہ نسبت زہرا۔ کہروڑپکا

## عام سی لڑکی،

میرے چہرے پر جلتی بجھتی لو دیکھ کر حیران مت ہو بگلی۔ پھر کر تلے نے کو بھی چمکا کے سونا بنا دیتا ہے، میں تو پھر عام سی لڑکی ہوں۔
گڑیا شاہ۔ کہروڑپکا

## لفظوں کی گہرائیاں،

- دل کی طرح سخت اور اس کی طرح نرم و ملائم دنیا میں کوئی چیز نہیں۔ (زہادی)
- دل سمندر کی طرح ہے۔ بظاہر خاموش مگر گہرائیوں میں طوفان موجزن ہیں۔ (ارسطو)
- ایسا دماغ جس کی پرواز پرندے کی پرواز سے زیادہ نہ ہو، میں اسے چھوٹا اور حقیر دماغ کہوں گا۔ (شیکسپیئر)
- اس خوشی سے دور رہو جو کل غم کا ناسور بن کر دکھ دے۔ (خلیل جبران)
- انسان کے لیے بہترین مطالعہ انسانوں کے دلوں کا مطالعہ ہے۔ (بالسورتھ)
- تجربہ مفت ملنے والی چیز نہیں ہے۔ اس کے لیے وقت اور عمر گنوانی پڑتی ہے۔ (ٹیگور)
- انکساری کا راستہ لے کر چلو، ورنہ ٹھوکر کھاؤ گے۔ (موڈی)
- میرے خیال میں موت تکلیف دہ ہے لیکن اتنی نہیں جتنی زندگی۔ (ایکیل فنڈ)
- جب لوگ تمہاری برائی کریں تو تم اس طرح زندگی بسر کرو کہ کوئی بھی شخص ان برائی کرنے والوں کی باتوں پر یقین نہ کر پائے۔

سیدہ نسبت زہرا۔ کہروڑپکا

## سکون قلب،

سکون قلب کسی اور چیز کا نام نہیں، بلکہ اللہ کے فضل کا نام ہے۔ اور اللہ کا فضل جب نازل ہوتا ہے تو آپ کو سکون قلب محسوس ہوتا ہے۔
(واصف علی واصف)
نوال افضل گھمن۔ لاہور

## تعاون،

بھارت سے شائع ہونے والا "پنجابی سماچار" اخبار دنیا کے کئی ملکوں میں جاتا ہے۔ جس میں افریقہ بھی شامل ہے۔ ایک مرتبہ اس اخبار کے مالک اور ایڈیٹر شری گل اخبار کی سرکولیشن میں اضافے کے لیے دورہ کرتے ہوئے افریقہ بھی گئے اور اپنے ایک عزیز کی معرفت سالانہ خریدار بناتے رہے۔ ایک روز ایک ہندوستانی سکھ بنگلے والے سے سالانہ ڈھائی سو روپے چندہ وصول کر کے اسے سالانہ خریدار بنایا اور ساتھ ہی یہ گزارش کی کہ اپنے کسی اور واقف کار، عزیز دوست رشتہ دار کو بھی سالانہ خریدار بننے پر آمادہ کر کے اسے خریدار بنوا دیں۔ چنانچہ وہ اسے ساتھ لے کر ایک اور سکھ دوست کے گھر چلا گیا۔ وہاں جا کر اس نے دروازے پر لگی گھنٹی بجائی اور ساتھ ہی زور سے آواز دے کر کہا۔
"اوئے بیل سنگھا! اوئے بیل سنگھا!"
گھنٹی اور پکار کی آواز سن کر بیل سنگھ فوراً اوپر کی کھڑکی میں آکھڑا ہوا اور پوچھا۔
"خیریت تو ہے۔ بہت جلدی میں لگتے ہو!"
شری گل کے ساتھی سردار نے گل صاحب کی طرف اشارہ کرتے ہوئے کہا۔
"دیکھو گل جی آئے ہیں۔ "پنجابی سماچار" اخبار کے ایڈیٹر ہیں۔ فوراً ڈھائی سو روپے لے کر نیچے آؤ اور اخبار کے سالانہ خریدار بن جاؤ۔"
بیل سنگھ نے وہیں کھڑے کھڑے اوپر سے ہی جواب دیا۔ "مگر مجھے تو پنجابی پڑھنی نہیں آتی۔ پنجابی اخبار کا سالانہ خریدار بن کر کیا کروں گا۔"

"اس کی تم فکر نہ کرو میرے یار! جہاں سے میں اپنا اخبار پڑھوا تا ہوں وہاں سے تمہارا اخبار بھی پڑھوا دیا کروں گا۔ بس تم جلدی سے ڈھائی سو روپے لے کر نیچے آجاؤ۔ باقی فکر میری ہے، تمہاری نہیں۔" گل جی کے سفارشی نے کھٹاک سے جواب دیا۔

نمرہ، اقراء۔ کراچی

## رحمتیں،

کسی نے ایک بزرگ سے معلوم کیا کہ مخلص کون ہے۔ انہوں نے فرمایا۔

"مخلص وہ ہے جو اپنی نیکیوں کو اس طرح چھپائے جیسے برائیوں کو چھپاتا ہے۔"

پھر پوچھا "اخلاص کی غایت کیا ہے؟"

بزرگ بولے "لوگوں کی جانب سے کی جانے والی تعریف کو پسند نہ کرو۔"

عذرا ناصر۔ کراچی

## جواب،

کرائے دار نے مالک مکان سے کہا۔

"خدا کے لیے اس سال تو کھڑکیوں میں پٹ لگوا دیجیے میں کمرے میں بیٹھتا ہوں تو تیز ہوا سے بال بکھر جاتے ہیں۔"

مالک مکان نے کرائے دار کے دیے ہوئے کرائے میں سے پچاس روپے نکال کر اس کے ہاتھ پر رکھتے ہوئے کہا۔

"میرا اتنا خرچا کرانے سے بہتر نہیں کہ آپ ان پانچ پر بیٹھے کسی نائی سے بال کٹوا لیں۔"

عابدہ نثار۔ حیدر آباد

## پریشانی،

انسان پریشان اس وقت ہوتا ہے جب اس کے دل میں کسی بڑے مقصد کے حصول کی خواہش ہو لیکن اس کے مطابق صلاحیت نہ ہو، پرسکون رہنے کے لیے ضروری ہے کہ یا تو خواہش کم کی جائے یا صلاحیت بڑھادی جائے۔

(واصف علی واصف)

ثمینہ کوثر عطاری۔ گجرات

## وجہ،

فرزانہ بیگم نے نئے خانساماں رحیم بخش سے کہا۔

"ٹھیک ہے۔ تم ایک اچھے کک ہو لیکن مجھے تمہاری ایک بات بالکل پسند نہیں ہے۔ تمہارے دوست بہت ہیں جو آئے دن تم سے ملنے یہاں آتے رہتے ہیں۔ ان میں سے بعض تو بہت بدتمیز ہیں۔ کل ہی تمہارا دوست جو تم سے ملنے آیا تھا وہ تمہارے ساتھ کچن میں اتنے زور زور سے ہنس رہا تھا کہ میرے کمرے تک آواز آرہی تھی۔"

"معافی چاہتا ہوں بیگم صاحبہ! آئندہ احتیاط کروں گا۔" رحیم بخش خانساماں نے عاجزی سے کہا پھر سادگی سے وضاحت کی۔

"دراصل میں اسے اس دن کا قصہ سنا رہا تھا جب آپ نے اوون میں کیک بنانے کی کوشش کی تھی۔"

صائمہ جیمی۔ کراچی

## موتی مالا،

☆۔ جب کسی کو کسی سے رشتہ ختم کرنا ہوتا ہے تو وہ سب سے پہلے زبان کی مٹھاس ختم کرتا ہے۔

☆۔ زندگی کا مشکل ترین مرحلہ وہ ہوتا ہے جب آپ خود کو سمجھنے سے قاصر ہوتے ہیں۔

☆۔ سب سے مشکل کام اپنا احتساب کرنا ہے۔ دوسروں کو سب ہی برا بھلا کہتے ہیں۔

فریحہ شبیر۔ شاہ نکڈر



خالدہ جیلانی



آمنہ اُجالا ــــــ ڈہرکی

دلوں میں فرق آجائے تو اتنا یاد رکھنا تم
دلیلیں، منتیں اور فلسفے بے کار جاتے ہیں

آسیہ فرید ــــــ ملتان

مخلص ہوں میں دشمن پہ بھی کرتا ہوں بھروسا
تا عمر مجھے جینے کے آداب نہ آئے

مدیحہ نورین مہک ــــــ برنالی

یوں غلط نہیں ہوتے چہرے دل کے تاثر لیکن
لوگ ویسے ہوتے بھی نہیں جیسے نظر آتے ہیں

عذرا ناصر، اقصیٰ ناصر ــــــ کراچی

منظر بدل گئے کبھی منظر بدل گئے
حالات اپنے شہر کے یکسر بدل گئے
سورج کے ڈوبنے پہ نہ حیران ہوتے کبھی
اب سوچتے ہیں کتنے کیلنڈر بدل گئے

نمرہ، اقرأ ــــــ کراچی

بہتے پانی پہ چل رہا ہوں میں
ساتھ لے کر رواں دواں منظر
رنگ کیا کیا زمیں بدلتی ہے
جب بدلتا ہے آسماں منظر

فریحہ شبیر ــــــ شاہ نکدر

وہ کیسے لوگ تھے یا رب جنہوں نے پالیا تجھ کو
ہمیں تو ہو گیا دشوار اک انسان کا ملنا

حرا قریشی ــــــ ملتان

اک عجب شور سا بپا ہے کہیں
کوئی خاموش ہو گیا ہے کہیں
تو مجھے ڈھونڈ میں تجھے ڈھونڈوں
کوئی ہم میں سے رہ گیا ہے کہیں

بشریٰ خالد ــــــ لاہور

لفظوں سے اُن کو پیار ہے مفہوم سے مجھے
وہ گل کہیں جسے میں ترا نقش پا کہوں
اب جستجو ہے تیری جفا کے جواز کی
جی چاہتا ہے تجھ کو وفا آشنا کہوں

فہمیدہ گل ــــــ لاڑکانہ

مجھ کو میرے ہم سفر ایسا سفر درپیش ہے
راستہ کٹ بھی گیا تو فاصلہ رہ جائے گا

شبنم شمشاد ــــــ بہاولنگر

ہوا ہے تجھ سے بچھڑنے کے بعد اب معلوم
کہ تو نہیں تھا تیرے ساتھ ایک دنیا تھی

مہوش جواد ــــــ چوک اعظم

دل سے مجبور ہو کر اس امید پہ سو جاتا ہوں محسن
جو حقیقت میں نہیں ملتے، شاید خواب میں ہی آجائیں

فوزیہ ثمرین ــــــ گجرات

خدا کی اتنی بڑی کائنات میں، میں نے
بس اک شخص کو مانگا مجھے وہی نہ ملا

زوبارہ خالد ــــــ لاہور

اے معتبر تجھے استاد مانوں گا
درد بھی کھینچ میری تصویر کے ساتھ

سیدہ لوبا سجاد ــــــ کھڈرو پکا

صاف کہہ دو اگر گلہ ہے کوئی
فیصلہ، فاصلے سے بہتر ہے

کوثر خالد ــــــ جڑانوالہ

میں نے محسوس کیا تم سے دو باتیں کر کے
تم زمانے میں زمانے سے جدا لگتی ہو

فرحت اشرف گمن ____ سروالا

کبھی شعر و نغمہ بن کے کبھی آنسوؤں میں ڈھل کے
وہ مجھے ملے تو لیکن ملے صورتیں بدل کے

عالیہ نور ____ ٹنڈو الہ یار

بازیچۂ اطفال ہے دنیا مرے آگے
ہوتا ہے شب و روز تماشا مرے آگے
مت پوچھ کہ کیا حال ہے میرا ترے پیچھے
تو دیکھ کہ کیا رنگ ہے تیرا مرے آگے

صائمہ جمی ____ کراچی

وہ راہ بدلنے میں ہواؤں کی طرح تھا
جو شخص کڑی دھوپ میں چھاؤں کی طرح تھا
اس شخص کی منزل تھی قاف سے آگے
میں راہ میں پڑتے کسی گاؤں کی طرح تھا

نسبت سیتعم ____ کہروڑ پکا

آنکھوں کی ہے بس ایک ہی تمنا
دیکھا کریں روز خواب اس کے
اپنے لیے مانگ لوں خدا سے
حصے میں ہیں جو عذاب اس کے

بینا سحر ____ نامعلوم شہر

گم صم رہنا، کھوئے کھوئے رہنا
یادوں نے اس کی کر دیا ہمیں گمشدہ

بشریٰ خالد ____ لاہور

کتنے برسوں کا سفر خاک ہوا محسن
اس نے جب پوچھا کیسے آنا ہوا

سدرہ بتول ____ ملتان

اتنے نخرے نہیں دیکھے جاتے
بھاڑ میں جائے محبت تیری

نوبلہ وڑائچ ____ ٹھٹھی شریف

خوشیوں کی شام اور یادوں کا یہ سماں
دینی پلکوں پہ ہرگز ستارے نہ لائیں گے
رکھنا سنبھال کر چند خوشیاں میرے لیے
میں لوٹ آؤں گا تو عید منائیں گے

نیلم مقبول ____ اسلام گڑھ

یقین اس کو نہیں آتا وضاحت میں نہیں کرتا
گزر جائے گی ساری عمر شاید امتحانوں میں

نوال افضل گھمن ____ لاہور

ہمارا نام تیری گفتگو میں جب آئے
کسی کو کیا کوئی حرف زیر لب آئے
میں دکھ میں تھا تو اکیلا تھا پوری بستی میں
میں سکھ میں ہوں تو میرے آس پاس سب آئے

زوباریہ خالد ____ لاہور

اداس زندگی، اداس وقت، اداس موسم!!
کتنی چیزوں پر الزام لگ جاتے ہیں اک تمہارے بعد

دعائے سحر، اٹا ____ گجرات

ساقی شراب لا کہ، طبیعت اداس ہے
مطرب رباب اٹھا کہ طبیعت اداس ہے
توبہ تو کر چکا ہوں مگر پھر بھی اے عدم
تھوڑا سا زہر لا کہ، طبیعت اداس ہے

شائستہ اکبر ____ گڈو کالونی

بس اتنا ہوش ہے مجھ کو کہ اجنبی ہیں سب
رکا ہوا ہوں سفر میں، کسی دیار میں ہوں

سیدہ نسبت زہرا ____ کہروڑ پکا

تیرہ شبوں کو پھر سے جگمگائے ہلال عید
سندیسہ بہار بن کے آئے ہلال عید
تمنا ہے کہ دیکھیں نئی سحر کی رنگینی
اے کاش! نوید صبح لے کر آئے ہلال عید

گڑیا شاہ ____ کہروڑ پکا

دیکھا ہے اجڑتے ہوئے کتنے ہی گھروں کو
ہے کون جو اس عشق میں برباد نہیں ہے
آتا ہے خیالوں میں میرے ایک ہی چہرہ
بس اس کے سوا مجھے کچھ بھی یاد نہیں ہے

زارا حیات ____ پشاور

خفا جو ہم ہو گئے تو کون منائے گا تمہیں
آؤ ملو عید کہ عید مبارک تم سے کہیں






**مہوش جواد** کی ڈائری سے

خواب زندگی میں رنگ بھرتے ہیں۔ یہ نہ ہوں تو زندگی کتنی بے رنگ ہوتی ہے۔ احمد فراز کی یہ غزل مجھے صرف ایک شعر کی وجہ سے پسند ہے۔

آوارگی میں ہم نے اس کو بھی ہنر جانا
اقرار وفا کرنا پھر اس سے مکر جانا

جب خواب نہیں کوئی کیا زندگی کا کرنا
ہر صبح کو جی اٹھنا ہر رات کو مر جانا

شب بھر کے ٹھکانے کو اک چھت کے سوا کیا ہے
کیا وقت پہ گھر جانا کیا دیر سے گھر جانا

ایسا نہ ہو دریا میں تم بار گراں ٹھہرو
جب لوگ زیادہ ہوں کشتی سے اتر جانا

سقراط کے پینے سے کیا مجھ پہ عیاں ہوتا
خود زہر پیا میں نے تب اس کا اثر جانا

جب بھی نظر آؤ گے ہم تم کو پکاریں گے
چاہو تو ٹھہر جانا چاہو تو گزر جانا

**شبنم شمشاد** کی ڈائری سے

منیر نیازی نے جو بھی لکھا، بہت خوب لکھا۔ انہی کا ایک شاہکار آپ بھی پڑھیں۔

**خوبصورت زندگی کو ہم نے کیسے گزارا،**

آج کا دن کیسے گزرے گا کل گزرے گی کیسے
کل جو پریشانی میں بیتا وہ بھولے گا کیسے

کتنے دن ہم اور جئیں گے کام ہیں کتنے باقی
کتنے دکھ ہم کاٹ چکے ہیں اور ہیں کتنے باقی

خاص طرح کی سوچ تھی جس میں سیدھی بات گنوا دی
چھوٹے چھوٹے وہموں ہی میں ساری عمر بتا دی

**فریحہ شبیر** کی ڈائری سے

کم عمری میں چھوٹی چھوٹی خواہشیں اور ان کی تکمیل کتنی خوشی دیتی ہے۔ اس کا شاید کوئی اندازہ نہیں لگا سکتا۔ اسی موضوع پہ یہ خوبصورت غزل۔

دہکتے دن میں عجب لطف اٹھایا کرتا تھا
میں اپنے ہاتھ کا تتلی پہ سایہ کرتا تھا

ہمارے گھر کے قریب ایک جھیل ہوتی تھی
اور اس میں شام کو سورج نہایا کرتا تھا

یہ زندگی مجھے تیرے پاس لے آئی
وگرنہ یہ راستہ تو کہیں اور جایا کرتا تھا

تلاش رزق میں نکلے ہوئے پرندوں کو
میں جیب خرچ سے دانا کھلایا کرتا تھا

عجب خواہش پرواز مجھ میں ہوتی تھی
میں کاغذوں میں پرندے اڑایا کرتا تھا

**دعا عالم سبحاری** کی ڈائری سے

کسی نامعلوم شاعر کی یہ غزل ایک دوست نے بھوائی جو مجھے بے حد پسند آئی۔ آپ بھی پڑھیے۔

دستکوں پر بھی جو نہ کھلتا تھا، وہ در کیسا تھا
نام لکھا تھا جس پہ میرا، وہ گھر کیسا تھا

سنگ پھینکا نہ کسی نے اسے مڑ کر دیکھا
جو ہری شاخ پہ ٹھہرا تھا، ثمر کیسا تھا

مطمئن پختہ مکانوں سے تو سب ہی تھے لیکن
شہر میں موسم برسات کا ڈر کیسا تھا

جس کے سائے میں نہ ملتا تھا مسافر کو سکون
وہ گھنا پیڑ سر راہگزر کیسا تھا

**سیدہ نسبت زہرا** کی ڈائری سے

یہ محبت بھی کیا عجب شے ہے۔ ملے نہ ملے، حاصل ہو نہ ہو، انسان بے بس ہوتا ہے اور انسان کے جلنے پر مجبور بلکہ محبت کا اصل اپنا آپ منوا کر ہی رہتا ہے۔ محبت ایک آفاقی جذبہ ہے۔ محبت تو ازل سے ابد تک رہے گی۔ اس کی کسک، زخم، جدائی بھی ساتھ ساتھ۔ محسن نقوی کی یہ غزل محبت بھرے دلوں کی داستان لگتی ہے۔ پڑھیے اور ہمارے ذوق کی داد دیجیے۔

وفا میں اب یہ ہنر بھی اختیار کرنا ہے
وہ سچ کہے نہ کہے، اعتبار کرنا ہے

یہ تجھ کو جاگتے رہنے کا شوق کب سے ہوا
مجھے تو خیر تیرا انتظار کرنا ہے

ہوا کی زد میں جلانے ہیں آنسوؤں کے چراغ
کبھی یہ جشن سر رہگزار کرنا ہے

وہ مسکرا کے نئے وسوسوں میں ڈال گیا
خیال تھا اسے شرمسار کرنا ہے

ترے فراق میں دن کس طرح کٹیں اپنے
کہ شغل شب تو ستارے شمار کرنا ہے

چلو یہ اشک ہی موتی سمجھ کے بیچ آئیں
کسی طرح تو ہمیں روزگار کرنا ہے

**انجل** کی ڈائری سے

میری ڈائری میں تحریر امجد اسلام امجد کی یہ نظم جس میں وہ اہل چمن سے گلہ کرتے نظر آرہے ہیں۔ آپ بھی پڑھیے اور سطر سطر اسے اپنے دل میں اترتا محسوس کیجیے۔

گلہ ہوا سے نہیں ہے، ہوا تو اندھی تھی
مگر وہ برگ کہ ٹوٹے تو پھر ہرے نہ ہوئے
مگر وہ سر کہ جھکے اور پھر کھڑے نہ ہوئے
مگر وہ خواب کہ بکھرے تو بے نشاں ٹھہرے
مگر وہ ہاتھ کہ بچھڑے تو داستاں ٹھہرے
گلہ ہوا سے نہیں، تندیٔ ہوا سے نہیں
ہنسی کے تیر چلاتی فضا سے نہیں
عدو کے سنگ سے، اغیار کی جفا سے نہیں
گلہ تو گرتے مکانوں کے بام و در سے ہے
گلہ تو اپنے بکھرتے ہوئے سفر سے ہے
ہوا کا کام تو چلنا ہے، اس کو چلنا تھا
کوئی درخت رہے یا گرے اسے کیا ہے
گلہ تو اہل چمن کے دل و نظر سے ہے
خزاں کی دھول میں لپٹے ہوئے شجر سے ہے
گلہ سحر سے نہیں، رونق سحر سے ہے



# خامشی کو بیاں ملے

امت الصبور

## حرا قریشی... ملتان

1 :۔ لیجیے جو عرصے سے جامد چپ کی مہر لبوں پر لگی تھی' وہ خامشی کو بیان دینے کے لیے توڑ دی ہم نے۔ گرد گرما گورستان اور اولیا کے قدیم شہر ملتان سے میرا تعلق ہے۔ بہترین مشاغل "پڑھنا لکھنا" ہیں۔ بی ایس سی' بی ایڈ اور ایم ایڈ اسپیشل کر چکی ہوں۔ مزید اور شدید خواہش کے باوجود وقت اور حالات کے پیش نظر وقفہ بدرجہ اتم موجود ہے ورنہ ایم فل کے مدارج بھی طے کر ہی لیتے... مطالعہ دل پسند تفریح کے طور پر کرتے ہیں' خواہ وہ کتاب علمی ہو' دینی ہو' ڈائجسٹ ہو' سائنسی ہو یا شاعری ہو۔ کچھ لوگ خبطی سمجھتے ہیں پر کیا کریں کہ ہم تو ہیں ہی ایسے۔

2 :۔ خوبیاں اور خامیاں؟ اگر میں ان پر کوئی کتاب مرتب کردوں تو ذخیرۂ الفاظ میں کمی محسوس ہونے لگے گی۔ عزیز احباب کے کمنٹس قلمبند کرتے ہیں۔ "یو آر یونیک آمنگ اور گرلز" (مائی اسپیڈ بریکر) آپ مجھے ساری کی ساری پسند ہیں۔ (رخسانہ فاطمہ) "میرا دل چاہتا ہے میں تمہارے جیسی بن جاؤں۔" (ثانی ڈیر) یو آر انٹیلکچوئل' انٹیلی جنٹ اینڈ ہارڈ ورکنگ (ثنا کلہ یاسمین) "یار تمہاری انگلش بہت اچھی ہے۔" (قرۃ العین) یو آر ریئلی نائس گرل ہیونگ اسٹرونگ کریکٹر (گل جبیں) "آپ بہت جینئس ہیں۔" عمارہ یو لو زلیس برلمنٹ مائنڈ (سمیرا واحد) بھی جھوٹ نہیں بولتی۔ سحر یسما۔

اتنی اچھی ہوں نہیں' کچھ زیادہ ہو گیا۔ اب محترم اساتذہ کی طرف آتے ہیں۔ کام کرنے کی لگن' جذبہ بہت ہے' محنتی بھی ہو۔ (سر امین) "سارے ٹیچر اگر تمہیں کی طرح پڑھائیں تو اسکول کا معیار مزید بلند ہو جائے گا۔" (سر خلیل احمد) بہت لونگ اور منسٹر ہو' تمہارا رابطے میں رہنا اچھا لگتا ہے۔ (میم صائمہ نوشین) مخلص' حساس اور ذہین (میم انیقہ) نہ چیٹنگ کرتی ہے' نہ کرنے دیتی ہے۔ (سر نسیم) ریگولر اور پنکچوئل (میم فاطمہ علی) سب سے اچھی اسٹوڈنٹ (میم شازیہ)

سب تقریباً" کہتے ہیں کہ ذہین ہوں میں' مگر ریگ جاں کہتی ہے ذہین نہیں محنتی ہو۔

فیملی ممبرز بھی چند اسی طرح کی خوبیاں ذہن میں رکھتے ہیں۔ اب ذرا خامیوں پر غور فرمائیں۔

"فارغ ہے' عقل سے" (عظیم بھائی) صبر اور برداشت کی کمی (ریگ جاں) سٹریل' خود غرض (چھوٹی آپی) کتابی کیڑا (چھوٹے بھائی)

مزید پھر کبھی... اپنی ذات کے حوالے سے جو ہر بشر خود جانتا ہے' وہ کوئی نہیں جان سکتا اور پرفیکٹ تو کوئی بھی نہیں ہوتا' ہر فرد خوبیوں اور خامیوں کا مرقع ہوتا ہے۔ (گریباں میں جھانکتے رہنا چاہیے)

اگر میں خود سے اپنی بات کروں تو یہ ہی کہوں گی کہ ہر کام کو بہترین اور یونیک طریقے سے کرنے کی سعی کرتی ہوں' ہیلپ کو آپریٹو اور اچھی گائیڈ رہوں۔

بعض اوقات چھوٹی چھوٹی باتوں پر غصہ کر جاتی ہوں۔ حساس بہت ہوں ذرا سا کچھ کہہ دیا کسی نے' جھٹ سے آنکھیں نم' اعتماد کی صلاحیت میں مکمل پرفیکشن نہیں آئی ابھی تک' نماز کے وقت کوئی کام کہہ دے تو مزاج لاشعوری طور پر بگڑ جاتا ہے اور کیا کہوں' بہت گندی بچی ہوں؟

بابا کہتے ہیں... حرا بیٹا بریانی اور دال بھرے پراٹھے بہت اچھے بناتی ہے۔

اور ہمارے اسکول کی میم عظمیٰ کہتی تھیں کہ "شمیم کو بیسٹ ٹیچر کا ایوارڈ ملنا چاہیے۔"(داد دوں اس کی کہ ہم نے پڑھایا کیسا؟) جن افراد کو ہضم نہ ہو رہا ہو وہ برائے مہربانی ہاجمولا پاس رکھ لیں کہ حاسد اور عدو بہت زیادہ ہیں اپنے۔

3 :۔ مشاغل میں مطالعہ ' مطالعہ ' اور مطالعہ سرفہرست ہے۔

4 :۔ بی ایڈ کے بعد ان ڈائجسٹ کی طرف آئے۔ تین' چار سال ہو ہی گئے ہوں گے۔ سو اب خواتین' شعاع' کرن ڈائجسٹ وقت نکال کر پڑھ ہی لیتے ہیں اور باقاعدگی سے سلسلوں میں حاضری دینے کی بھی سعی کرتے ہیں۔ اعلا معیار کا لکھنا ان معیاری ڈائجسٹ کی مصنفین کا خاصہ ہے۔ اپنے قیمتی قلم سے عمیرہ احمد' فرحت اشتیاق' راحت جبیں' فاخرہ جبیں' نمرہ احمد' نگہت سیما' عنیزہ سید' نگہت عبداللہ' آسیہ رزاقی' عفت سحر پاشا' مالا ملک' سائرہ رضا' سمیرا حمید' وغیرہ بہت ہی مایہ ناز تحریروں کا خزانہ ہم تک پہنچاتے ہیں۔ (وقت کم ہے ورنہ تحریروں پر بھی ایک لمبا تبصرہ ہو جاتا)۔ دلی خواہش ہے کہ ان ناموں کے درمیان اپنا بھی نام آئے۔

5 :۔ سالگرہ خصوصی طور پر نہیں مناتے لیکن تمام دوست احباب اور فیملی ممبرز سے نیک تمنائیں حق سمجھ کر وصول کرتے ہیں۔ ریگ جاں' سحر سیما' فری۔ 15 اکتوبر کا خاص دن کبھی نہیں بھولتے۔ سب سے پیارا تحفہ بزرگوں کی دعائیں ہیں جو بن مانگے ملتی رہتی ہیں۔ ریگ مری چوائس کا خصوصی خیال رکھتی ہیں اور تحفہ بھی پھر ویسا ہی قابل دید ہوتا ہے اور لیلتہ القدر کی میٹھی میٹھی یاریاں۔(مزیدار) خاص خوشگوار ایام کی طرح اس دن کے لمحے گزارتے ہیں۔

6 :۔ کتابوں سے والہانہ محبت ہے۔ ممتاز مفتی کی "تلاش" "بات سے بات" واصف علی واصف کی' عمیرہ احمد' نمرہ احمد' فرحت اشتیاق' مالا ملک' راحت جبیں' رفعت سراج کی ڈھیر ساری تحریریں پڑھی ہوئی ہیں جو کامیاب زیست کے لیے مشعل راہ کا بہترین پیمانہ ثابت ہو سکتی ہیں' اور ایک ایسی درس گاہ جہاں سے چھٹی کرنے کو کبھی دل نہ مانے' صراط مستقیم کی طرف لے جانے والی نایاب سڑک کی طرف اشارہ کرتی تحریریں کہ جس میں کٹھنائیاں ہیں تو ان سے بچ نکلنے کا راستہ بھی موجود ہے۔ یہ سلسلہ صدا شاد و آباد رہے! آمین

7 :۔ پسندیدہ فقرہ "جب دل ایڑیاں رگڑ رگڑ کر رو رہا ہو تو مسکراہٹ بھی آہ و فغاں کا ذائقہ دیتی ہے۔"
(رشک حبیبہ کی تحریر خمیازہ سے لیا گیا)

"اللہ تعالیٰ کی بنائی ہوئی چیزیں اپنی مرضی سے ردوبدل نہیں کرتے' اللہ تعالیٰ کو یہ اچھا نہیں لگے گا۔" (جنت کے پتے' نمرہ احمد)

شاعری سے بے حد رغبت ہے۔ بہت سے شعراء کو پڑھا ہوا ہے' جن میں ابن انشاء' محسن نقوی' فاخرہ بتول' پروین شاکر' نوشی گیلانی' امجد اسلام امجد' وصی شاہ' مدثر فاضل مجیب' میر تقی میر' میر انیس' غالب' فیض' جون ایلیا' باقی احمد پوری' فرحت عباس شاہ وغیرہ قابل ذکر ہیں۔ اس لیے شاعری کی بہت سی کتابیں پڑھی ہوئی ہیں۔ پسندیدہ شعر بہت سے ہیں۔ جن میں چند لکھ رہی ہوں۔

؎ اس کا انداز سخن سب سے جدا تھا شاید
بات لگتی ہوئی' لہجہ وہ مکرنے والا

؎ کرن پھول کی پتیوں میں دبی
ہنسی اس کے ہونٹوں پہ آئی ہوئی!

بہترین شعر تو آخر میں یاد آیا ہے

؎ ایسا کوئی محبوب نہ دیکھا نہ کہیں ہے
بیٹھا ہے چٹائی پر اور عرش نشیں ہے!








خط بھجوانے کے لیے پتا
خواتین ڈائجسٹ، 37-اردو بازار، کراچی۔
Email: info@khawateendigest.com
khawateendigest@hotmail.com

## ثمینہ کوثر عطاری... ڈوگہ گجرات

"کہنی سنی" ہمیشہ کی طرح لاجواب تھا۔ "آب حیات" بہت الجھتا جا رہا ہے 'پلیز سالار اور امامہ کو جدائی کے عذاب میں مبتلا نہ کیا جائے "بن مانگی دعا" نہایت خوب صورت ناول ہے معیز کو ابیہا کی طرف ہی لوٹنا ہے 'سو سوچا سمجھا اینڈ ہے "عہد الست" کی اگر بات کروں تو تنزیلہ کا یہ پہلا ناول ہے جو میں نے پڑھا اور سچ تنزیلہ! آپ نے اپنے چاہنے والوں میں ثمینہ کا اضافہ کر لیا ہے اب میں بات کروں گی اپنے اور اپنی سسٹر کے موسٹ فیورٹ ناول "نمل" کا تو نمرہ احمد آپ یقین جانیں۔ ایک ایک لفظ میں جادو ہے جیو اور ایسے خوب صورت ناول لکھتی جاؤ شکریہ! سائرہ! آپ جس بھی ٹاپک پہ لکھتی ہیں 'کمال لکھتی ہیں میں جب بھی آپ کا کوئی ناول پڑھتی ہوں تو میں کئی دن اس کے حصار میں رہتی ہوں' ہر ناول پہ میں یہ کہتی ہوں اس سے بہتر نہیں لکھا جا سکتا پر آپ کا اگلا ناول اس سے بھی زیادہ شان دار ہوتا ہے افسانے سارے کے سارے بہترین تھے۔ "خاتون کی ڈائری سے" میں ہر دفعہ قارئین کے ذوق پہ حیران رہ جاتی ہوں ماشاء اللہ بہت خوب صورت بہت یونیک چوائس ہے خواتین کے قارئین کی۔ اب اگر بات کریں پکوان کی تو یقین مانیں میں بہت نمبر سمیٹتی ہوں اپنی فیملی سے جس کو جو بھی بنانا ہے وہ مجھ سے پوچھنے ضرور آتی ہے۔ پلیز پاستا بنانے کی ترکیب بتادیں۔

ثمینہ کوثر! اللہ تعالیٰ آپ کو سلامت رکھے۔ آپ جیسے قارئین ہمارے لیے آکسیجن کا درجہ رکھتے ہیں جو ہر کہانی' ہر سلسلہ پوری توجہ سے پڑھتے ہیں اور اپنی رائے ہم تک پہنچاتے ہیں۔ ہمیں اندازہ ہے پرچا پڑھ کر خط لکھنا اور پوسٹ کرنا اتنا آسان نہیں ہوتا۔ پاستا بنانے کی ترکیب آئندہ ماہ شامل ہوگی۔

خواتین ڈائجسٹ کی پسندیدگی کے لیے شکریہ۔ متعلقہ مصنفین تک آپ کی رائے ان سطور کے ذریعے پہنچائی جا رہی ہے۔

## اے کیو ملک... چکوال

رفاقت کی طویل داستان ہے۔ بہت پرانا ساتھ ہے۔
خواتین اور شعاع کے ساتھ وابستگی تب سے ہے جب
لفظوں سے ہمارا تعارف تو تھا مگر مفہوم سے ناآشنائی۔
بس دل میں لیے ازل سے شوق مطالعہ کی تسکین کے
لیے خواتین اور شعاع کو بچپن سے ہی سفر حیات میں ساتھ لے لیا۔ اس پرچے نے ہمیں لازوال کہانیاں' بے مثال سبق دیے۔

ج اے کیو ملک! آپ نے اپنا نام کیوں نہیں لکھا۔ اپنی شناخت تو ہونی چاہیے۔ نام پہلی شناخت ہوتا ہے۔
ہم سفر کا اثر سفر پر ضرور ہوتا ہے۔ ہمیں خوشی ہے کہ سفر حیات میں آپ نے ہمارے پرچوں کو عزت بخشی۔ دعاؤں میں یاد رکھیے گا۔

آپ نے نومبر 2015ء کا خواتین منگوایا ہے۔ نومبر 2015ء تو ابھی آیا ہی نہیں۔ پرچا کیسے آئے گا۔ شاید آپ نے مہینے کا نام غلط لکھ دیا ہے۔ آپ ہمیں دوبارہ لکھیں کس مہینے کا پرچا منگوانا چاہتی ہیں۔ اپنا مکمل پتا بھی لکھیں پرچا وی پی کیا جائے تو سو روپے ڈاکیے کو ادا کرنا ہوتے ہیں۔

**نخبہ اکرم' سعدیہ اکرم۔۔۔ گاؤں گولیکی ضلع گجرات**

سائرہ رضا کے ناول کی میں جتنی بھی تعریف کروں کم ہے۔ سائرہ جی ہر دفعہ کی طرح آپ کا یہ ناول بھی بہت پسند آیا۔ بہت زیادہ ہنسایا دادی نے ہاہ ہاہ اور نادیہ جہانگیر کا افسانہ بھی بہت بہت اچھا ہے۔ اب کبھی غائب نہ ہونا نادیہ!

قرۃ العین رائے کا رقص بہاراں بھی بہت اچھی اسٹوری تھی۔ "عہد الست" کی جتنی تعریف کروں کم ہے۔ تنزیلہ ریاض نے بہت ہی شان دار ناول لکھا۔ یہ ناول مدتوں یاد رہے گا۔ میری طرف سے تنزیلہ ریاض کو بہت زیادہ مبارک باد۔ نمرہ احمد کے کیا کہنے' ہر قسط پہلے سے بڑھ کر ثابت ہوتی ہے۔

آب حیات پڑھ کر اس بار دل بہت اداس ہو گیا۔ اللہ جی سالار کے ساتھ کچھ برا نہ ہو سونیا حسین سے ملاقات اچھی لگی۔ فرحت اشتیاق سے ایک ناول اب لکھوالیں۔ بہت انتظار کر لیا۔

ج: پیاری نخبہ! آپ بچوں کو گھر میں قرآن پاک پڑھاتی ہیں۔ بہت اچھا کام کر رہی ہیں۔ اللہ تعالیٰ آپ کو کامیاب کرے۔ آپ کو پرچہ پسند آیا۔ بس سمجھیے ہماری محنت وصول ہو گئی۔ ہماری مصنفات ان ہی کرداروں کو زیر تحریر لاتی ہیں جو ہمارے اردگرد بستے ہیں تب ہی آپ کو ان میں اپنا عکس نظر آیا۔ ہم اپنی قارئین کی محبتوں کے دل سے قدر دان ہیں۔ آئندہ بھی آپ کے تبصرے کے منتظر رہیں گے۔

**اب ج۔۔۔ ٹیلہ ضلع سرگودھا**

خواتین ہم تینوں بہنوں کا پسندیدہ رسالہ ہے۔ عمیرہ احمد جی ہماری پسندیدہ رائٹر ہیں۔ کہانی میں انوکھا رنگ ڈالتی ہیں۔ نمرہ احمد جی آپ کے تو کیا کہنے۔ "عہد الست" "بن مانگی دعا" سب ہی پسندیدہ ہیں۔

ج۔ اب ج! معذرت خواہ ہیں آپ کا پچھلا خط شامل نہ ہو سکا اس دفعہ خط شامل ہے۔ خواتین ڈائجسٹ کی پسندیدگی کے لیے آپ تینوں بہنوں کا شکریہ۔

**نثار حمن۔۔۔ گوجرانوالہ**

میں اپنی بیماری کے باعث 7 ماہ کے شمارے پڑھ نہ سکی۔ اب اکٹھے پڑھے۔ "آب حیات" کی اس دفعہ کی قسط اچھی لگی۔ سائرہ رضا کی ہمیشہ کی طرح بلند' اعلیٰ' ارفع تحریر لوئر مڈل کلاس کے ہر گھرانے میں ایسی آپا موجود ہے۔ سائرہ جو بھی کردار لے کے آتی ہیں۔ ایسا سادہ ہوتا ہے کہ ساتھ گھل مل جاتا ہے اور ایسا خاص بن جاتا ہے کہ ویسا بننے کی چاہ رہتی ہے۔ "عبد الست" جیسے جیسے پڑھا ویسے ویسے آنسو رواں.... رواں اور بس رواں" مکمل میں ہاشم کا ردار کا کردار مجھ سمیت میرے تمام رابطوں کو بہت پسند ہے۔ یہ نمرہ کی خوبی ہے کہ منفی کردار کے ساتھ ہماری وابستگی ہوئی۔ "بن مانگی دعا" بس جلد ختم ہو جائے۔ اس دفعہ سمیرا عثمان کا ناولٹ عجیب تھا۔ کہانی میں بہت جھول تھا۔ بچکانہ انداز لگا۔ میٹرک کا اسٹوڈنٹ رزلٹ بھی نہیں آیا اور سی وی؟ نوکری؟ محبت؟ سگریٹ؟ کہانی کی بنت کمزور تھی۔ آخر فیصل کے کردار کا پہلو کیا تھا' افسانے بھی اچھے تھے۔ خطوط کا سلسلہ سب سے زیادہ پسند ہے۔ حرا قریشی کی نظم پسند آئی۔ اگر ثمینہ عظمت علی اس اگست کے شمارے میں وطن پرستی کا کوئی افسانہ لے آتیں تو کتنا اچھا ہوتا۔

ج: پیاری نثار حمن! خواتین ڈائجسٹ سے چاہ کے الزام کو تو آپ اکرام ہی سمجھیں۔ سمیرا کا ناولٹ آپ کو عجیب لگا حالانکہ حقیقت تو یہ ہے کہ الیکٹرانک میڈیا کی مہربانیوں کی بدولت اسٹوڈنٹ میٹرک سے پہلے ہی اس کارزار میں قدم رکھ دیتے ہیں۔

کہانیاں زندگی سے ہی لی جاتی ہیں تو یہ بھی زندگی کا ایک رنگ تھا اور اگر آپ دیکھیں گی تو اس کے کردار بھی آپ کو کم ہی سہی' نظر ضرور آجائیں گے۔

**اخت حماد شفقت۔۔۔ سنجر پور**

ٹائٹل پر ماڈلز کی تصاویر نہ دیں۔ صحابہ کرام رضی اللہ عنہا خاص طور پر حضرت علی رضی اللہ عنہا (کیونکہ حضرت علی کے فرامین زیادہ ہوتے ہیں) کے فرامین کے حوالہ جات ضرور دیں کہ کس کتاب سے لیے گئے ہیں تاکہ ہم پورے یقین کے ساتھ ان پر عمل کر سکیں۔ اگر حوالہ جات نہ ہوں تو فرامین کے حوالہ جات ضرور دیں۔

میں نے "آب حیات" کو پڑھنا چھوڑ دیا تھا۔ اب جب نویں قسط میں کانگو سے متعلقہ معلومات نے میری توجہ لی تو

پھر دوبارہ "آب حیات" شروع کرلیا۔
بن مانگی دعا اچھی ہے مگر مجھے بے مقصد لگتی ہے۔ کچھ اچھوتا نہیں.... جب کہ ابیہا کا ماہانہ خرچ بندھا ہے تو اسے کیا پڑی سفینہ بیگم جیسی پتھر دل عورت کی چاکری کرنے کی۔ میں یہاں اپنی ایک سوچ عیاں کردوں.... جس کی بنا پر مجھے اکثر ناولوں اور افسانوں پر اعتراض ہوا.... جب اسلام نے صرف شوہر کی خدمت اور بچوں کی پرورش و تعلیم و تربیت عورت کے ذمے کی ہے تو عورت کیوں اپنے آپ کو ساس نندوں اور دیوروں کی نظر میں اچھا ثابت کرنے کے لیے اپنے آپ کو ہلکان کرتی ہے اور اپنے بچوں کی تربیت سے بے پرواہ اور حد درجہ بے پرواہ ہو جاتی ہے....

جتنا میں جان پائی ہوں مائیں خود بھی اپنے بچوں کی تعلیم میں انٹرسٹڈ نہیں۔ انہیں سسرال میں مزے مزے کے کھانے پکانے اور جسمانی مشقت برداشت کرنا آسان لگتا ہے۔

جب انسان دین اسلام کے فطری طریقوں سے دور ہٹے گا تو پھر وہ مشکلات میں ضرور مبتلا ہوگا۔ سسرال کی خدمت بہو پر فرض نہیں.... ماں باپ کی خدمت ان کے بیٹے کی ذمہ داری و فرض ہے نہ کہ بہو کی.... دوسرے نامحرم کی نسبت دیور سے پردے کی تلقین زیادہ ہے۔

اب سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ ساس کی خدمت بہو نہیں کرے گی تو پھر اور کون کرے گا۔ ساس بے چاری کہاں جائے۔ بات یہ ہے ہمارے ہاں خواتین نے اپنے آپ کو بہت نازک مزاج بنالیا ہے اور بہو کے آتے ہی وہ کام سے ایسے دست بردار ہوتی ہیں کہ.... "بس جی اب ہم تھک گئے۔ اب اگلی نسل کی باری ہے۔"

میرا ذاتی خیال ہے کہ ہمیں آخری لمحہ زندگی تک سرگرم رہنا چاہیے....

تیرے ہی جیسا ہوں' مصنفہ سائرہ رضا کے ناول میں مختلف آوازوں سے متعلق ان کے انداز بیان نے مزہ دیا۔

"ازین ماہا کے خود غرضانہ.... بلکہ سفاکانہ خیالات سے واقف تو تھا۔" اس میں مجھے ماہا کے لیے خود غرضانہ اور سفاکانہ کے الفاظ پسند نہیں آئے۔ ماہا نے الگ گھر مانگا تھا۔ جس کا حق اس کے دین نے اسے دیا ہے۔

اور اسلام نے یہ بات ناپسند کی ہے کہ کوئی بندہ کہے کہ مجھے شادی نہیں کرنی.... ازین کی آپا کو شادی کرلینی چاہیے تھی خواہ ان کی عمر پچاس سال ہوتی۔

"عہد الست" میں بہت سی باتیں پسند آئیں۔ جنہیں میں ڈسکس کرنا چاہتی ہوں مگر خط کی طوالت مانع ہے۔ کچھ پوائنٹ مندرجہ ذیل ہیں۔

صفحہ نمبر 257 سے 258 تک جس میں بل گرانٹ (نور محمد) کی فی البدیہہ تقریر ہے "آج کی ماں اپنے بچے کو سکھاتی ہے کہ تم سب سے بہترین ہو۔ تمہارے مقابلے کا دنیا میں دوسرا کوئی نہیں۔ جاؤ اور جاکر سب کو پیچھے چھوڑ دو وہ یہ کیوں نہیں سکھاتی کہ سب کو ساتھ لے کر چلو.... اسی میں بھلائی ہے.... خیر ہے....(صفحہ 258)

اور یہ بات تو بہت ہی خاص ہے.... سبق آموز اور قابل عمل.... قابل نظیر "کسی نے خوب کہا ہے نا کہ آپ چاہتے ہیں کہ آپ کا بچہ نیک بنے تو آپ کو اپنے ہمسائے کے بچے کو بھی نیک بنانا پڑے گا کیونکہ آپ کے بچے کو گھر سے نکل کر ہمسائے کے بچے کے ساتھ ہی کھیلنا ہے۔" یاد رکھیں چالیس گھر تک مسلمان کے ہمسائے ختم نہیں ہوتے۔" (صفحہ 258)

اپنی ریاست کی ماں کو ان کاموں میں خوار نہ کریں جس کے متعلق اللہ نے اس سے سوال نہیں کرنا۔ (صفحہ 258)

اب "نمل" کی باری۔ سلسلہ وار ناولوں میں سب سے زیادہ انتظار مجھے "نمل" کا ہی ہوتا ہے۔ "نمل" میں ایک بات ہے کہ باقی ناولوں' ڈراموں یا فلموں میں جس کردار کو برا دکھایا جاتا ہے وہ سرتاپا برا ہی ہوتا ہے کسی کی نیکی کو نیکی نہیں سمجھتا اور برے سے برا کام کرکے بھی پچھتاتا نہیں۔ مگر نمل میں ہاشم نے وارث کو قتل کردیا مگر وہ افسردہ تھا۔

سعدی کا کردار اچھا ہے۔ ہر کسی کے لیے مخلص.... سعدی کا کثرت سے قرآن پڑھنا اور اس کی قرآن سے محبت اور قرآن کو اتنی اہمیت دینا۔

ج: پیاری بہن! شریعت کے لحاظ سے عورت پر سسرال والوں کی خدمت فرض نہیں لیکن مرد پر ماں باپ کی خدمت فرض ہے۔ اب شوہر روزی کمانے کے چکر میں صبح اٹھ کر گھر سے چلا جاتا ہے اور رات کو گھر آتا ہے۔ آپ ایک ڈرائیور کو ہی لے لیں' پرائیویٹ جاب میں ایک

ڈرائیور کی ڈیوٹی بارہ سے چودہ گھنٹے ہوتی ہے اور تنخواہ کا بھی آپ اندازہ کر سکتی ہیں۔ وہ ماں کی خدمت کے لیے نوکر نہیں رکھ سکتا تو کیا والدین کو جو ضعیف ہو چکے ہیں بیمار ہیں، اولڈ ہوم میں بھجوا دے؟

عورت اگر والدین کو خوش نہ رکھے تو وہ ناراض ہو کر بیٹے سے کہہ سکتے ہیں کہ اسے چھوڑ دو۔ شریعت کے تحت اولاد پر والدین کے حکم کی تعمیل فرض ہے تو ایسی صورت میں سسرال والوں کو خوش رکھ کر عورت کو اپنا گھر نہیں بچانا چاہیے؟

زندگی میں افراط و تفریط سے کام نہیں چلتا۔ سوچ سمجھ کر سمجھوتا کر کے ہی زندگی گزرتی ہے۔ سائرہ رضا کے ناول میں آپ کو اعتراض ہے کہ آپا نے 50 سال کی عمر میں شادی سے کیوں انکار کیا؟ اگر وہ انکار نہ کرتیں تو اس بات کی کیا ضمانت تھی کہ انہیں 50 سال کی عمر میں کوئی رشتہ مل جاتا۔ اس عمر میں کسی لڑکی کو رشتہ اول تو ملتا نہیں اور اگر مل بھی جائے تو دس مسائل ہوتے ہیں۔ بہن بھائیوں کی پرورش میں جان کھپا کر ایک تھکی ہوئی عورت ان کا مقابلہ کیسے کرتی؟ پھر سائرہ نے کہیں بھی یہ ذکر نہیں کیا کہ ان کے لیے کوئی رشتہ موجود تھا۔

آپا نے ازین کی پرورش ماں بن کر کی تھی۔ اب مایا کہہ رہی تھی کہ اپنی ماں کو گھر سے نکال دو' میں ان کے ساتھ نہیں رہ سکتی' تو یہ سوچ سفاک اور خود غرضانہ ہی تھی.... ازین نے صحیح فیصلہ کیا۔ آپا اس عمر میں کہاں جاتیں؟

تسنیم فاطمہ..... ڈیرہ غازی خان

جس ناولٹ نے مجھے خط لکھنے پر مجبور کیا وہ ہے سحر ساجد کا "وہ پاگل سی" اف.... اکیا لکھ دیا ہے آپ نے سحر ساجد

یعنی بس کیا بتاؤں۔ اب ایک سوال یہ بھی اٹھتا ہے کہ مئی 2015ء میں چھپنے والی کہانی پہ تبصرہ اگست میں کیوں؟ ہمارے گھر میں خیر سے ماہانہ 12 سے 15 رسالے آتے ہیں کہ اباجی کو پڑھنے کا شوق نہیں نشہ ہے مگر افسوس! خواتین "اور "شعاع" کا نام اس فہرست میں شامل نہیں وجہ؟ ارے وجہ وہی "مردوں کی حاکمیت" اور ہم تو کیا ہی کہیں کہ گھر میں سب سے چھوٹا ہونے کی وجہ سے ابھی تک بچہ ہی سمجھا جاتا ہے (یاد رہے بدولت کیمسٹری میں ایم فل کر رہی ہیں) سحر ساجد کا ناولٹ پڑھتے ہوئے یقین جانیے اگر میرے جناتی قسم کے قہقہے سن کر ابھی تک کوئی خیریت دریافت کرنے نہیں آیا تو اس کی واحد وجہ یہ ہے کہ میں ہاسٹل ہوں اور آدھا ہاسٹل سو رہا ہے۔ باقی آدھا ڈیپارٹمنٹ میں ہے۔

"جو چلے تو جاں سے گزر گئے" تب پڑھا جب میں 8th میں تھی اور عالم شاہ کی موت نے مجھے بھی ہفتوں گم صم رکھا۔

امرِ بیل' میرا موسٹ فیورٹ.... جس کی علیزہ کے روپ میں' مدتوں خود کو دیکھا۔ اور پھر سالار سکندر..... کتنے ہی دن نماز کے بعد دعائیں مانگی گئیں "یا اللہ! مجھے امامہ ہاشم بنا دے" (یعنی اللہ کے لیے بھی خالص اور بونس میں سالار سکندر بھی' ڈبل مزہ)

کیا کچھ یاد دلا دیا آپ نے سحر ساجد! (اس کے لیے، بہت شکریہ)

میرا مسئلہ یہ ہے کہ میرے اباجی "شدید قسم کے ادبی" ہونے کے باوجود "جاوید صاحب" جیسے نہیں ہیں..... اگر "جاوید صاحب" کے بجائے پروفیسر قاسم حسین رضوی ہوتے نا تو "صبح جاوید" صاحبہ اپنی پہلی ہی اوور ایکٹنگ یہ "عشق کی راہ" میں شہید ہو چکی ہوتیں (ہمیں تو رونا بھی چھپ چھپ کر پڑتا ہے اپنے ہیروز کے مرنے پر)

دوسرا غم..... نعمان عابد کو بھی ہر "ہیرو" کی طرح محبت ہی ہوئی نا..... (تب ہی اتنے پاپڑ بھی بیل لیے) اب ہم یہ محبت نامی بلا کہاں سے لائیں کہ نہ ہمیں کسی سے ہوتی ہے (کہ خدا ہی سے اس کا ساتھ مانگیں "ہیروئنز" کی طرح) نہ ہمارے ابا کے ڈر سے (یہ خالصتاً "ہمارا ذاتی خیال ہے) کوئی ہم سے کرنے کی جرأت کرتا ہے۔

بہرحال ایک یاد رہ جانے والی کہانی بہت شکریہ سحر ساجد! خوش رہیں اور یونہی خوشیاں بانٹتی رہیں' جانتی ہوں خط طویل ہے پر کیا کریں۔ جو دل میں تھا سو کہنا تھا۔

ج۔ پیاری تسنیم! ہمیشہ خوش رہیں۔ آپ کے والد صاحب ادبی ذوق رکھتے ہیں۔ بارہ چودہ پرچے پڑھتے ہیں اگر آپ کوشش کرتیں اور خواتین اور شعاع سے متعارف کرا دیتیں تو وہ ہر ماہ آپ کو خود پرچے لا کر دیتے ہیں خیر ابھی بھی دیر نہیں ہوئی۔ اس ماہ سمیرا حمید کی کہانی "جوگ آس" شامل ہے اپنے والد کو پڑھائیں۔ وہ جان جائیں گے کہ سارے ڈائجسٹ بے ادب نہیں ہوتے۔

اور جب آپ کی تمام حرکتیں صبح جاوید جیسی ہیں تو بس

نعمان عابد کی ہی کمی رہتی ہے۔ ان شاء اللہ اس کی انٹری بھی ضرور ہوگی۔ دیر آید درست آید اور ابھی ایسی دیر بھی تو نہیں ہوئی۔

### عائشہ خان۔۔۔

کل شام ایک دوست کا ٹیکسٹ ملا۔

"ڈیئر! افسانہ دیکھ کر بے حد خوشی ہوئی.... مگر یار خیریت کا ایک ٹیکسٹ افسانے سے مشکل تو نہیں.... مگر شاید ہم اس قابل ہی نہیں....!"

کیسا افسانہ.... کون سا افسانہ یہ تو سمجھ میں نہیں آیا۔ شکوہ ضرور سمجھ میں آگیا۔ صورت احوال کچھ یوں ہے کہ تقریباً" چار سال قبل اپنے کچھ پرابلمز کی وجہ سے میرا قلم سے اور دوست احباب سے رابطہ منقطع ہوگیا۔

شروع میں انہوں نے کال اور میسجز کیے مگر کوئی جواب نہیں دے سکی۔ میں جانتی ہوں کہ یہ انتہائی غیر اخلاقی حرکت ہے مگر... کبھی کبھی ایسا ہوتا ہے کہ۔

ہم وہاں ہیں جہاں سے ہم کو بھی
کچھ ہماری خبر نہیں آتی

آپی جان! بطور قاری تو میرا "خواتین" کے ساتھ پہلی محبت والا تعلق ہے اور.... ایک ننھا سا تعلق بطور رائٹر بھی ہے کہ میرے دو افسانے خواتین اور شعاع کے دلکش صفحات پر جگہ پانے کا شرف حاصل کرچکے ہیں۔

تو دیرینہ قاری اور رائٹر کے ان حوالوں کے ساتھ ایک چھوٹی سی فیور کی جسارت تو کر ہی سکتی ہوں کہ اگر آپ میری ان ہم نام بہن عائشہ خان سے کہیں کہ وہ اپنے سرنیم کے ساتھ کچھ ایڈ کرلیں تو میں آپ کی ممنون ہوں گی اس طرح ہم دونوں کی الگ الگ پہچان بھی برقرار رہے گی اور غلط فہمی کی بنا پر میرے احباب کی شکایت کا امکان بھی نہیں رہے گا۔

ج عائشہ! آپ کی ہم نام عائشہ خان ہمیں ٹنڈو محمد خان سے خط لکھتی ہیں۔ ہم آپ کی درخواست ان تک پہنچا رہے ہیں لیکن آپ بھی تو اپنے نام میں تبدیلی کر سکتی ہیں۔

عائشہ! آپ نے صحیح لکھا دوست احباب تو دور کی بات زندگی کبھی کبھی اتنی الجھ جاتی ہے کہ خود اپنے آپ سے رابطہ کرنے کی مہلت نہیں ملتی۔ اچھی بات یہ ہے کہ گلے شکوے نہ کیے جائیں اور نہ ہی دوستوں کے لیے دل میں بدگمانی لائی جائے۔

### صائمہ بشیر۔۔۔ گجرات

اس مرتبہ تحریم شاہد بخاری نے جب نمل کے بارے میں تبصرہ کرتے ہوئے کہا کہ میرے سعدی کے ساتھ کیا کیا تو غصہ آیا کہ بھئی سعدی تو میرا ہے۔ آپ کہاں سے بیچ میں آگئیں۔ خیر یہ تو مذاق تھا۔ قارئین سعدی اور زمر کی ذہانت سے ایسے متاثر ہیں کہ بیان کرنا مشکل ہے۔

"عہد الست" نے ہر مرتبہ میرے رونگٹے کھڑے کیے۔ ہر بار یہ خیال آیا کہ اللہ تعالیٰ سے مقابلہ کرنے والے کیا اتنے مضبوط ہیں کہ وہ سوچوں پر بھی قابض ہیں۔ مگر آخری قسط میں مسلمان ایک ہجوم سے ایک قوم ہوئے تو دشمن کی پسپائی کتنی آسان ثابت ہوئی۔ بس ہمیں بھی ہجوم سے ایک قوم بننا ہے۔ ان شاء اللہ اور جو بچوں نے ڈرامہ پیش کیا میں بھی وہ اپنے اسکول میں کرواؤں گی۔ "آب حیات" میں سالار نے اپنے معاملات بندوں کے ہاتھوں میں دینے کے بجائے اللہ تعالیٰ کے ہاتھ میں دیے تو اس سے کافی ایمان تازہ ہوا۔ صد شکر کوئی موویٰ بھی ہے۔ سائرہ رضا کی تحریر بھی زبردست تھی۔ خاص طور پر دادی کے اسٹور والے سین میں تو ہنس ہنس کر لوٹ پوٹ ہوگئے۔

سر شہروز کی باتیں تو ان کی شخصیت کے برعکس نکلیں۔ لگتے تو بہت سادہ مزاج کے ہیں۔ مگر باتیں تو بڑی تیکھی کرتے ہیں۔

ج صائمہ! یہ بات سمجھ میں نہیں آئی کہ ہماری ساری قارئین سعدی کے لیے بہنوں والے جذبات کیوں رکھتی ہیں۔ جبکہ فارس کے لیے ان کے جذبات بالکل مختلف ہیں۔ اس میں شک نہیں سعدی کا کردار بہت پیارا ہے' ہمیں بھی اپنا اپنا سا لگتا ہے۔

عہد الست بلاشبہ تنزیلہ کی شاہکار کہانی تھی۔ شروع سے لے کر آخر تک تنزیلہ نے کئی سوال اٹھائے اور ان سوالوں کے جامع اور مدلل جواب بھی دیے۔

اور سالار کے بارے میں کیا کہیں۔ سالار تو آپ سب کا مشترکہ ہیرو ہے۔ خواتین کی پسندیدگی کے لیے شکریہ۔

### عائشہ خان۔۔۔ ٹنڈو محمد خان

کہانیوں میں سب سے پہلے "نمل" پڑھی اور پڑھ کر اب تک اداس ہوں۔ میں ہاشم کو مجرم اور قاتل تو سمجھتی

تھی' مگر وہ اس حد تک گر جائے گا۔ یہ اندازہ نہیں تھا۔
باقی خواتین ہمیشہ کی طرح بہتر سے بہترین تھا۔
اور ہاں ہماری فیورٹ مصنفین سے کہیں کہ جلدی جلدی کہانی بھیجا کریں صدف آصف' حیا بخاری' سویرا فلک' قرۃ العین خرم' عزہ خالد اور نیو رائٹرز میں ندا حسنین اچھی جا رہی ہیں۔ ندا کا عابد والا افسانہ بہت پیارا لگا۔
باقی پرانی مصنفین میں سے ایک کھوئی ہوئی بہن "میمونہ خورشید" وہ مجھے بہت یاد آتی ہیں۔ خصوصاً" ان کا عید اسپیشل ناول جس میں سامعہ نامی ہیروئن اور اجمال نامی ہیرو تھا۔ بہت یاد آتا ہے۔
اور ہاں باورچی خانے میں مسز حمیرا ثقلین کی لیموں والی ٹپ پسند آئی۔
انٹرویو میں سونیا کی باتیں اچھی لگیں۔ کیونکہ سونیا کا اس سے پہلے میں نے کوئی انٹرویو نہیں پڑھا تھا۔
شاہین آپی سے ایک ریکوئسٹ ہے۔ حیدر آباد کے صحافی فوٹو گرافر ندیم خاور کا انٹرویو کریں۔
ج۔ عائشہ! تفصیلی تبصرے کا شکریہ۔ "میمونہ خورشید" کہاں ہو بھئی... عائشہ کے ساتھ ساتھ ہم بھی تمہیں یاد کرتے ہیں۔ شاہین رشید تک آپ کی تعریف پہنچائی جا رہی ہے۔

## اقراء اشتیاق۔۔۔ طور جہلم

"عہد الست" سے اچھا ناول میں نے آج تک نہ تو پڑھا ہے اور شاید کبھی نہ پڑھ سکوں۔ شروع سے آخر تک تمام کرداروں کو اچھے طریقے سے نبھایا گیا ہے۔ تنزیلہ ریاض کی جتنی تعریف کی جائے کم ہے۔ اس ناول کی بہت سی اہم باتوں کو میں نے اپنے پاس لکھ کر محفوظ کر لیا ہے۔ ناول کے ختم ہونے کا غم تو ہے لیکن اتنا اچھا ناول پڑھنے کی خوشی بھی بیان سے باہر ہے۔ باقی سلسلے وار ناولوں میں "بن مانگی دعا" میری مما کا فیورٹ اور مجھے پہلے اچھا لگتا تھا لیکن اب انتہائی برا لگتا ہے۔ وہی گھریلو باتیں اور لڑائیاں "آب حیات" اچھا ہے "نمل" کی جتنی تعریف کی جائے کم ہے وہ ایک اچھا ناول ہی نہیں ہے بلکہ بہت سی اسلامی باتیں بھی سکھاتا ہے۔ رسالے کے مستقل سلسلے تو اچھے ہیں۔ ناولٹ "محبت کا رنگ" جیسے ناولٹ پڑھنے کے بعد لڑکیوں نے خراب نہیں ہونا تو اور کیا ہونا ہے۔ پلیز یہ میکے سسرال مظلوم بہوئیں اور گھٹیا رومانوی کہانیاں مت شائع کیا کریں۔ جو عورتیں سسرال میں خدمت کی وجہ سے اپنا مقام بنانا چاہتی ہیں اور اس سلسلے میں ظلم برداشت کرتی ہیں وہ غلط کرتی ہیں کیونکہ ظلم برداشت کرنا بذات خود ایک ظلم ہے۔ کچھ کہانیاں پڑھ کر لگتا ہے کہ وہ اس رسالے کے معیار کی نہیں ہیں۔ شاید میری تنقید آپ کو اور دوسرے لوگوں کو بری لگے لیکن یہ میرا نظریہ ہے۔ اس کے لیے معذرت خواہ ہوں۔ عورتوں کو مضبوط ہونا چاہیے۔ پلیز عشق و محبت اور گھریلو لڑائی جھگڑے چھوڑ کر رائٹرز "عہد الست" اور "نمل" جیسے مضبوط موضوعات پر لکھا کریں۔
ج پیاری اقراء اشتیاق! آپ نے بہت اچھا خط لکھا ہے آپ کی تنقید سر آنکھوں پر۔ مگر پیاری اقرا! آپ کا کیا خیال ہے جو عورت گھر میں رہتی ہے۔ دن بھر خانگی ذمہ داریاں ادا کرتی ہے۔ ایک نسل کو پروان چڑھاتی ہے اس کی تربیت کرتی ہے کیا وہ کمزور ہے؟ ظلم کسی بھی صورت میں ہو اس کی برداشت کے تو ہم بھی قائل نہیں مگر ایک عورت مختلف رشتوں میں بندھی ہوتی ہے اور اس کا خمیر ہی محبت سے گندھا ہے۔ تو کیا محبت' ایثار' قربانی' ہمدردی اور برداشت کا دوسرا نام نہیں اور محبت کا مان رکھنا ہی اس کے حوصلے کی گواہی ہے۔
پھر ہمارے قارئین میں ہر مزاج کے لوگ شامل ہیں۔ بہت سے لوگ وہ پڑھنا چاہتے ہیں جو آپ کو پسند نہیں۔ اب ہم تو کسی کا بھی دل نہیں توڑ سکتے آخر ہمیں بھی تو اپنی محبت کا مان رکھنا ہے۔ امید ہے آئندہ بھی مع تبصرہ شامل رہیں گی۔
اور ایک بات ہمارے پرچے میں جو رومانوی کہانیاں شائع ہوتی ہیں بہ نظر غائر دیکھیں تو ان میں بھی سبق پنہاں ہوتا ہے۔

## ام محمد۔۔۔ اسلام آباد

بعض اوقات افسانوں / ناولوں میں کوئی بات خلاف حقیقت ہوتی ہے تاہم موقع نہیں ملتا کہ خط لکھ کر اس کی طرف توجہ دلائی جائے۔ یہ چند نکات ہیں۔ امید ہے کہ توجہ دی جائے گی۔
اکثر کہانیوں میں اولاد باپ سے مطالبہ کرتی ہے کہ کاروبار یا جائیداد میں سے ان کا حصہ انہیں دے کر الگ کر دیا جائے۔ حالانکہ صاحب جائیداد (چاہے وہ ماں ہو یا باپ)

کی زندگی میں اولاد کا اس پر کوئی حق نہیں ہوتا۔ وہ وارث ضرور ہیں مگر مرنے کے بعد۔ ترکہ ہمیشہ مورث کی موت کے بعد تقسیم ہوتا ہے۔ اسی لیے جو اولاد صاحب جائیداد (ماں یا باپ) کی زندگی میں فوت ہو جائے' وہ ورثاء کی فہرست سے نکل جاتی ہے۔ بیٹے کے مرنے کی صورت میں اس کے بیوی بچوں اور بیٹی کے مرنے کی صورت میں اس کے شوہر اور بچوں کا جائیداد میں کوئی حصہ نہیں ہوتا۔ صاحب جائیداد چاہے تو انہیں کچھ ہبہ کردے یا پھر شریعت نے اسے ایک تہائی تک وصیت کرنے کی جو اجازت دی ہے' اس کی وصیت کر سکتا ہے جو اس کے مرنے کے بعد انہیں ملے گی۔

(یاد رکھنے کی بات یہ ہے کہ ماں باپ بھی اولاد کی جائیداد میں وارث ہوتے ہیں۔ یعنی اگر صاحب جائیداد بیٹا یا بیٹی فوت ہو جائے تو ماں باپ کا ترکہ میں حصہ ہوتا ہے۔ لیکن بے چارے ماں باپ بھی اولاد سے نہیں کہتے کہ اپنی زندگی میں اپنی جائیداد سے ہمیں ہمارا حصہ دو...)

کبھی کبھار کہانیوں میں بات کورٹ میرج تک پہنچ جاتی ہے۔ اسلام میں کنواری لڑکی کا نکاح بغیر ولی کی رضامندی کے جائز نہیں۔ اسی لیے اپنے آشنا کے ساتھ بھاگ کر شادی کرنے کے لیے انگریزی قانون کے تحت کورٹ میرج کی سہولت دی گئی ہے۔ تاہم لڑکے کو نکاح کے لیے ولی کی ضرورت نہیں۔ اگر دلہن کا ولی راضی ہو تو لڑکا اپنے گھر والوں کی رضامندی کے بغیر بھی گواہوں کی موجودگی میں نکاح کر سکتا ہے جو شرعاً" درست ہوگا۔ نبیلہ عزیز کو مبارک ہو کہ تیمور حیدر اور مادرا کو کورٹ میرج کی ضرورت نہیں۔ ہاں البتہ بے عزتی کو کورٹ سے رجوع کرنا پڑے گا۔ تاہم علماء کی نظر میں یہ نکاح قابل اعتبار نہیں۔

جون کے شمارے میں آپ نے معذرت کی ہے کہ "غافر" نام کی کوئی سورۃ قرآن میں نہیں 'سہواً" لکھا گیا ہے۔

اصل میں سورۃ فاطر ہے۔

غرض یہ ہے کہ قرآن میں ایک سورۃ کے کئی نام ہیں۔ حدیث شریف میں سورۃ الفاتحہ کے کئی ناموں کا ذکر ہے۔ مثلاً" سبع المثانی' رقیہ وغیرہ۔ اسی طرح بنی اسرائیل اور الاسراء ایک ہی سورۃ کے نام ہیں۔ التوبہ کا دوسرا نام براءۃ

اسی طرح 24 ویں پارے میں سورۃ الزمر کے بعد جو سورۃ ہے اس کا نام سورۃ المومن بھی ہے اور غافر بھی۔ سورۃ کی تیسری آیت ہے غافر الذنب و قابل التوب شدید العقاب...

ناول "مکمل" میں زمر کے نکاح کے وقت کمرے میں صرف دو مرد تھے۔ لڑکی سے جب رضامندی حاصل کی جاتی ہے تو ایک وکیل اور دو گواہوں کی ضرورت ہوتی ہے یعنی کہ تین افراد۔ یہ دونوں اگر گواہ تھے تو وکیل کون تھا؟ اگر ایک وکیل تھا تو دوسرا گواہ کون تھا؟

حالانکہ وکیل اس لیے ہوتا ہے کہ نکاح کے لیے ایک ہی مجلس میں ایجاب و قبول ہونا ضروری ہے۔ اور کیونکہ ہماری معاشرتی اقدار کے باوصف دلہن اس مجلس میں موجود نہیں ہوتی' اس لیے اس کی طرف سے وکیل رضامندی کا اظہار کرتا ہے۔

یہی وجہ ہے کہ علماء کرام ٹیلیفون پر نکاح کو درست نہیں سمجھتے کیونکہ دونوں فریق (دلہا اور دلہن) ایک مجلس میں موجود نہیں ہوتے۔ چاہیے یہ کہ جو فریق مجلس میں موجود نہ ہو' وہ اپنا وکیل مقرر کرے جو اس کی طرف سے ایجاب و قبول کرے۔

"خالی آسمان" اور "تعویذ حب" دونوں مکمل ناول کے عنوان کے تحت تھے جبکہ ایک کا اختتام ہو گیا دوسرا جاری ہے۔ آخر یہ مکمل ناول کی اصطلاح کا کیا مطلب ہے؟

ج۔ ام محمد! آپ نے ہمیں معلومات فراہم کیں' بہت شکریہ اب آپ کے سلسلہ وار جواب

(1) آپ کا اعتراض بالکل درست ہے یہ خلاف شریعت ہے۔ کہ والدین سے زندگی میں وراثت کا حصہ مانگا جائے۔ لیکن بہت سی ناخلف اولادیں والدین سے مطالبہ کرتی نظر آتی ہیں بلکہ جائیداد کی خاطر والدین کی جان تک لے لیتی ہیں۔ اخبارات میں اس قسم کے قصے آپ نے ضرور پڑھے ہوں گے۔ ہماری مصنفین نے جب بھی اولاد کی طرف سے یہ مطالبہ دکھایا ہے۔ اس اولاد کو برا اور غلط دکھایا ہے۔

(2) کورٹ میرج انگریزی قانون ہے' شرعی نہیں۔ شرعی لحاظ سے آپ نے بالکل درست رہنمائی کی ہے لیکن ولی کی رضامندی کے بارے میں مختلف علما کرام کی مختلف آراء ہیں۔

(3) اس بات کی تصحیح ہم بھی کر چکے ہیں۔ یہ غلطی سے شائع ہو گیا تھا۔ آپ نے صحیح لکھا سورۃ مومن کا نام سورہ غافر بھی ہے۔

(4) اتنی باریکیوں کا خیال 'وکیل' گواہ..... ہمارے خیال میں کہانی میں اس سب کی وضاحت کی ضرورت نہیں ہوتی زمر کے والد نے فارس سے اپنی بیٹی کا نکاح برضا و رغبت کردیا۔ کہانی کے لیے اتنا ہی کافی ہے۔

(5) پیاری بہن! سلسلہ وار ناول تین سے چار سال تک چلتے ہیں اس میں کہانی کئی ٹریک پر چلتی ہے جبکہ مکمل ناول کے 40 سے 50 صفحات دیے جاتے ہیں اور یہ چند اقساط میں مکمل ہو جاتا ہے۔ اس لیے اس کو ہم مکمل ناول لکھتے ہیں۔

### نورالعین 'الزاہرہ..... عبدالحکیم سے

سب سے پہلے "عہد الست" واہ! لاجواب کہانی ہمارے لیے اس بار 14 اگست کا بہترین تحفہ۔ تنزیلہ ریاض صاحبہ کو اتنے اچھے تحفے اور اتنی اچھی کہانی ہمیں پیش کرنے کا بہت شکریہ اور ان کو ایسی لاجواب کہانی لکھنے پر مبارک باد۔ دوسرا نمرہ احمد کا مکمل 'بیسٹ ناول نمرہ جی پلیز اب اس کہانی کی تمام چیونٹیوں کو ایک جگہ پر اکٹھا کردو اور وہ ایک خاندان کی طرح کام کریں۔ باقی کہانیوں پر رائے محفوظ ہے ٹائٹل گرل بہت خوب صورت اور پیاری تھی۔ کیا میں آپ کو اپنی کہانیاں بھیج سکتی ہوں (اجازت درکار) ہے۔

ج نورالعین! اپنی کہانیاں ضرور بھجوائیں۔ پوچھنے کی ضرورت نہیں۔ آپ کا پہلا خط ہمیں ملا نہیں ورنہ ضرور شامل کرتے۔

### افشاں یاسر گوندل..... اٹاوہ

سب سے پہلے نمل۔ بھئی سعدی فیورٹ ہیرو بن گیا ہے گھر بھر کا۔ بہر حال، بہت اچھے طریقے سے آگے بڑھ رہا ہے ناول پھر آئے جی عہد الست کی طرف تنزیلہ ریاض جی! کمال ہی کمال ساری تحریر میں تھا مگر اینڈ تو باکمال ہی تھا۔ ہر جملہ دل میں اترنے کی تاثیر رکھتا ہے۔ اتنے سارے اسباق ایک ساتھ دیے آپ نے اور ہر ایک دوسرے سے بڑھ کر بچوں کا میلو دل کو لگا شاہ کر کے۔ میں بھی اسکول میں ایسا ہی پروگرام کرانے کا ارادہ کر چکی ہوں بچوں سے۔ افسانے بھی سب اچھے ہیں۔

دیار دل کے ولی اور فارہ کا انٹرویو دیں۔ میری کہانی کا کیا بنا؟ پسند نہیں آئی کیا۔

ج افشاں! آپ کی کہانی ابھی پڑھی نہیں۔ انٹرویو کی فرمائش شاہین رشید تک پہنچا رہے ہیں۔



# خبریں وبریں

## ڈاکٹر صفیہ سہیل

ڈرامے میں اور پھر وہی اب نئی... آنے والی... فلموں میں... واہ کیا تبدیلی ہے بھئی!) ٹیلنٹ کو آگے لانا ہوگا، (لا تو رہے ہیں اپنے اپنے... بھئی پسندیدہ ٹیلنٹ کو...!) سب میڈیم یعنی تھیٹر، فلم اور ٹی وی کے لوگوں کو آنا چاہیے اگر یہ سب آئیں گے تو انڈسٹری آگے جاسکتی ہے (کس کے...؟) فلم کی ریکوائرمنٹ کچھ اور ہوتی ہے۔ وہی کام نہیں ہوسکتا جو ہم ٹی وی اور تھیٹر پر کرتے ہیں فلم کا میڈیم الگ ہے (اب کہاں رہ گیا بھئی... الگ...)



### جھونکا

اداکارہ سمیعہ ممتاز ٹی وی سے سفر کرکے اب فلم میں چلی گئی ہیں۔ اپنی تازہ ترین ریلیز ہوئی فلم "مور" (مور بلوچی میں ماں کو کہتے ہیں۔) کے بارے میں کہتی ہیں کہ فلم "مور" پاکستان کی ترقی کرتی ہوئی فلمی صنعت کے لیے ایک تازہ جھونکا ہے۔ انہوں نے مزید کہا کہ میرا ٹی وی انڈسٹری سے فلم انڈسٹری میں آنا، میرا سوچ سمجھ کر کیا گیا فیصلہ ہے۔ ہماری فلم انڈسٹری میں جس طرح سے ہیروئن کام کرتی رہی ہیں (ہائیں! ہماری ہیروئنیں "کام" بھی کرتی رہی ہیں؟) خاص کر پنجابی فلموں میں ایک ہی چہرے باربار (نام لینے کی ضرورت نہیں۔ آپ جانتے ہیں) اس کو بدلنا پڑے گا (بھئی بدل تو لیا ٹی وی پر آگیا وہ چہرہ؟) لوگ ان چہروں سے اکتا گئے، (تو... پروا کس کو ہے یہاں...) اب فلم انڈسٹری کے ٹیسٹ کو بدلنا ہوگا (جی... وہی چہرے ہر دوسرے

### بیان

عمران عباس جو فلم جانثار میں شہزادے کا کردار ادا کررہے ہیں، کہتے ہیں کہ ڈائریکٹر مظفر علی نے میرے بارے میں کہا کہ "عمران عباس سے بہتر شہزادے کا کردار کوئی نہیں کرسکتا تھا (کیوں باقی کیا بادشاہ کا کردار ہی کرسکتے ہیں؟) میرے پاس چوائس ہی نہیں تھی،



(مطلب۔۔۔؟ کوئی آپ کے ساتھ کام کرنے کے لیے تیار ہی نہ تھا۔۔۔؟) مجھے ضرورت ہی نہیں پڑی اور مجھے بنا بنایا شہزادہ مل گیا۔ انڈیا اور پاکستان میں اتنا پیارا اور خوش شکل لڑکا کوئی نہیں ہے۔ (عمران! چوری کھاؤ گے۔۔۔؟) عمران عباس نے مزید بتایا کہ دلیپ کمار صاحب نے کہا کہ عمران اگر ہماری فلم انڈسٹری میں نہیں آیا تو ہماری فلم انڈسٹری کا نقصان ہوگا۔ اتنا خوب صورت چہرہ ہے۔ (واقعی بھئی دلیپ کمار صاحب کی عمر بہت ہی۔۔۔ زیادہ ہوگئی ہے ورنہ۔۔۔؟) عمران کا کہنا ہے کہ دلیپ کمار صاحب نے میری امی کو فون کرکے کہا کہ آپ کا بیٹا بہت خوب صورت ہے (دیکھا۔۔۔ میں نے کہا تھا نا کہ دلیپ صاحب۔۔۔ کی عمر۔۔۔؟) ان کا میرے بارے میں اس طرح کا کومپلی منٹ دینا میرے لیے باعث فخر اور کسی اعزاز سے کم نہیں ہے (اور باعث غور و فکر۔۔۔ بھی تو ہے نا۔۔۔)

## انکار

خوب صورت اداکارہ ماہرہ خان اب تک بولی ووڈ کے کسی بھی سپر اسٹار کے ساتھ کام کرنے والی پہلی پاکستانی فنکارہ ہیں۔ جو شاہ رخ خان کے ساتھ فلم "رئیس" میں کام کررہی ہیں۔ اس فلم میں بھارتی اداکار نوازالدین بھی ہیں' ہماری اطلاع کے مطابق ماہرہ خان سے نوازالدین کے ساتھ کچھ بولڈ سین فلمانے کا مطالبہ کیا گیا' تاہم ماہرہ خان نے کسی قسم کے بولڈ مناظر عکس بند کرانے سے انکار کردیا ہے۔ (وینا ملک' میرا اور سارا لورین سن لیں!) اب دیکھنا یہ ہے کہ ماہرہ خان کو اس انکار کی وجہ سے فلم سے باہر کردیا جاتا ہے یا پھر برداشت کرلیا جاتا ہے' لیکن ماہرہ اپنی بات پر ڈٹی ہوئی ہیں۔

## اپنا گھر

عدنان سمیع خان عرصہ دراز سے بھارت میں مقیم ہیں اور کما رہے ہیں (گا جو رہے ہیں تب۔۔۔) انہوں نے بہت بار یہ درخواست دی کہ انہیں بھارتی شہریت دے دی جائے۔ تاہم ہر بار کسی نہ کسی وجہ سے ان کی یہ درخواست مسترد کردی جاتی تھی۔ اب انہوں نے مئی میں بھارت میں یہ درخواست جمع کرائی کہ انہیں انسانی ہمدردی کی بنیاد پر بھارت سے ڈی پورٹ نہ کیا جائے۔

بھارتی وزارت داخلہ نے ان کی یہ درخواست منظور کرتے ہوئے انہیں غیر معینہ مدت تک کے لیے بھارت میں قیام کی اجازت دے دی ہے۔ عدنان سمیع اس پر بہت خوش ہیں اور کہتے ہیں کہ پاکستان میں لوگ اس فیصلے سے خوش نہیں ہیں' لیکن وہ بہت خوش ہیں کیوں کہ انہیں "گھر" مل گیا ہے۔ (بھارتی آقاؤں کو خوش کرنے والے بے ضمیر لوگ۔۔۔) یعنی عدنان سمیع نے بھارت کو اپنا گھر تسلیم کرلیا۔ (اس سے بہتر تھا کہ عبدالستار ایدھی صاحب کے "اپنا گھر" آجاتے۔) عدنان سمیع نے بھارت سے درخواست کی ہے کہ دنیا بھر میں لوگ انہیں بھارتی فنکار سمجھتے ہیں اور ان کا دل بھی بھارت کے لیے ہی دھڑکتا ہے۔ (کاش۔۔۔) اس لیے وہ بھارتی شہریت حاصل کرنا چاہتے ہیں۔ (زیبا بختیار کتنی سمجھ دار تھیں۔ آج سمجھ میں آیا ہے۔)

## کچھ ادھر ادھر سے

☆ کراچی میں قتل عام عالمی اداروں کی سرپرستی میں ہوتا رہا ہے۔ حیرت تو اس بات پر ہے کہ وہ عالمی خبر رساں ادارے جو پاتال کی خبریں بھی نکال لاتے ہیں۔ ان میں سے کسی نے آج تک پاکستان کے سب سے بڑے شہر میں قتل و غارت گری کے ذمہ داروں کے بارے میں کوئی رپورٹ تیار نہیں کی۔

(یحییٰ بن ذکریا صدیقی' فرائی ڈے اسپیشل)

☆ وہ مشرف جس کا ذکر بھارتی صوبے مدھیہ پردیش کی نصابی کتاب میں "چھ بڑے آدمی" کے باب میں شامل ہے۔ مشرف کے تو بھارت پر اتنے احسان ہیں کہ چھ بڑے آدمیوں میں ان کا نام شامل ہونا پورا انصاف نہیں۔

(عبداللہ طارق سہیل۔ وغیرہ وغیرہ)

# آپ کا باورچی خانہ

صائمہ مشتاق.... سرگودھا

سوال ۔ کھانا پکاتے ہوئے آپ کن باتوں کا خیال رکھتی ہیں۔ پسند ناپسند 'غذائیت یا گھر والوں کی صحت؟

(1) کھانا پکاتے وقت میں ان تمام چیزوں کا بہت خیال رکھتی ہوں۔ غذائیت گھر والوں کی صحت 'پسند ناپسند' ویسے تو میں ابھی پڑھ رہی ہوں لیکن بہن 'بھائی سب کزنز فرمائش کرکے کھانا بنواتے ہیں اس لیے پڑھنے کے ساتھ ساتھ اپنے گھر کا بھی خیال رکھتی ہوں کیوں کہ سب بہن بھائیوں اور کزنز سے بڑی جو ہوئی۔

سوال ۔ کھانے کا وقت ہے 'گھر میں اچانک مہمان آگئے ہیں کسی ایسی ڈش کی ترکیب بتائیں جو فوری تیار کرسکیں اور تواضع کرسکیں؟

(2) گھر میں بہت کم مہمان اچانک آتے ہیں زیادہ تر مہمان اطلاع دے کر آتے ہیں 'بہرحال جلد تیار ہونے والی ڈش لکھ رہی ہوں۔

## سنگاپوری چاول

اجزاء :

| | |
|---|---|
| چاول | ایک گلاس (ابال لیں) |
| اسپگھٹی | آدھا پیکٹ (ابال لیں) |
| ہری پیاز | ایک پاؤ (باریک کٹی ہوئی) |
| نمک | حسب ذائقہ |
| سویا سوس | دو کھانے کے چمچ |
| ہری مرچ باریک کٹی ہوئی | 4 عدد |
| اجینو موتو | ایک کھانے کا چمچ |

ترکیب :

ایک پتیلی میں تیل گرم کرکے ہری پیاز فرائی کرلیں۔ تمام اشیاء اس میں ڈال کر اس کے بعد چاول اور اسپگھٹی بھی اس میں ڈال دیں 'بیس منٹ دم پر رہنے دیں۔ لذیذ سنگاپوری چاول تیار ہیں' ٹماٹو کیچپ کے ساتھ پیش کریں۔

نوٹ : پیاز فرائی کرنے کے بعد اپنے ذائقے کے مطابق اس میں چکن یا فش بون لیس پیس اور سبزیاں بھی ڈالی جاسکتی ہیں۔

سوال ۔ کچن عورت کی سلیقہ مندی کا آئینہ دار ہوتا ہے' آپ کچن کی صفائی کے لیے کیا خصوصی اہتمام کرتی ہیں؟

(3) واقعی کچن عورت کا آئینہ دار ہوتا ہے' مجھے تو ویسے بھی صاف ستھرا رہنا پسند ہے اور گھر کو بھی صاف ستھرا ہی رکھتی ہوں۔ کچن کو ہر روز صاف کرتی ہوں۔ میری کزن اقراء اور بہن افراء سے ہمیشہ اس بات پر ہی لڑائی ہوتی ہے کہ وہ جہاں سے چیز اٹھاتی ہیں' واپس نہیں رکھتیں۔ میں رات کو کچن صاف کرتی ہوں اور برتن دھو کر رکھ دیتی ہوں۔ امی صبح کا ناشتہ بناتی ہیں تو ہر چیز اپنی جگہ پر ملتی ہے۔ وقت کی بہت پابند ہوں۔

سوال ۔ صبح کا ناشتہ ہمارے لیے بہت اہمیت رکھتا ہے۔ آپ ناشتے میں کیا بناتی ہیں؟ ایسی خصوصی ڈش کی ترکیب جو آپ اچھی بناتی ہیں؟

(4) تمام دن کے کھانے میں صبح کے ناشتے کو بہت اہمیت حاصل ہوتی ہے۔ ہمارے گھر میں عام سا ناشتہ ہوتا ہے ہم گھی میں تلے پراٹھے اور ساتھ میں چائے پیتے ہیں لیکن سب گھر والے گوبھی بھرے پراٹھے شوق سے کھاتے ہیں۔ اس کی ترکیب بہت آسان ہے

## گوبھی بھرے پراٹھے

اجزاء :

| | |
|---|---|
| بند گوبھی | آدھا کلو |

| | |
|---|---|
| پیاز | ایک عدد |
| ادرک | ایک انچ کا ٹکڑا |
| ہری مرچیں | چار عدد |
| ہرا دھنیا | ایک گڈی |
| سرخ مرچ | حسب ضرورت |
| انار دانہ (پسا ہوا) | دو کھانے کے چمچ |
| نمک | حسب ذائقہ |
| سفید زیرہ | کھانے کا ایک چمچہ |
| گھی یا تیل | حسب ضرورت |

**ترکیب :**

بند گوبھی کو باریک کاٹ لیں اور اس میں باریک کٹی ہوئی۔ پسی ہوئی ادرک، ہری مرچ، نمک، کٹا ہوا ہرا دھنیا، سرخ مرچ، سفید زیرہ، ثابت دھنیا شامل کر کے اچھی طرح مکس کر لیں۔ آٹا گوندھ کر پیڑے بنا لیں اور ایک روٹی بیل کر گوبھی کا آمیزہ حسب خواہش پھیلا لیں۔ پھر دوسری روٹی بیل کر اس پر رکھ کر کنارے دبا کر بیل لیں اب توے پر گھی میں تل لیں گوبھی کا چٹ پٹا پراٹھا تیار ہے۔

سوال ۔ آپ مہینے میں کتنی بار باہر کھانا کھاتی ہیں؟

(5) ہمارے گھر میں ہوٹل میں کھانا نہیں کھاتے اور نہ ہی ہم کو باہر جانے کی اجازت ہے، اس لیے جو جی چاہے گھر میں ہی بنا لیتے ہیں۔

سوال ۔ کھانا پکانے کے لیے ڈش کا انتخاب کرتے ہوئے موسم کو مدنظر رکھتی ہیں؟

(6) ہاں کھانا بناتے وقت موسم کو مدنظر ضرور رکھتی ہوں سردیوں میں، خاص کر برسات کے موسم میں میرا تو دل چاہتا ہے کہ ایک عدد رسالہ ہو اور ساتھ پکوڑے اور گرمیوں میں ٹھنڈے مشروبات بنائے جاتے ہیں۔

(7) اچھا پکانے کے لیے کتنی محنت کی قائل ہیں؟

کھانا بنانے میں محنت کی قائل ہوں، جتنا آپ دل سے کھانا تیار کریں گی اتنا ہی اچھا بنے گا۔

سوال کچن کی کوئی ٹپ جو دینا چاہیں؟

(8) ویسے تو میرے پاس کئی کچن ٹپس ہیں لیکن ایک لکھ رہی ہوں ایک تو یہی ہے کہ جب آپ کھانا بنا رہے ہوں تو آیت الکرسی پڑھتی رہا کریں اس طرح چیز بھی اچھی بنتی ہے۔

پسی ہوئی سرخ مرچیں اگر کچھ عرصہ استعمال کے بغیر پڑی رہیں تو پھیکی ہو جاتی ہے ان کی رنگت برقرار رکھنے کے لیے جار یا بوتل میں مرچیں ڈالنے سے پہلے اس کی اندرونی سطح کو مونگ پھلی کے تیل سے ہلکا سا چکنا کر لیں مرچیں ڈالیں تو یہ خراب نہیں ہوں گی۔

☆

# موسم کے پکوان

## خالدہ جیلانی

### ہنٹر بیف

ضروری اشیاء :

| | |
|---|---|
| گائے کا گوشت | 1 کلو |
| قلمی شورہ | 1/2 کھانے کا چمچہ |
| لیموں کا رس | 1/4 کپ |
| کچری | 1 چائے کا چمچ |
| گرم مسالا پاؤڈر | 1 چائے کا چمچہ |
| سرخ مرچ (کٹی ہوئی) | 1 1/2 کا چمچہ |
| اجوائن | 1/2 چائے کا چمچہ |
| زیرہ | 1 چائے کا چمچ |
| کباب چینی | 1/4 چائے کا چمچہ |
| جائفل، جاوتری (پسی ہوئی) | 1/4 چائے کا چمچہ |
| تیل یا گھی | حسب ضرورت |

ترکیب :

گوشت کو قلمی شورہ لگا کر کم از کم تین گھنٹے کے لیے فریج میں رکھ دیں۔ اس میں سے پانی نکلے گا، وہ سب پھینک دیں بلکہ مزید دبا دبا کر اچھی طرح پانی نکال دیں۔ اس میں لیموں کا رس، کچری، گرم مسالا، اجوائن، جاوتری، سرخ مرچ، زیرہ، کباب چینی، جائفل لگا دیں ان مسالوں کو لگا کر تقریباً چھ گھنٹے کے لیے رکھ دیں۔ پھر اتنا پانی ڈالیں کہ گوشت گل جائے۔ ہلکی آنچ پر پکانے کے لیے رکھ دیں۔ گوشت گل جانے کے بعد تھوڑا سا تیل گرم کریں اور گوشت کو ایک یا دو منٹ کے لیے فرائی کریں اور ٹماٹو کیچپ کے ساتھ گرم گرم پیش کریں۔

### مسالے دار بیف بریانی

ضروری اشیاء :

| | |
|---|---|
| گوشت | 1 کلو |
| چاول (دھو کر بھگو دیں) | 750 گرام |
| آلو (چھیل کر کاٹ لیں) | 1/2 کلو |
| دہی | 1 1/2 کپ |
| پیاز (سلائس کاٹ لیں) | 3 عدد |
| ادرک لہسن پیسٹ | 1 کھانے کا چمچہ |
| ٹماٹر (کاٹ لیں) | 1/2 کلو |
| سرخ مرچ پاؤڈر | 2 کھانے کے چمچے |
| ہلدی پاؤڈر | 1/2 چائے کا چمچہ |
| دھنیا پاؤڈر | 1 کھانے کا چمچہ |
| بڑی الائچی | 4 عدد |
| چھوٹی الائچی | 6-5 عدد |
| جائفل پاؤڈر | 1/4 چائے کا چمچہ |
| جاوتری پاؤڈر | 1/4 چائے کا چمچہ |
| آلو بخارے | 10-8 عدد |
| سفید زیرہ | 1 چائے کا چمچ |
| لونگ | 7-6 عدد |
| ثابت سیاہ مرچ | 10-8 عدد |
| زردے کا رنگ | 1/4 چائے کا چمچہ |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | حسب ضرورت |

ترکیب :

دیگچی میں تیل گرم کر کے پیاز گولڈن فرائی کر لیں۔ اس میں گوشت شامل کر کے اتنا فرائی کریں کہ گوشت کا پانی خشک ہو جائے۔ اس کے بعد اس میں دہی، ادرک، لہسن پیسٹ، ٹماٹر، سرخ مرچ پاؤڈر، ہلدی پاؤڈر، دھنیا پاؤڈر، بڑی الائچی، چھوٹی الائچی، جائفل پاؤڈر، جاوتری پاؤڈر، لونگیں، آلو بخارے، سیاہ مرچ سفید زیرہ اور نمک ڈال کر اچھی طرح بھون لیں۔

گوشت گلانے کے لیے پانی ڈال دیں۔ جب گوشت آدھا گل جائے تو اس میں آلو شامل کر دیں۔ گوشت اور آلو گل جائیں تو تھوڑا اور بھون کر اتار لیں۔ ایک بڑی دیگچی میں پانی گرم کر کے اس میں چاول اور 2 کھانے کے چمچے نمک ڈال کر 1 کنی رکھ کر ابال لیں اور چھلنی میں ڈال کر چھان لیں۔ ایک بڑی دیگچی میں تیار شدہ سالن کی آدھی مقدار ڈال کر اس کے اوپر آدھے چاولوں کی تہہ لگا دیں اور تھوڑا سا زردے کا رنگ ڈال دیں دوبارہ یہی ترتیب دہرائیں۔ چاول پہلے تیز آنچ پر پکائیں اس کے بعد ہلکی آنچ پر 15۔12 منٹ دم پر رکھ دیں۔ سرونگ ڈش میں نکال کر رائتے کے ساتھ گرم گرم پیش کریں۔

## کلیجی

اجزاء :

| | |
|---|---|
| کلیجی | آدھا کلو |
| پیاز | دو عدد (باریک کاٹ لیں) |
| ٹماٹر | تین عدد (باریک کاٹ لیں) |
| ہری مرچیں | پانچ سے چھ عدد (باریک کاٹ لیں) |
| لہسن، ادرک (پسا ہوا) | دو کھانے کے چمچے |
| لال کٹی مرچ | 1 چمچہ |
| ہلدی | آدھا چائے کا چمچہ |
| نمک | حسب ذائقہ |
| گرم مسالا (پسا ہوا) | آدھا چائے کا چمچہ |
| سرکہ | ایک چمچہ |
| قصوری میتھی | ایک چمچہ |

ترکیب :

کلیجی کو پسا لہسن ڈال کر اچھی طرح ابال لیں تاکہ اس کی ہیک نکل جائے۔ کڑاہی میں تیل گرم کر کے پیاز کو گلابی کر لیں پھر اس میں باریک کٹے ہوئے ٹماٹر، پسا ہوا لہسن ادرک، ہری مرچیں، کٹی مرچ، ہلدی، نمک، گرم مسالا، سرکہ ڈال کر اچھی طرح بھون لیں۔ پھر اس میں ابلی ہوئی کلیجی ڈال دیں اور اچھی طرح بھون لیں۔ جب کلیجی گل جائے تو اس میں اوپر سے قصوری میتھی چھڑک کر ڈھک دیں۔ پھر سرونگ ڈش میں نکال کر اوپر سے ادرک، پودینہ، اور لیموں چھڑک کر گرم گرم نان کے ساتھ پیش کریں۔

## کریبین ٹرائفل

ضروری اشیاء :

| | |
|---|---|
| سادہ کیک | 1/2 پونڈ |
| بنانا جیلی کرسٹلز | 1 پیکٹ |
| پائن ایپل جیلی کرسٹلز | 1 پیکٹ |
| اسٹرابیری جیلی کرسٹلز | 1 پیکٹ |
| دودھ | 1/2 لیٹر |
| کیلے | 3۔2 عدد |
| انناس | 4 سلائس |
| ونیلا کسٹرڈ پاؤڈر | 3 کھانے کے چمچے |
| چینی | 2 کھانے کے چمچے |
| پنیر | سجاوٹ کے لیے |
| کھوپرا | 2 کھانے کے چمچے (بھنا ہوا) |

ترکیب :

2 کھانے کے چمچے دودھ الگ کر کے اس میں کسٹرڈ پاؤڈر گھول لیں۔ بقیہ دودھ کو ابال کر اس میں چینی ڈال کر پکائیں۔

کسٹرڈ پاؤڈر ڈال کر ہلکا گاڑھا ہونے تک پکائیں اس کے بعد چولہے سے اتار کر اس میں کیلے کاٹ کر ڈال دیں اور کمرے کے درجہ حرارت پر ٹھنڈا ہونے دیں۔

تینوں قسم کی جیلیز کو علیحدہ علیحدہ آدھے کپ پانی میں ابال کر جمالیں۔

ایک بڑی ڈش میں پہلے کیک کی تہہ لگا کر اوپر سے پائن ایپل جیلی کی تہہ لگائیں اب تھوڑے کسٹرڈ میں کھانے کا رنگ ڈال کر اس کی تہہ لگائیں اور اوپر اسٹرابیری جیلی کی تہہ لگا کر تھوڑے کسٹرڈ میں گلابی رنگ ڈالیں۔

اسے جما کر سیٹ کر لیں اس کی تہہ لگائیں آخر میں کسٹرڈ کے اوپر جیلی اور انناس کے قتلے سجا کر ٹھنڈا کر کے پیش کریں۔



ام د

س : شادی کو تقریباً" تین سال ہو گئے ہیں اور پچھلے دس ماہ سے میکے میں ہوں۔ میں یہ بات سمجھتی ہوں کہ کوئی بھی انسان پرفیکٹ نہیں ہوتا مگر کچھ خامیاں ایسی ہوتی ہیں جن سے کوئی عورت نباہ نہیں کر سکتی جن میں شکی مرد سرفہرست ہے۔ میری عمر 22 سال اور میاں کی 29 سال ہے۔ دو بچے ہیں۔

میاں شکی مزاج ہیں اور شاید کسی قسم کا احساس کمتری بھی ہے۔ جس کو وہ احساس برتری (شعوری طور پر) سے ڈھانپنے کی کوشش کرتے رہتے ہیں۔ وہ ہر وقت میری ٹوہ میں لگے رہتے تھے کہ میری کوئی خامی یا قابل گرفت چیز ان کی نظر میں آجائے۔ مجھ سے چھپ کر میری چیزیں چیک کرتے رہتے تھے۔ میکے آتی تو ساتھ آتے' یہاں بھی پرانی چیزیں چیک کرتے رہتے۔ ہر وقت بلاوجہ تفتیش جاری رکھتے تھے۔ جیسے کچھ اگلوانا ہو۔

شادی سے پہلے میں کافی خوش مزاج اور ہنس مکھ تھی۔ مطالعے کا بھی بے حد شوق تھا۔ شادی کے بعد میاں نے ہر چیز پر پابندی لگادی۔ شروع شروع میں سہیلیوں کا فون آجاتا تو اسپیکر آن کروا کر ساری بات سنتے تھے۔ گھر والوں سے بھی کبھی میں نے اکیلے بات نہ کی بلکہ سارا وقت سر پر کھڑے رہتے تھے۔ وہاں جتنا بھی عرصہ گزارا عجیب حالت میں گزارا۔ دماغ تو جیسے بند ہی ہو گیا تھا۔ کسی سے شیئر بھی نہ کر سکتی تھی۔ اور وہ جو بھی بات سوچ لیتے ہیں بس اسی پہ ڈٹے رہتے ہیں چاہے جتنا بھی سر کھپاؤ! بہت عجیب رویہ اپنا لیتے ہیں اور زبان بھی عجیب و غریب استعمال کرتے ہیں۔

اب جبکہ میرے اور میرے گھر والوں کے دل میں ان کے لیے ذرا بھی عزت نہیں بچی اور نہ ہی ان کے دل میں شروع سے میرے یا میرے گھر والوں کے لیے کوئی اچھے جذبات تھے تو کیا اس صورت حال میں مجھے واپس جانا چاہیے؟

دوسرا سوال یہ ہے کہ اگر میں واپس چلی بھی جاؤں تو میں اس شخص سے کس طرح کا رویہ اپناؤں۔ میں بچوں کی وجہ سے مجبور ہوں کیونکہ میں نہیں چاہتی کہ وہ باپ کے سائے کے بغیر زندگی گزاریں۔ لیکن جب بھی میں واپس جانے کا سوچتی ہوں تو دل جیسے کسی کھائی میں گرنے لگتا ہے۔

ایک اور مسئلہ بھی ہے کہ اگر میں واپس جاؤں تو میں نہیں چاہتی کہ میرے بچے بھی اپنے باپ کی طرح بن جائیں۔ وہ اپنے آپ کو بہت عظیم سمجھتے ہیں' ماں بہنوں کی بھی عزت نہیں کرتے اور اپنے آپ کو رول ماڈل سمجھتے ہیں جو کسی قسم کی غلطی تو کر ہی نہیں سکتا۔

ج : شکی مزاج شوہر کے ساتھ گزارا کرنا بہت مشکل ہے۔ اور اس صورت میں جبکہ وہ اپنی ماں بہنوں کی بھی عزت نہیں کرتے تو بیوی کا درجہ ان کی نظر میں کیا ہو گا؟

سچ تو یہ ہے کہ آپ کے شوہر مریض ہیں' انہیں شک کا مرض لاحق ہے سوال یہ ہے ایسی صورت میں کیا آپ کو ان کے پاس واپس جانا چاہیے؟

مسئلہ یہ ہے کہ آپ دو بچوں کی ماں ہیں۔ اگر آپ واپس نہیں جاتیں تو اکیلے بچوں کی پرورش کیسے کریں گی؟ کوئی جاب وغیرہ بھی نہیں کرتیں۔ پھر آگے کی زندگی کا مسئلہ ہے' ابھی آپ بہت کم عمر ہیں اگر دوسری شادی کرتی ہیں تو آپ کو تو شوہر مل سکتا ہے' بچوں کو باپ نہیں۔ اس شخص کے پاس بچوں کو چھوڑنا بھی مشکل ہے۔ جس کا ذہن ایسا ہو' وہ بچوں کو کیسے سنبھالے گا اور کیا تربیت کرے گا۔

آپ اسے ایک موقع اور دیں اور اس کے ساتھ جانے کے لیے کچھ شرائط رکھیں۔ اس سے کہیں کہ اسے اپنے اندر تبدیلی لانا ہو گی۔ اور وہ کسی سائیکاٹرسٹ سے باقاعدہ علاج کرائے تب آپ اس کے ساتھ جائیں گی۔

دوسرا سوال بہت اہم ہے کہ ایسے لوگوں کے ساتھ کس طرح کا رویہ رکھا جائے؟

اس طرح کے لوگوں کے ساتھ صرف ایک ہی رویہ رکھا جا سکتا ہے کہ صبر و تحمل سے کام لیا جائے۔ (جانتا ہوں یہ بہت مشکل ہے) اور اللہ تعالیٰ سے دعا کی جائے۔ ممکن ہے وقت کے ساتھ کوئی تبدیلی آجائے۔

## ب۔ ج، کراچی

اچھی بہن! آپ کا خط پڑھا۔ آپ کی رائٹنگ، تحریر کی روانی دیکھ کر اندازہ ہوتا ہے کہ آپ ذہین ہیں۔ خط میں کہیں کہیں باتیں دہرائی گئی ہیں اور کہیں آپ اپنی ہی بات کی نفی کرتی نظر آتی ہیں لیکن اس کے باوجود آپ نہ صرف نارمل ذہن کی مالک ہیں۔۔۔ بلکہ بہت اچھے ذہن کی مالک ہیں۔

بچپن سے جس ماحول میں آپ کی پرورش ہوئی، اپنی ماں کو جس حالت میں دیکھا، اس کا بہت زیادہ اثر لیا ہے کیونکہ بنیادی طور پر آپ مذہبی خیالات کی مالک اور دین دار ہیں۔ پھر والد سے محبت بھی کرتی تھیں۔ آپ کو اپنے باپ کی محبت اور قربانیوں کا بھی احساس تھا۔ ان حالات میں آپ کی ماں نے جو کچھ کیا۔ اس سے آپ کا ذہن انتشار کا شکار ہوگیا۔ ایک طرف ماں کی محبت، دوسری طرف اس کا کردار۔ ان دونوں باتوں نے آپ کی شخصیت میں توڑ پھوڑ شروع کردی۔ پھر رشتہ داروں کی باتیں۔ جائز اور ناجائز کا معاملہ۔ بات یہ ہے کہ اگرچہ آپ کی امی دنیا سے جا چکی ہیں لیکن آپ ان کو ان کے کردار کی وجہ سے معاف نہیں کر پا رہی ہیں۔ آپ کے دل میں ان کے لیے محبت اور نفرت کے ملے جلے جذبات ہیں۔ جس نے آپ کے ذہن کو الجھا رکھا ہے۔

آپ دل سے یہ بات نکال دیں کہ آپ نارمل نہیں ہیں۔ آپ بالکل نارمل ہیں۔ ذہین، سمجھ دار ہیں، اچھی ماں، اچھی بیوی ہیں، لوگوں کو ان کے منہ پر نہیں ٹوک سکتیں تو یہ آپ کی مروت ہے اور خوف خدا بھی کہ اللہ کو برا نہ لگے۔ کاہل ہونے کا مطلب یہ نہیں کہ آپ اچھی ماں نہیں ہیں۔ دراصل آپ ہر وقت اس خوف کا شکار رہتی ہیں کہ کہیں آپ کی ماں کا ماضی سامنے نہ آجائے۔ اسی کی وجہ سے آپ کی صلاحیتیں متاثر ہو رہی ہیں۔ اپنے ذہن سے یہ خوف نکال دیں تو آپ کی کاہلی بھی دور ہو جائے گی۔ یہ خوف آپ کے اعصاب کو شکستہ کر رہا ہے۔

آپ کے شوہر کا کردار، باہمت، محنتی، شریف اور محبت کرنے والے ہیں۔ آپ کے ابو جو کہتے ہیں، کہتے رہیں، اللہ تعالیٰ نے آپ کو بہت نوازا ہے۔ گھر، شوہر، بچے، گاڑی سب کچھ دیا ہے۔ اگر آپ ناخوش رہیں گی تو یہ ناشکری ہوگی۔ آپ اپنے ماضی کو بھول کر حال پر توجہ دیں۔

ایک اور ضروری بات قیامت کے دن بھی بچوں کو ان کے باپ کے نام سے نہیں ماں کے نام سے پکارا جائے گا۔ جب اللہ تعالیٰ نے وہاں بھی پردہ رکھا ہے تو آپ اس کھوج میں نہ پڑیں کہ کون باپ ہے۔ کون نہیں۔ ماضی کو بھول جانے میں ہی عافیت ہے۔



## ش۔ الف

آپ کا نکاح جن صاحب سے طے ہوا ہے، وہ بہت پڑھے لکھے ہیں۔ گورنمنٹ جاب ہے، پرائیویٹ دوسری جاب بھی کرتے رہے ہیں۔ عمر میں آپ سے چار سال چھوٹے ہیں۔ مسئلہ یہ ہے کہ ان کا قد چھوٹا ہے اور ٹانگیں ٹیڑھی ہیں۔

اب آپ کی امی کہتی ہیں کہ طلاق لے لو لیکن آپ نے یہ نہیں لکھا کہ کیا اس رشتہ کے ٹوٹ جانے کے بعد کوئی اور رشتہ آپ کی نظر میں ہے؟ طلاق لے کر گھر بیٹھ جائیں۔ یہ آپ کے لیے مناسب بات نہیں ہوگی خصوصاً اس صورت میں جب کہ آپ کی عمر 44 سال ہو چکی ہے۔

آپ کی امی کو اعتراض ہے کہ ان کا قد چھوٹا ہے تو یہ بات تو پہلے دیکھنا تھی، نماز روزے کا بھی پہلے پتا کرنا تھا۔ اب جبکہ نکاح ہو چکا ہے تو اس بات کے کیا معنی ہیں؟

آپ کے خط سے اندازہ ہوتا ہے کہ آپ دل سے یہ رشتہ ختم کرنے پر آمادہ نہیں۔ امی کی باتوں نے آپ کو تذبذب میں مبتلا کر دیا ہے۔ بہتر یہ ہے کہ آپ خود فیصلہ کریں کہ آپ انہیں ان خامیوں کے ساتھ قبول کر سکتی ہیں یا نہیں۔ یہ فیصلہ صرف آپ کر سکتی ہیں۔












حورین علی۔۔ نامعلوم

س:۔ میرا کلر پہلے فیئر تھا، لیکن میری ایک فرینڈ نے رنگ کو مزید گورا کرنے کے لیے مکس کریمیں استعمال کرنے کا مشورہ دیا تو میں نے تقریباً" تیرہ چودہ کریمیں مکس کرکے لگانی شروع کردیں جس سے کلر تو بہت گورا ہو گیا ہے۔ تقریباً" دو سال ہو گئے ہیں کریمیں لگاتے ہوئے، لیکن میں اب وہ کریمیں اگر نہ لگاؤں تو رنگ کالا اور پھیکا سا لگتا ہے نہ سفید نہ گلابی عجیب سا ہو جاتا ہے، میں وہ کریمیں چھوڑنا چاہتی ہوں، لیکن اب کریمیں پیچھا نہیں چھوڑتیں۔ پلیز میری آپ سے ریکوئسٹ ہے کہ کوئی ایسا طریقہ بتائیں کہ کریمیں بھی نہ لگانی پڑیں اور رنگ بھی جیسا اب ہے ویسا ہی رہے۔

ج:۔ حورین! آپ بہت خوش قسمت ہیں کہ آپ کی غلطی کے باوجود آپ کو زیادہ نقصان نہیں پہنچا۔ ورنہ جن لوگوں نے یہ کریمیں مکس کرکے استعمال کی ہیں، ان کا رنگ سیاہ پڑ گیا ہے اور کئی لوگوں کے چہرے پر چھائیاں بھی پڑ گئی ہیں۔ آپ ان کریموں کا استعمال فوری بند کردیں اور اپنے چہرے پر قدرتی اشیا استعمال کریں۔

اپنے چہرے پر زیتون کے تیل کا مساج کریں۔ رات سونے سے پہلے چند قطرے تیل کے لے کر انگلیوں کی مدد سے چہرے کی جلد میں جذب کرنے کی کوشش کریں، انگلیوں کو دائرے کی شکل میں حرکت دیں۔ لیموں کا رس اور شہد ایک ایک چمچہ لے کر اچھی طرح ملالیں۔ پھر اس آمیزے کو چہرے پر لگائیں۔ پندرہ منٹ بعد چہرہ دھولیں۔

اگر آپ کے گھر میں ایلوویرا ہے جسے کوار گندل بھی کہتے ہیں، اس کا گودا روزانہ چہرے پر لگائیں۔ کچھ دیر لگا رہنے دیں پھر صاف پانی سے چہرہ دھولیں۔

فریحہ۔۔ سرگودھا

س:۔ آپی میری دوست کے فیس پر بہت زیادہ بال ہیں خاص طور پر ٹھوڑی پر جو کافی عجیب لگتے ہیں۔ وہ کافی پریشان رہتی ہے، کسی نے تھریڈنگ کا مشورہ دیا تھا، وہ ڈرتی ہے کہ کہیں بال زیادہ نہ آجائیں۔ پلیز آپ کوئی مشورہ دیں اچھا سا اور میرے فیس پر دانوں کے داغ ہیں صرف گالوں پر ہیں جو نمایاں لگتے ہیں اور فیس کا کلر بھی ہاتھوں، پاؤں کے مقابلے میں ڈل سا ہے، پلیز اس کا بھی کوئی ٹوٹکہ بتا دیں۔

ج:۔ فریحہ! چہرے کے بال صاف کرنے کے لیے تھریڈنگ یا ویکسنگ ہی بہتر طریقہ ہے۔ اس سے بال زیادہ نہیں آتے بلکہ بار بار تھریڈنگ کرنے سے بال نکلنا بند ہو جاتے ہیں۔

دانوں کے داغ صاف کرنے کے لیے لیموں کا ٹکڑا لے کر مساج کریں، آہستہ آہستہ داغ ختم ہو جائیں گے۔

چہرے کا رنگ گورا کرنے کے لیے آپ درج ذیل ماسک لگائیں۔

| | |
|---|---|
| لیموں کا رس | ایک چائے کا چمچہ |
| شہد | ایک چائے کا چمچہ |
| انڈے کی سفیدی | ایک عدد |

انڈے کی سفیدی اچھی طرح پھینٹ لیں کہ وہ جھاگ جھاگ ہو جائے۔ اب اس میں لیموں کا رس اور شہد ملالیں۔ اس آمیزے کو چہرے پر لگائیں بیس منٹ لگا رہنے دیں۔ پھر چہرہ دھولیں چہرے کا رنگ نکھر جائے گا۔

چہرے کا رنگ گورا کرنے کے لیے آپ بلیچ کریم بھی استعمال کر سکتی ہیں۔



## سرورق کی شخصیت

| | |
|---|---|
| ماڈل | انعم فیاض |
| میک اپ | روز بیوٹی پارلر |
| فوٹوگرافر | موسیٰ رضا |